## فہرست مضامین حصہ دوم

# تقریظ و تاریخ

علامہ تحریر عشمشم حسان عرب وخاقانی عجم الفاضل الادیب [illegible] علی

شوستری متخلص بہ طوبیٰ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد لله الذي جعل الشمس ضياءً — والقمر نوراً وبهاءً و

الصلوة على ضوء الرسالة ومن هو البدر والانبياء كهالة

محمد الذي ضاءت الدنيا بنور وجوده — وفاضت رحمة ربه

بفيضه وجوده — جاعل العروض مسجداً — والبيت معبداً

والركن للالتزام سبباً — وللاستلام وتداً — والمشعر

للحجيج مصعداً — لم يبلغ مبلغ بلاغة كتابه

بليغ من الكتب السماوية — بالغاً ما بلغ في الاعجاز

والاطالة - مع انه اخص بقول ربه حين

وصف كماله - وما علمناه الشعر وما ينبغي

له صلى الله عليه وآله وصحبه صلوة تضيئ

دكن الدنيا الدكناء بضيائها - وتغني بغنيها

كالنور والظل نور السعادة البها بهائها

وبعد لقد علمت

دنیای الی ادیبها

ولئن قلت ما بعد انی

خطیبها

چون کتاب مستطاب ضیای دکن که در دل وقع صنوبر هر دکنا و دکن زیبست دیدم و نور قابلیات استعدادیه از وجنات حال منشیش چنانکه شاید استصنایه نموده مقدارش فهمیدم - و نور مضامین متبکره اش را بباکوره طبیعت منتخبانه چیدم - گفتم چه شود که

که برای لیقۂ دوات تحریرش بفرا باتقریظی برسیم - وچند کلمہ از کلمات مکنونہ تسخیرش

بقلم صداقت رقم بیاض واقعی بنویسم - الحق کلامش در ہندی ثانی کلام

میر است وانسان دبیر قلمش را آئی معنے ثالث این

دو دبیر - واز ہر مضمونش معلوم است کہ شاعرش باقر علوم است

واز نامش کہ ضیای دکن است - مخبر از تخلص بلندش بوجہ حسن از

تسطیر این فقرات در تسطیر معین شد - جنابش فقار الظہر حکومت وایالت

ومعتمد مجلس عالیہ عدالت اعنی شامخ الالقاب مبادی آداب - عالیخاندان

ونور حدیقۂ اعیان - ونور حدیقۂ اقران سید مؤتمن میر باقر حسن است

لَا زَالَ لِلْعُلُومِ بَاقِرًا - وَلِلْحُکُومَۃِ وَالْقَضَایَا کَالْحَسَنِ مَظَاهِرًا جادہ اش در تعبیر نہایت مستقیم

ومادہ اش - در تحبیر تسطیر بغایت دراک وفہیم - عبارتش انیق - واشارتش رشیق

وبستہ نظمش وثیق۔ وخبرش ہمہ جا باتحقیق۔ بطرزی خوش۔ وطرازی دلکش
بیانش وافی۔ وادایش صافی۔ وبقدر کفایت در ہر باب کافی۔ در حمد وثنا
بیانش بیانی۔ ودر نعت وصلوة مضمون کلامش۔ باعراق عدنانی۔ ودر تنویر
اشارات نظمش باضوء شعشعانی۔ ودر وصف اسپ کمیت قلمش تیز تک روان
تر از برق ناگہانی۔ وزبانش در تعریف سیف سیفی ہندوانی۔ ودر بیان جال
لنگر حضور پر نور دام ظلہ العالی مدی الدہور سفاین لبغاء ہندیہ برای التقاط در ش
لنگر انداختہ وبے ساختہ جوذرا ماشوہ ہای مقلصہ این سفینہ اوساختہ اند در تعریف
ناقہای لیلی وش ناظر مطالعہ را مجنون وفریفتہ توصیف کند۔ ودر وصیف زبتور ک
وافواج ببیان واقع صاندیدن وتعریف نماید۔ الحق دولتخواہان این دولت علیہ را
در وقت استماع کلامش وجدی حاصل شود کہ نصیب این فارض صوفی نگشتہ وآن طرب
حاصل آید کہ از مثانی ومثالث عود ۔ بانغمہ وسرود کسی تخم طرب در دل پر غم وچشم پر نم نگشتہ

در انتظام جدید لسان قلم حدیثش مورد وَاَنْزَلْنَا الْحَدِیْدَ
فِیْهِ بَاْسٌ شَدِیْدٌ و در دل گرفتن و دلنوازی سامعین
بر رافت این سرکار عالی مصداق وَذٰلِكَ لِمَنْ لَهٗ قَلْبٌ
اَوْ اَلْقَى السَّمْعَ وَهُوَ شَهِیْدٌ و در منقبت خلفاء راشدین نقلیب شاد
چار تکبیر اعجاب و اغراب و اطناب و اطراب زده در جهات ستہ
شمش صوبہ دکن چار بالش اشتہار را زیب جلوس خود نمودہ
بحی علی الفلاح سالک راه رستگاری در مقام ولایت گردیده - و راه
عذوبت بیان - بقدم قلم پیموده - و در ذکر وزارت نواب سر آسمانجاه
بہادر از جمیع بیان بیانئین برتر و مستند - از ریاست - و مبعد وزارت
سیاست آمده و بصباحت ابداع - و ملاحت اختراع بسلطنت تسلط
بیان - و سیادت باسعادت تبلیان - مرجع ضمیر مستتر کلا لاولی

گشته و استار ضیا را بر حجرات محجبات بیان معانی بدیعش برشته
للّٰهِ دَرّہٗ وَعَلَی الْاَمْثَالِ فَخْرَہٗ و در دعا بحضرت حضور پر نور ید بیضا علی
شاہق الطور نموده که کلیمی است مستدعی وصال و ابراہیمی است
در مقام خلت قلبی متمسک با حسن وسایل۔ و در حکایات لطیفه۔ و عبارات
انیقه۔ و اشارات نقیقه۔ داد سخن دانی داده۔ و صاد صحت از عیون
ناظرین در ہر فقره اش نهاده است بنص نون والقلم وما یسطرون
وصاد والقران العظیم تواند که در حسن تسطیر قلمش حلف کند۔ و ببرہان
انی و لمی اثبات مدعای خود بلا خلف۔ و در ذکر دفتر ملکی دار الانشاء معانی
خیال را مملو از منشیان ابداع و انشا فرموده۔ و درر و غرر توصیف را
بسلک نظم کشیده و صداقت را پیش نهاد خود در ہر خبر کرده که قول مشهور
اَلْخَبَرُ یَحْتَمِلُ الصِّدْقَ وَالْکِذْبَ عطف را از درجه اعتبار ساقط

بصدق خالص آورده - و در ذکر محکمہ سرکار عظمت مدار راز جانب این
دولت علیہ عالیہ صدق تعبیری مفید - در بیان تسطیری سدید نموده که در
معنی موجب علقہ دولتین وتعالق ملتین و دران فواید آینده - وعواید
رونماینده - بطرف خود دلہای خیرخواہان راکشانده است - و در بیان
آب پاشی بحالک تلنگانہ آبیاری صفحہ بسحات قلم مردانہ نموده - واین یگانہ
فرزانہ در بیان آب پاشی تلنگانہ منشیانہ ابکار معانی راجواس باطن کاشانہ داده
واطیار معانی را در لانہ خود نہاده - و در بیان ترقیات تعلیمات و مدارس که
جمیع ترقیات ظاہریہ و باطنیہ را مؤسس است - چنان ادا نموده که
دہقان را ہم از شنیدنش اراده تعلیم وتعلم شود - واگر بر وحوش غیر
انسانیش بفہمانند - کلب قطیعہ کلب معلم گردد - و در بیان اراضی انعام را از
چنان توجہ فرموده که از مال وجہات معافی شان را بتوجہات این دولت

علیہ و انعام ولی نعمت این صفحہ سنتیہ بشکرانہ اش اَنۡعَمَ اللّٰہُ عَلَیۡکَ
از ہمہ صاحبان انعام بطرف خود کشیدہ - و در ذکر انتظام تخفیف یافتگان
جملہ تحسینیہ شکر سپر را بتنوین تاکید ثقیلہ و خفیفہ چنان شدّ و مد دادہ کہ ثقل سامعہ
نجلاء احکام را بازالہ تلطف و تراف کشادہ - و در بیان احکام ملازمین
مشتاقین حج بیت اللہ الحرام احکام سرکار را کہ بمنزلہ زاد و راحلہ و
موجب شکر در ہر مرحلہ است - بسعی و ہرولہ - و شوق و ولولہ - ناظرین را
باعزام نسبت بہ بیت اللہ نمودہ - شکر اللہ سعیہ ولا اسمعنا نعیہ
و در بیان انتظام آسایش مساکین راحین بیان شافی و ذکر وافیش کیمیائے
مس محتاجین است - چنانچہ در بیان اجرای قوانین و قواعد - در رجال قوانین
والنساء قواعد - بیک اسلوب - طرزی مرغوب بسلسلہ نظم کشیدہ - ذکر بہبودی
خزانہ و کفایت فضول را بنوعی معقول در حساب عدالت عدول مفردہ نوشتہ

که منتهای ازان ناممکن و صغری از هندسه کلامش در تقلیب غیر متمکن آشتمد باللہ

فردی است لاجواب و واحد کالنفی علی الحساب ۔ و در ذکر تقسیم فوج دریای

نظمی موج موج ۔ و دریای نظامی باکمال رُوج ۔ ارایه کرده ۔ و همه جا احسان

بجای اسایه اورده و در ذکر انتظام شفاخانه ها انفاس مسیحش استجلاب دعا برای

این سرکار نموده و و استجلاب سحاب و من احیاها فکانما

احیا الناس جمیعا ازغیاض ہطال فیاض مثال در ترحم بر دی عامه

برآیا کشوده ۔ و در ذکر انتظام پرورش اطفال لا وارث تا بحد بلوغ

تلویح بآیه و افی ہدایه ۔ حتی اذا بلغوا النکاح فان انستم منہم

رشدا فادفعوا الیہم اموالہم اشتداد محبت باین سرکار را افت

مدار کرده و از ذکر اجرای آب حسین ساگر بمحله ہای بیرون بلده و از

تالاب جل پلی باندرون در ذکر آب حسین از حد توصیف برون است

وسایر ابوابی که ذکر ہریک بحکمتی است و از سرکار ولی نعم حقیقی دکن آباد

ازانہا بغمتی استعطاف کافہ قلوب نسبت بعزیز مصر قلوب کہ بحکم

الاسماء تنزل من السماء حضرت شاہ محبوب است ابواب

بلاغت کشادہ۔ وتادیہ مرام را از ایتان بمثلش برطاق بلند نہادہ

فمن یاتی بمثلہ وھو فی الشعراء فرید۔ وانی لھم التناوش من مکان بعید

ہرکس کتابش بیند وبتعمق در مطالعہ اش نشیند۔ داند کہ چہ خون دل

خوردہ وچہ دُرہا بنظم آوردہ کہ علاقہ مابین رعیت وپادشاہ

تواند گفت و رابطہ دُرہاے سفتہ اش را واسطہ قلائد۔

عقیان مودت توان شنفت۔

| | |
|---|---|
| للّٰہِ نظمٌ مُبدِعٌ بکمالِہٖ | یزھو علی الشعراء فی اقوالِہٖ |
| ان قیل دُرٌّ من فلکِ العُلیٰ | او قیل دُرٌّ من بحور نوالِہٖ |

| طوبی لمن یحظی بہ فیروقہ | فیقول صل علی النبی و الیہ |
|---|---|

ولما تاملت تاریخہ باًمعان النظر و تردید الفکر و تحدید البصر - فما رأیت احسن مما قیل فیہ بتاریخ - عجیب حیث قالوا کلامہ غریب (۱۳۰۸) سنہ ہجری ولنکف عنان کمیت القلم عما جال فی میدان بیان الحکم - ونختم ذلک بالصلوۃ والسلام علی خاتم الرسل و خیر الامم صلی اللہ علیہ و الہ وسلم.

من الداعی لدوام الدولۃ الاصفیۃ دامت بمن خالق البریۃ اقل السادات والعلماء الاسلامیۃ

علی بن ابو الحسن الموسوی الشوشتری

# ہمارے زمانہ کا حیدرآباد دکن

بعون صنّاع ہفت قبۂ آسمان و فضل خلّاق زمین و زمان درین زمان فیض
اقتران نظم شیرین و دلگزین مخزن فصاحت و معدن صداقت مشتمل بر انتظامات جدیدہ
ریاست حیدرآباد دکن صانہا اللہ عن الشرور والفتن مسمّٰے بہ

تصنیف لطیف جناب مولوی سید باقر حسن صاحب معتمد مجلس عالیہ عدالت متخلص بہ صبا

باہتمام سید برہان الدین احمد وکیل ہائیکورٹ

در مطبع برہانیہ بلدۂ حیدرآباد دکن بحلیۂ طبع آراستہ شد

۱۳۰۸ھ

# دیباچہ

یہ دیباچہ تحفہ کے قابل نہین — بہرحال ہے ہدیہ ناظرین

ترصد ہے دلسے کرین سب خیال — بتاتا ہون مین مختصر اپنا حال

مین ہون اک نمکخوارِ شاہِ دکن — تخلص ضیا نام باقر حسن

زاحفادِ نواب اسلام خان — وزیرِ شہِ ہند شاہ جہان

کہ تھے پانچ صوبے دکن کے جنہین — جو ہین دفن اورنگ آباد مین

بزرگون سے یہ سنتا آیا ہون مین — کہ بندہ سے وہ آٹھوین پشت ہین

بڑا مقبرہ اُنکا مشہور ہے — جو اُس بلدہ سے تھوڑی ہی دور ہے

جوان جب مین تھا دل میرا زندہ تھا — مین گویا چراغِ فروزندہ تھا

مجھے صحبتِ نیک کا عشق تھا — اُسی فصل مین شوق تھا نظم کا

تھے اُستاد میرے انیس و اسیر — کہ تھا مثل جنکا نہ کوئی نظیر

مین اک تربیت یافتہ انکا ہون — عنایت جو تھی مجھپہ وہ کیا کہون

کرے مغفرت اُنکی رب کریم — کہ ہے ذات اُسکی غفور الرحیم

انھین سے کوئی دس برس تک رہا — تلمذ کا اور شغل اصلاح کا

تردد تھا کوئی نہ کچھہ فکر تھی — اگر فکر تھی بھی تو کچھہ نظم کی

نہ تھی سامنے رنج کی کوئی بات — کہ دن عید تھا اور شب عید رات

یہ سب اُس زمانہ کی ہے گفتگو — کہ تھا لکھنؤ جب کبھی لکھنؤ

پڑی غدر سے جب مصیبت بڑی — تو ہر ایک کو اپنی اپنی پڑی

چھٹا مین بھی تب اپنے سردار سے — تعلق ہوا قطع دربار سے

غریبانہ حالت مین مین پڑگیا — نہایت تردد طبیعت کو تھا

تو مین نے قوانین کو پڑھ لیا — وکالت کا جلد امتحان دیدیا

ہوا پہلے وہلہ مین مین کامیاب — خوشی اور مسرت ہوئی بیحساب

که ساری کمیٹی مین اک مین ہی تہا — وکالت کا جس کو ملا ڈپلوما

شب و روز قانون مین غرق تھا — ذریعہ بہی ہوگیا رزق کا

بعزت بسر ہوتے تھے روز و شب — مری قدر کرتے تھے حکام سب

که اثبات ہر اسکا اسناد سے — جو موجود ہین پاس ناچیز کے

ہوا جب سے قانون کا مجھکو شوق — ہوا محو وہ شغل اور سارے ذوق

بڑا ایک حصہ مری عمر کا — قوانین پڑہنے مین ضایع ہوا

تباین ہر شعر اور قانون مین — تخالف ہر ہر اک کے مضمون مین

ہوا قافیہ تنگ ہر شغل کا — کوئی اور پیشہ نہ موزون ہوا

وکالت مین گزرے جب انیس سال — تو پیش آگیا دفعتہ اک ملال

بریلی مین تھا ان دنون مین مقیم — که جب آئی تھی وہ بلاے عظیم

ادہر مین بریلی بھی ہر اک مقام — جو مشہور ہر راے کے ساتھ نام

جلانے وطن کا ارادہ کیا ۔ ہوا ساتھ ارادے کے جی چل کھڑا

رہے روکتے مجکو حکام سب ۔ مگر دل پہ میرے تھا ایسا تعب

کہ مانا نہ کچھ اُنکے ارشاد کو ۔ چلا آیا مین حیدرآباد کو

بُلایا بہت مجھکو احباب نے ۔ طلب مین امیرون نے بھی خط لکھے

مگر مین نے مطلق توجہ نہ کی ۔ نہ جاؤنگا دل پہ یہی ٹھان لی

یہان آکے بیمار مین ہوگیا ۔ خداوند عالم نے پھر دی شفا

جب اچھا ہوا کی وکالت شروع ۔ موکل بھی کرنی لگی کچھ رجوع

یہان بھی میری قدر قدرے ہوئی ۔ عنایت سوا میر مجلس کی تھی

تھا مرحوم کا نام عبدالکریم ۔ نہایت ہی لایق نہایت حلیم

فلک نے کیا جلد اُنسے جدا ۔ خدا اُنکا عالی کرے مرتبہ

یہ سب قدر تھی دل تھا پر بیقرار ۔ نہ کم ہوتا تھا رنج اور اضطرار

مددگار کوئی۔ نہ غمخوار تھا ۔ مصیبت میں تنہا گرفتار تھا

محب آشنا دوست اصلا نہ تھا ۔ نئے ملک میں بندہ بیگانہ تھا

نہ ہمدرد تھا اور نہ کوئی شفیق ۔ فقط رنج قلبی تھا میرا رفیق

اون ایام میں جبکہ میں تھا تباہ ۔ ہوا شاملِ حال فضلِ اِلٰہ

کہ پہونچا در آسمان جاہ تک ۔ جو ہے آستاں مرتبہ میں فلک

ہوئی نذر مقبول دیکھے قدم ۔ مسافر پہ فرمایا لطف و کرم

توقع ہوئی اور تشفی ہوئی ۔ دلِ مضطرب کو تسلی ہوئی

ادا کیا ہو شکر یہ اُس لطف کا ۔ مگر یہ کہ کرتا رہوں میں دُعا

خدا اُس سے عرضِ بہی خواہ کو ۔ کہ دیدے قمر آسمانجاہ کو

فلک پر ہے جیسے قمر کا ظہور ۔ محل میں بہی نور نظر کا ہو نور

یہ گلزار شاداب وخوشبو رہے ۔ لآلی سے یہ دُرج مملو رہے

آمین

خدا تھا مرے حال پر مہربان
رسائی ہوئی پھر یہان سے وہان

جو سرکار امیرون مین ہین ذیوقار
ہی جسکو کہ اس ملک مین اقتدار

اسی در سے اقبال و دولت کا ہی
وہی چشمۂ فیض و سخاوت کا ہی

ہوا وعدۂ پرورش والسے بھی
تو ٹھہری تپش کچھ مرے قلب کی

الٰہی ہمیشہ سلامت رہین
باقبال و دولت بصحت رہین

سنی جب خبر میرے حالات کی
تو نواب لایق علی خان نے بھی

بافضال خلاق ارض و سما
میری پرورش کا ارادہ کیا

کرے رحمت انپر خدائے رحیم
بحق جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اسی عہد مین مل گئی نوکری
ہوئی شاخ امید بارے ہری

عدالت مین مین صدر منصف ہوا
ہوا حاکم اورنگ آباد کا

وہان جا کے مینے کیا شکر ادا
کہ مورث کے مرقد کے پاس آگیا

وہان اک یہ روداد پیش آگئی | کہ واقع ہوا قتل عبد الولی
ملازم وہ سرکار عالی کے تھے | اہین اُن دنون کو توالی کے تھے
سکھون سے اور اُنسے ہوا تھا فساد | دلون مین تھا پہلے ہی سے کچھ عناد
تھی قبضہ مین تلوار دونون طرف | ہوئین چار جانین یکایک تلف
نہایت ہوئی شہرت اُس جنگ کی | کہ غرقاب تاریخ جس کی ہوئی (۱۳۰۳ ہجری)
وہ سب واقعہ نظم مین نے کیا | مرقع تھا جو جنگ اور قتل کا
بڑھائی گھٹائی نہین کوئی بات | بتائے صراحت سے سب واقعات
زبان عام فہم اور آسان تھی | نہ اغلاق تھا کچھ نہ پیچیدگی
نہ تھی شاعری کی طرف کچھ نظر | کہ لکھا تھا وہ شغل کے طور پر
کنایہ نہ تھا استعارہ نہ تھا | طبیعت کی آمد کا تھا اک مزا
تکلف نہ تھا کچھ بھی مدنظر | کہ تھا روزمرہ کے انداز پر

سوا اِسکے منظور تھا اختصار — تھی جلدی بھی مدنظر بے شمار

نگہ مین مری کچھ وہ آیا نہین — تخلص بھی اپنا بتایا نہین

نہ تھا مجھکو منظور اظہار فن — وگرنہ مین لکھدیتا باقرحسن

تھا از بسکہ سچ سچ وہ سب واقعا — تو مطبوعِ طبعِ خلایق ہوا

کیا وانکے لوگون نے اسکو پسند — وہ تصنیف میری ہوئی ارجمند

بہت لوگون نے حفظ اُسکو کیا — پڑھا جاتا ہی لحن سے جابجا

مناجات و مولود پڑھتے ہین جب — تو شامل وہ اشعار کرتے ہین سب

بہت عورتونکو بھی وہ یاد ہی — زبانپر سبھون کے وہ روداد ہی

شہیدونکی قبرون پہ صبح و مسا — پڑھا کرتے ہین سب بآہ و بکا

کہانتک کرون اپنی قسمت پہ ناز — ہوئی اور اک رحمتِ بے نیاز

ہین اُس نظم مین جن بزرگونکے نام — معنون ہی جن سے کہ میرا کلام

اثر تھا یہ سارا اُسی یُمن کا ۔ کہ مقبولِ سرکارِ عالی ہوا

سنا ہی کہ مطبوعِ طبعِ نظام ۔ ہوا تھا میرا نظم کا وہ کلام

پڑہا تھا اُسے پیر و مرشد نے بھی ۔ مری قدر فرمائی تھی اُس گھڑی

جہانتک کرون ناز اور افتخار ۔ جہانتک کرون شکر پروردگار

وہ کم ہی یہ احسان ہی بے حساب ۔ کہان نام میرا کہان وہ جناب

دام اقبالہم

حضورِ معلے و گردون قباب ۔ عطارد رکاب اور عالی جناب

اِسی ذات سے ہی زمانہ مین نور ۔ ہین محبوب حضرت علیؑ کے حضور

مروج کن ملتِ مصطفی صلے اللہ علیہ وسلم ۔ نظر کردہ حضرتِ کبریا جل شانہٗ

کہ وہ والیے حیدرآباد ہین ۔ مہ برجِ فرخندہ بنیاد ہین

الٰہی ہمیشہ سلامت رہین آمین ۔ بصحت رہین با مسرت رہین ثم آمین

باقبال و دولت بجاہ و حشم ۔ بملک و بمال و بفتح و خدم آمین

رہین حاکم و حکمران ملک پر — مؤید رہے داورِ دادگر
مین اورنگ آباد مین جب کہ تھا — رسالے کئی لکھے اس کے سوا
مگر نثر مین وہ مرتب کئے — عجب کیا جو دیکھے بھی ہون آپنے
قصص اک مین اصحاب کے ہین بیان — ہین قرآن مین نام جنکے عیان
دوم مین ہے تفصیل ایام کی — سبب وجہ تہوار کے نام کی
ہوا مہربان خالق انس و جان — بسالِ گزشتہ مین آیا یہان
یہان آکے پیدا ہوا یہ خیال — کرون نظم اب کچھ ریاست کا حال
بتا دون جو عمدہ ہوے انتظام — ہوئے کیا رفاہِ خلایق کے کام
جو منظومہ تاریخ کی شکل ہو — وہی واقعے لکھون سچے ہین جو
خوشامد نہووے تملق نہو — شکایت کا بالکل تعلق نہو
نہ ہووے کسی کی ذرا کسرِ شان — بشانِ تواریخ ہووے بیان

بیان مین روانی ہو گنجلک نہو ۔ کسی کی شکایت کی بو تک نہو

رہے امر بے اصل سے اجتناب ۔ ہو روشن بیان صورتِ آفتاب

تعلی نہووے نہ ایراد و دق ۔ کسیکو نہ ہووے ذرا بھی قلق

یہ رکھا ہی ملحوظ اس بات کو ۔ کوئی واقعہ بھی مبدّل نہو

بعینہ لکھا جاوے ہر واقعا ۔ رعایت سے کم ہو نہ کچھہ ہو سوا

ارادہ کیا جب سے اِس نظم کا ۔ تو وقتاً فوقتاً مین لکھا کیا

اِن اوراق کو جب کہ یکجا کیا ۔ تو دیکھا کہ ایک حجم معقول تھا

ہوا صورت مثنوی جب سخن ۔ تو نام اُس کا رکھا ضیائے دکن

مگر ہی یہ معروضۂ خاکسار ۔ ہر انسان پہ یہ امر ہی آشکار

کہ جس طرح سے لون شکل اور صدا ۔ زمانے مین ہر شخص کی ہی جُدا

یونہی ہر طبیعت بھی ہی مختلف ۔ یہ خیر اور شر سے ہی مُتّصف

اسی زیب سے شبہہ ناشی ہوا | مناسب ہے اظہار جس شبہہ کا

اگر چند پڑھ کے اسکو سب چند | کرے گا پسند ایک اک ناپسند

لکھیگا وہ تقسیم لفظوں پہ حرف زر | کہ ثابت ہو بد نیتی یا قصور

بڑا اعتراض اسپہ ہوگا یہی | کہ آئی خوشامد بہت مثنوی

تو ہے اس کی نسبت یہ میرا جواب | ہے یہ عاجزی اور بطور صواب

کہ جسکو یہ دیتا ہے رتبہ خدا | کہ مرجع ہو وہ قوم یا ملک کا

تو اسکی خوشامد ہر اک کرتا ہے | ہر اک جان نثاری کا دم بھرتا ہے

سلاطین سے جو رسم زمانہ تھی | ہو عہد وزارت کہ عہد شہی

قصیدہ یا کتب نظم یا نثر ہو | دیا کرتے ہیں لکھ کے سلطان کو

یہ تصنیف میری خوشامد سہی | تو کیا ہے اس میں خطا کونسی

میرا فرض یہ ہے میں نمکخوار ہوں | ثنا کرنے کا میں سزاوار ہوں

پر اس بات کو دیکھنا چاہیئے
تو جب تامّل ذرا چاہیئے

کہ نفسِ بیان اصل ہے یا دروغ
قلم سے کچھ بھی دیا ہے فروغ

بھلا اس مین ہے کونسا واقعہ
کہ جسکو بڑھا کر ہے بیٹھے لکھا

مضامین صداقت سے خالی نہین
غلط کوئی بنیاد ڈالی نہین

کیا نظم اُنہین سچ ہین جو واقعات
تصنع کیا اس مین نہین کوئی بات

جو اصلی تھا مقصد کیا آشکار
نہ مانین تو کیا ہے میرا اختیار

بھلا یا بُرا ہو یہی ہے کلام
گزارش جو تھی کرچکا والسلام

بزرگون سے راقم کی ہے التجا
کرین عفو دیکھین جو اس مین خطا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حمد

ہے واجب کرون پہلے حمدِ الٰہ
که جو پادشاہون کا ہے پادشاہ

ہے ذات اُسکی دانائے ما فی الضمیر
حکیم علیٰ کُلِ شئی قدیر جلشانہٗ

منور مہ و مہر اُس نے کیے
وہ شب کے لئے ہے یہ دن کے لیے

بپا ہے عجب خیمۂ آسمان
ستون کوئی جس مین ہے نہ ریسمان

جو کی لطف و رحمت سے اُسنے نظر
ہوا آب بطنِ صدف مین گُہر

ہے بخشش عجب واہب کی انصاف سے
بشرطیکہ سوچین دلِ صاف سے

جو رنگین کئے بال طاؤس کے
تو سنبل کو گیسوے پیچان دئیے

اگر سرو کو قد موزون دیا — تو قمری کو بھی لحنِ محزون دیا
ہین خالق کی صنعا عیان لاتعد — نہ ہون ختم لکھین اگر تا ابد

## نعت

محمد رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جہان آفرین — قریشی نسب خاتم المرسلین
محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ وبارک وسلم سر دفترِ انبیاء — فرو اُنکے آگے سرِ انبیاء
حبیب خداوند عالم ہین وہ — رسولون سے رتبہ مین اعظم ہین وہ
نبیِّ کریم و رسولِ امین — شفیعِ اُمم شافعُ المذنبین
وہی علتِ غائیِ ممکنات — وہی گوہرِ لجۂ کائنات
جو کل آفرینش کا سامان ہوا — وہ تھا توطیہ آپ کے جلوہ کا
گزشتہ صحف انبیاؑ کے نفوس — تھا حضرتؐ کی آمد کا سارا جلوس
عموماً قبائل کو اعراب کے — کیا پاک آلایشِ کفر سے

نہ عزت رہی جبت و طاغوت کی ‌‌ ‌ ہوئی واجب اللہ کی بندگی

زبردستون کا تہ ہوے زیردست ‌ ‌ ‌ کیا بت پرستون کو خالق پرست

سُواع و ہُبل اور لات و منات ‌ ‌ ‌ ہوے مورد لعنت کائنات

نطات و شق و صعب و ناعم و قموص ‌ ‌ ‌ یہ قلعے کیئے فتح سب بالخصوص

نہ تھا معجزہ آپکا خاص اگر ‌ ‌ ‌ تھے قادر مگر جملہ اعجاز پر

ہزاران درود و ہزاران سلام ‌ ‌ ‌ زما بر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ وسلم رسول انام

## منقبت خلفاے راشدین

ہوئی جب وفات رسول کریم ‌ ‌ ‌ تو گویا ہوئی ساری امت یتیم

یہ صدیق رض و فاروق رض و عثمان رض علی رض ‌ ‌ ‌ خلیفہ ہوے بعد ذات نبی ص

ہوئی انسے تشدید اسلام کی ‌ ‌ ‌ سنن کے فرائض کے احکام کی

جہادون مین کین اسقدر کوششین ‌ ‌ ‌ کہ پوری ہوئین دینکی خواہشین

وہ قوت سے تیغ دو دستی چلی — کہ پھر ایک بھی یل نے بل کی نہ لی
سر شرک اُسی ضرب سے چور ہے — دلِ کفر میں اب بھی ناسور ہے
درودِ خداوند ارض و سما — بر آل و بر اصحابِ خیر الوریٰ

## دربیان دعا و ثنای حضرت بندگانعالی متعالی مدظلہ العالی

آمین بحق سید المرسلین

خداوندِ نعمت ہمارے حضور — دل و جان سے بڑھکر ہیں پیارے حضور
ہنر دوست اور علم کے قدردان — ہمارے زمانے کے نوشیروان
اماجد اعاظم کا مرجع وہی — شموسِ عدالت کا مطلع وہی
فلک مرتبت ہیں عطارد عمل — سکندر حشم اور کیوان محل
ہیں اپنے نمکخواروں کے قدردان — یتیموں پہ مثلِ پدر مہربان
نہ غصّہ ہے نہ غیظ ہے بے محل — ہے مدّ و اکراما پہ اکثر عمل
طبیعت ہے اس مرتبہ مستقل — کہ ہے جس سے کوہِ گران بھی خجل

قدیموں کی منظور ہے منزلت | ہیں ممنون جو جو ہیں ذی تربیت

شریفوں کی عزت ہی ملحوظ تر | سپہ پر عنایات کی ہے نظر

ہر اک امر پر ہے لحاظ او غور | کسیکو نہیں قدرت ظلم و جور

زمانے سے اب ظلم معدوم ہے | ہر اک سمت انصاف کی دھوم ہے

مروج ہے ازبسکہ انصاف و داد | ہی مفقود گویا کہ شر و فساد

یہ ہیں ملک پر فضل و ظلِ خدا | اُسی کی طرف سے ہیں عقدہ کشا

سلامت رکھے انکو ربِ صمد | باقبالِ و ملک و حشم تا ابد

## حکایت لطیفہ

سنیں آپ اک روز کا تذکرہ | یہ ہے پیر و مرشد کے دربار کا

کہ اک اسپ لایا کوئی نذر کو | نہایت ہی نایاب و خوش رو تھا جو

تو سب بال بہونری لگے دیکھنے | چڑھا کوئی راکب اُسے دیکھنے

کسی نے یہ کی عرض ای دین پناہ
کرین آپ بھی خسروانہ نگاہ

ہے کیا عمر ین کیسے ہین جوڑ بند
کرین خود بدولت بھی اُسکو پسند

یہ ہی وصف ہر شاہ و سردار کا
مُبصر ہو تیغ اور رہوار کا

تو حضرت کا ارشاد اُسدم ہُوا
بقدر ضرورت ہون مین جانتا

نہین مشکل اُمین کسیکی شناخت
ہی دشوار پر آدمی کی شناخت

دام اقباله

عجب لطف کی بات بولے حضور
جو مین ہوتا تو گرو پہرتا ضرور

مگر میری وانتک رسائی نہین
یہ عزت کبھی مینے پائی نہین

تعالے اللہ اس سن مین ایسے ہیم
ہین کیسے عقیل اور کیسے فہیم

ہے علم قیافہ مین عالی نظر
بشر کو سمجھ لیتے ہین دیکھکر

نگاہون سے دلمین سمجھ لیتے ہین
مناسب ہی خدمت اُسے دیتے ہین

کیا پیر و مرشد نے جو انتخاب
حقیقت مین اعلی ہی وہ انتخاب

عطا کرتے ہین جس کو عہدہ حضور — سمجھ لیتے ہین دلمین یہ بالضرور

کہ اس عہدہ کو دیگا انجام — بخوبی بجا لائیگا کام یہ

کہین دور کیون جائیے انتخاب — وزارت ہی کا دیکھیے انتخاب

## وزارت نواب سر آسمانجاہ بہادر

نہین خوف کچھ خصم بدخواہ کا — کہ اب دور ہے آسمان جاہ کا

امیرون مین اعظم رفیع المکان — خجل فیض سے جنکے دریا و کان

امارت کی زینت ریاست کی زیب — اسی ذات سے ہے وزارت کی زیب

وزارت کو فخر آپ کی ذات سے — کرم کو مباہات اسی ہات سے

مہ و مہر شادان نظر آتے ہین — ستارے خوشی سے کہلے جاتے ہین

خبر ہے یہ مشہور بازار مین — کہ زہرہ کا مجرا ہے دربار مین

برنگینی و شوکت واحتشام — ہے قوس قزح خم برائے سلام

ملین اب جدائی کو مدت ہوئی
خوشی سے یہ خواہش ہی قطبین کی

سعید و مبارک کا ہی دور اب
ہر رو پوش اندیشہ سے ذود نب

یہ اقوال ہین سبع سیارہ کے
کہ عرصہ ہوا ہمکو پھرتے ہوے

تھی مدت سے جس عہد کی جستجو
وہ آیا ہی پوری ہوئی آرزو

اب آوارہ پھرنے سے کیا فائدہ
کرو بیٹھکر شکر اللہ کا

بنت عطارد کی ہی التجا
قلمدان والا مجھے ہو عطا

گئی بھول وہ اوج اور برتری
زمین پر اتر آئی ہی مشتری

ہی حاضر درِ آسمان جاہ پر
کہ سرکار کو کوئی کردے خبر

بجا ہی یہ ہر ایک کا انبساط
بچھایا خدا ہی نے ایسا بساط

ہوا جس سے حاصل دلونکو سرور
مراحم کا ہر روز پایا وفور

خوشی سے ہر ایک دل ہوا باغ باغ
تفکر تردد سے پایا فراغ

سراسر رفاہِ خلایق ہوئی
مسرت کا موقع ہی ہی واقعی

ہوے آپ جب سے مدارالمہام
بہت خوب اکثر ہوے انتظام

کہ ہی مثل جسکا نہ مانند ہی
بکارآمد اور فائدہ مند ہی

ہی ممنون خلقت ہزاران ہزار
نہ کچھ حد ہی جس کی نہ کوئی شمار

ہوئے انتظامات باقاعدہ
کہ منجر ہی ہر اک سوئے فائدہ

کسیکو بھلا یاد کیونکر رہے
اگر ایک دو ہون تو کوئی کہے

مین لکھتا ہون تمثیل کے طور پر
فقط کیبنٹ ہی پہ کیجے نظر

## کیبنٹ

ذرا سنیئے اور کیجئے غور و فکر
ابھی دو برس اسطرف کا ہی ذکر

کہ یورپ مین جب آسمانجاہ تھے
اُن ایام مین یہ ہوے مشورے

کہ سرکار اک کیبنٹ دے قرار
نہ دیوان ہو کوئی بااختیار

بظاہر رہے نام کو اک وزیر | شریک اُسکے ہوں اور بھی دو مشیر

کبھی سب امضاے احکام ہو | وزارت کا شوری پہ سب کام ہو

رہیں آسمانجاہ تو خود وزیر | مقرر رہیں دو مشیر بشیر

ہوں جب تینوں رائیں باہم متفق | نہ ہو اختلافات کی کوئی شق

تو وہ حکم جاری ہو بے قیل و قال | ضرور اُسکا بہتر ہی ہوگا مآل

جو ہو ان میں واقع کبھی اختلاف | تو پھر کثرت راے سے ہو وہ صاف

وہ دو وکون جو کوئی تسلیم ہو | مثالاً الف عین یا میم ہو

نہ تنہا کوئی شخص محنت سہے | وزارت بشکل مثلث رہے

یہ تثلیث سبکو ہوئی ناپسند | خصوصاً اُنہیں جو کہ ہیں عقلمند

مگر ناپسندی تھی سب کی بجا | مُوحِّد کو تثلیث سے کام کیا

یہ تجویز منظور جب ہو چکی | طبیعت اکابر کی فوراً رکی

جوان و معمر و ضیع و شریف    زن و مرد ہر اک قوی و ضعیف

ہوے یہ سمجھکر ملول و حزین    کہ کام اسطرح سے چلنے والا نہین

غرض خیر خواہون کی ہی اور ہر    نتیجون پہ ہوتا نہین غور ہر

مروج ہی یورپ مین گو کیبنٹ    یہان ہوگا نقصان جو ہو کیبنٹ

ہر اک ملک ہر رسم ہی ہر مزاج    نہین ہند مین کیبنٹ کا رواج

یہانکا ہمیشہ یہ دستور تھا    کہ اک بادشاہ ایک دستور تھا

یہ کیسی سوجہائی خدا سے ڈرو    کہ مخفی وزارت کے ٹکڑے کرو

غضب ہو گیا سخت آئے بلا    ہر اک کام بس تین تیرہ ہوا

کئی جبکہ اس کام مین ہین مشیر    تو ہم سمجہین اُنمین سے کسکو وزیر

ڈرین کس سے کسکا کرین خوف ہم    رکھین کس سے امید عفو و کرم

کرین کسکی دربار داری بہلا    سزا کون دی کون دیوے جزا

وزیر ایک ہووے تو آیا کرین ۔ کہان تین نیگلون پہ جایا کرین

بتاوے خدا را کوئی عقلمند ۔ سنگہاڑ سر مین کانٹے کسے ہین پسند

کرے کوئی سامان خدائے قوی ۔ کسیطرح ہو کیبنٹ ملتوی

یہان ہو رہی تھی یونہی ہائے وائے ۔ کہ سر آسمان جاہ تشریف لائے

مفصل سنی کینبٹ کی خبر ۔ فسانہ سنایا گیا سر بسر

ہوی جبکہ حالات پر مُطّلع ۔ فسادات پاے کئی مجتمع

تو بے لطف طبع منور ہوئی ۔ نہ بے لطف گویا مکدر ہوئی

بڑے مطمئن ہین بہت مستقل ۔ ہے زیبا اگر ہم کہین شیر دل

کیا ضبط مطلق نہ تقریر کی ۔ فقط پیر و مرشد کو تحریر کی

کہ با این شروط و قیود ای جناب ۔ مجھے خوف ہے کام ہوگا خراب

اسی جلسۂ کینبنٹ کے سبب ۔ کس و ناکس بلدہ ناخوش ہین سب

نیاز سیم کرتے ہین جاری حضور دام اقبالہ — ریاست مین پڑتا ہی اس سی فتور

یہان جو وزارت کا دستور ہی — وہی خیرخواہون کو منظور ہی

شد آمد جو ہی وہ ہی مرغوب ہی — رہے گر یہ موقوف تو خوب ہی

ہوا پیش جس وقت یہ مسئلہ — تو اللہ نے فضل اپنا کیا

کہ حضرت نے وہ عرض منظور کی — جو ٹھیرائی تھی کیبنٹ دور کی

بہ فضل خدائے رحیم و قدیر — رہے آسمان جاہ تنہا وزیر

دعائین ہوئین عاجزون کی قبول — مرادین ہوئین بیکسون کی حصول

کیا شکر الطاف رب مجید — ہوئی سارے بلدہ مین گویا کہ عید

یہ امر اس جگہ قابل غور ہے — سخن پروری کی تو بات اور ہی

رکی کیبنٹ کس کی تدبیر سے — ٹلی یہ بلا کس کی تحریر سے

باعلان و تکرار کہتا ہون مین — نہین شک کہ وہ آسمان جاہ ہین

## دفتر مُلکی

خبر کیبنیٹ کی جن ایام مین
بہت گرم تھی خاص اور عام مین

انھین روزون مین اک یہ ہُلّڑ ہوا
کہ لو بیت الانشا بھی ہی ٹوٹتا

فنشل کے دفتر مین ملجائے گا
وہ سررشتہ تخفیف مین آئیگا

یہ سُنکر بہت لوگ گھبرا گئے
یکایک تردد سے چکرا گئے

پڑے ایک حیرت کے عالم مین سب
ہوے مبتلا سخت ماتم مین سب

عجب اُنکے ارا و اقوال تھے
تفکر سے سب کے بُرے حال تھے

تغیر کا ظاہر نہ تھا کچھ سبب
یہ افسوس کہتے تھے ہر کیا غضب

یہ دفتر ہی تحتِ مدار المہام
سہولت سے چلتا ہی لوگون کا کام

پُرانا ہی دفتر بڑا نام ہی
یہ خوبیِ دفتر کا انجام ہی

عموماً سب اشخاص غمگین تھے
خصوصاً زیادہ جو مسکین تھے

شکایت کا تھا تذکرہ ہر طرف — تھے گریان جو ہونیکو تھے برطرف

ہوئے معتمد بھی مشوش کمال — کہ یہ کیا ہین اخبار کیسا ہے حال

جو اس بیت الانشا کے ہین معتمد — انھین دل سے کہتا ہون مین معتمد

ہین وہ واقعی لایق اعتماد — فقاہت مین ہین قابل اجتہاد

ہین صدیق و صادق صداقت مآب — ہوا یار جنگ آپکا اب خطاب

یہ حیرت تھی درپیش ہے کیا سبب — زبرزیر کرنے کا کیا تھا سبب

ادھر رنج مین خود تھے اور اہلکار — مچی تھی ادھر شہر بھر مین پکار

جسے دیکھو غصہ سے ناراض تھا — مگر صاف گوئی سے اغماض تھا

تلاطم یہ تھا یہی کہ آپ آ گئے — جو باقی ہوئے تھے وہ گھبرا گئے

ہوئی خیر منظور اللہ کو — کہ پھونچا دیا آسمان جاہ کو

وگرنہ قیامت کا تھا سامنا — بڑی ایک آفت کا تھا سامنا

فنشل کے دفتر مین ملتا اگر ‏ ‏ تو پھر یاد ہی کرتے سب عمر بھر

پڑا کرتین ہر ایک کو دقتین ‏ ‏ غریبون پہ آتین بڑی آفتین

غرض آئے جب آسمان جاہ یان ‏ ‏ سنا سارا احوال پورا بیان

کہ یعنے ہوا تھا جو یہ بندوبست ‏ ‏ کہ ہو بیت الانشا رکا دفتر شکست

سراسر ہوا آپ کو ناپسند ‏ ‏ کہ ملکی ہی دفتر کو پہونچے گزند

کچھ اس طرح تدبیر صائب ہوئی ‏ ‏ کہ ساری بساط اُسکی غائب ہوئی

گھروندا جو بنتا تھا اوندھا ہوا ‏ ‏ رہا بیت الانشا سلامت بپا

جو ڈالی تھی تکلیف و دقت کی نیو ‏ ‏ کہ جسپر یہ ساری ہوئی لیؤ دیو

نہ قایم رہنے وہ بفضل خدا ‏ ‏ رہا بیت الانشا کا دفتر جدا

بڑی آرزو پوری سبکی ہوئی ‏ ‏ کہ دفتر بچا عید ملکی ہوئی

بافضال و تائید رب صمد ‏ ‏ اِن آفات سے بچ گئے معتمد

| | |
|---|---|
| شکست اُنکو ہو گی یہ تھا اضطرا | مگر معتمد ہو گئے فتح یاب |
| اُنھین خوف برخاست ہونیکا تھا | یہان اور بھی کچھہ اضافہ ہوا |
| مراحم ہوے آسمان جاہ کے | عجب کارخانے ہین اللہ کے |

## دربیان امداد و کمک بہ سرکارِ عظمت مدار

| | |
|---|---|
| نہین یاد اچھی طرح سے مجھے | کوئی سال بھر ہوتا ہوگا اسے |
| یہ سرحد کے اخبار اندیشہ ناک | کہ ہے روس کو شر مین کچھہ انہماک |
| ہے قاصد مع فوج لڑنے چڑھے | ارادہ کیا ہے کہ آگے بڑھے |
| گئی فوج برٹش پئے انسداد | عجب کیا جو سرحد پہ ہو وے فساد |
| ہوئی جبکہ معلوم سرکار کو | ہوے خود ہی آمادہ پیکار کو |
| ولے قیصر ہند سے ہے خلوص | یہ تھی وجہ آمادگی بالخصوص |
| غرض لارڈ صاحب کو اک خط لکھا | خلاصہ یہ ہے جس کے مضمون کا |

یہ سنکر کہ سرحد پہ ہی کچھ فتور
محبت سے فرماتے ہین یون حضور

کہ ہی کس کی طاقت جو ہو روبرو
عدو آپ کا ہی ہمارا عدو

ہین حاضر پئے سرحدی کارزار
روپے ساٹھ لاکھ اور سپہ دس ہزار

یہ امداد ہی مشعر اتحاد
قبول آپ کرلین تو دل ہووی شاد

محبت کا یہ نامہ جب وان گیا
سنا لارڈ صاحب نے سب ترجمہ

اُسے سنتے سنتے جو مطلب پر آئے
تو مسرور و خوشدل ہوے ویسرائے

جواب اُسکا لکھا بصد انبساط
تھا ثابت ہر اک لفظ سے ارتباط

لکھا ایسا شکریہ امداد کا
کہ حضرت کا بھی دل بہت خوش ہوا

لکھا تھا کمک آپ کی ہی قبول
مراد آپ کی ہو گئی ہی حصول

پر اس کی سردست حاجت نہین
ابھی اس کمک کی ضرورت نہین

بوقتِ ضرورت خبر دینگے ہم
جب آویگا موقع منگا لینگے ہم

یہ آفر نہایت مناسب ہوا — یہ مشہور تھا آسمان جاہ کا

سب احباب تعریف کرنے لگے — خود انگریز توصیف کرنے لگے

کہ ہمت اگر ہو تو ایسی تو ہو — محبت اگر ہو تو ایسی تو ہو

زباں پر تھا ہر ایک کے یہ سخن — کہ ہیں دوست سچے نظام دکن

اس آفر کا جب حال سب سن لیا — تو اکثر رئیسوں نے آفر کیا

چلے آپ ہی کے قدم با قدم — گیا آفر اس قسم کا بیش و کم

ہیں بحر سخاوت کے گوہر حضور — نہیں رکھتے ہیں اپنا ہمسر حضور

## دربیان انتظام آبپاشی ملک تلنگانہ

تلنگانہ کا ملک ملک نظام — سلف سے ہی واقف ہیں سب خاص و عام

بڑا حصہ ہے ملک محروسہ کا — زراعت وہاں دھان کی ہے سوا

مگر سال میں اسکی فصلیں ہیں دو — اک آبی دوم فصل تابی کہو

ہر آبی سے بارش کا موسم مراد
ہر تابی سے گرمی کا عالم مراد

سمجھ لینا اِس طرح آسان ہی
کواری ہی وہ یہ جھٹو دھان ہی

عموماً یہ ہی کاشتکاروں کا حال
اِسی پر وہ رکھتے ہیں ہر دم خیال

یہ کھیتی کشاورزوں کی جان ہی
فقط دہان کی فصلوں پر دھیان ہی

بضاعت یہی اور دولت یہی
ذریعہ بسر کا زراعت یہی

اِسی وعدہ پر قرض سب لیتے ہیں
اِسی سے وہ محصول بھی دیتے ہیں

مگر حال یہ ہی تلنگانہ کا
کہ واں ہی تری کی اراضی سوا

زمین دوسری کم ہی بے اختلاف
کرے جنکو پانی کنوؤں کا کفاف

کشاورز کل جانتے ہیں اسے
نہیں بلکہ سب مانتے ہیں اسے

کہ پانی بہ نسبت ہر اک کاشت کے
سِوا چاہیے دہان کے واسطے

یہ سچ ہی کہ پانی ہی دہانوں کی جان
مثل ہی جو مشہور ہی دہان پان

ب اور ... ہیا گیا — دیا پانی اور رنگ پر آگیا

اسی سے سب کو ضرورت ہوئی — کہ پانی کی ہونے نہ پاوے کمی

کمی آب کی فصل کی ہو کمی — کمی فصل کی اصل کی ہو کمی

یہ سمجھے کہ وہ اصل ہو ... — کھلی بات ہے وہ زر نقد ہو

نکلتا ہو اس کا ... — کمی آب کی ہو روپے کی کمی

اور اس سے پیدا کرتے ہیں وہ — ہوا بر رعایا ... 

تو یہ امر واجب ہے سرکار پر — کہ اسکے ... نظر

اگر اس سے کیجاوے قطع نظر — تو ہوگا ... اصل پہ اسکا اثر

اسی وجہ سے اسکا تہا بندوبست — کہ تالاب ہونے نپاویں شکست

مگر بندوبست آگے اچھا نہ تھا — زراعت میں ہوتا نہ تھا فائدہ

نہ تھی فکر اس کی کسی حال میں — کہ پانی رہے جمع ہر تال میں

بجز بلی نہ تھا روک کا انتظام | کہ وقتِ ضرورت وہی آوے کام

اسی وجہ سے پانی بچتا تھا | فقط خشک تالاب رہجاتا تھا

جو پیدا ہوئی شکل نقصان کی | تو پھر کاشت موقوف کی وہان کی

کوئی اپنے پیسے کو کھوویگا کیون | جو پانی نہین کوئی بوویگا کیون

کئی سال یونہی ہوا اتفاق | عموماً ہوا کاشتکارونکو شاق

کہ اب کونسا اور پیشہ کرین | بسر کسطرح سے کرین کیا کرین

غرض پیشہ ور بے دیئے بے لیئے | بہت گانون کو چھوڑ کر چلدیئے

نتیجہ یہ ہر بار ہونے لگا | کہ نقصان سرکار ہونے لگا

یہ موقع جو لوگون کو ہاتھ آگیا | تو باہم یہ کرنے لگے مشورہ

کہ باہر سے آوے کوئی کمپنی | جو ہو خوب ہی مالدار او غنی

مرمت کرے سازی تالابونکی | نہ دے کام مین دخل افسر کوئی

کرے کمپنی صرف اپنے روپے — عقب سے یہ ہو جاوے گا اظہر
کہ سرکار کیون کر کریگی ادا — اور اسکے لئے وعدہ کیا ہوویگا
مگر سود اک نرخ بازار سے — ملے جاے ہر سال سرکار سے
جب آپس مین منصوبہ ٹھہرا چکے — اجازت کمیٹی سے بھی پا چکے
تو کرنے لگے کمپنی کی تلاش — مگر شرط یہ تھی نہ ہو بدمعاش
بڑی خیر کی لیکن اللہ نے — کہ رُوکا اُنہین آسمان جاہ نے
مفصل سُنی آپ نے جب خبر — کہ آفت ہی ملک ِ تلنگانہ پر
تو دی آپ نے ایک مجلس قرار — کئے منتخب رکن بھی ہوشیار
ہین عالم سب اور سب ہین دانا ی کار — یہ ہین میر مجلس بہت ذی وقار
عموماً ہر اک کو یہ معلوم ہی — کہ وہ آبپاشی سے موسوم ہی
ملخص یہ تفہیم مجلس کو دی — تجویز مرمت ہو تالابون کی

ہوترسیم سب پائداری کے ساتھ
ہراک کام ہوشیاری کے ساتھ

رعیت کو دیجاے کافی مدد
پڑ کشتکاری ہو وافی مدد

حفاظت ہو پانی کی حکمت کے ساتھ
کفایت کرے تا ضرورت کے ساتھ

زر نقد دس لاکھ سالانہ تک
کیا خرچ منظور ہے وہم وشک

ہے مصروف مجلس اسی کام مین
بڑا فائدہ ہوگا انجام مین

رعیت نہایت ہی مسرور ہے
ہراک ضلع مین سعی مشکور ہے

یہ آپس مین کہتا ہے چہوٹا بڑا
کہ اب سوکھے دہانوں مین پانی پڑا

یہ ہے جلوہ ذاتِ شاہِ دکن
ہے سارے تجلی ماہِ دکن

یہی کرتے ہین فیض بالاے فیض
حضورِ معلّٰی ہین دریاے فیض

ہین خود مورد فضلِ داورحضور
یہ ہین فضل اونکے سر پرحضور

## دربیان ترقی تعلیم مدارس

ہر اک دھوم الحمد للہ کی ۔ وزارت میں سر آسمانجاہ کی

زن و مرد قائل ہیں اسبات کے ۔ ہر اک قوم کے اور ہر اک ذات کے

کہ تعلیم میں جو ترقی ہے اب ۔ مدارس کی جیسی تعلی ہے اب

نہ تھی اس زمانہ سے پہلے کبھی ۔ ہمیں یاد ہے حال پہلے کا بھی

مدارس پہ تھی یہ توجہ کہاں ۔ جو اب غور ہے تھی بھلا وہ کہاں

یہاں جلد جیسے ترقی ہوئی ہے ۔ کسی جا کم ایسی ترقی ہوئی

مدارس یہاں گرچہ پہلے سے ہیں ۔ مگر جو سنا ہے وہ کہتا ہوں میں

خبر گیری ان سب کی ہوتی نہ تھی ۔ وہی چال مکتب کی دیرینہ تھی

پر اب انسپکٹر مقرر ہوئے ۔ جو عالم تھے وہ لوگ اکثر ہوئے

ملا ہے لقب ناظر سمت کا ۔ یہ عہدہ بھی قائم ہوا ہے نیا

کہ ضلعوں میں دورہ پہ جایا کریں ۔ سفر میں سفر خرچ پایا کریں

مدرس بھی ذی علم اور ذی کمال — ہوئے منتخب جا بجا حسب حال

ہر اک گانوں میں مدرس بسے — ہوئی صبح لڑکے چلے مدرسے

غرض تو یہ ہی علم سب کا بڑھے — مرہٹی پڑھے چاہے اردو پڑھے

جہالت جو پھیلی ہی وہ دور ہو — پڑھے لکھے جو اسکو منظور ہو

ثمر یہ ملا غور و پرداخت کا — کہ ہر گانوں میں علم رائج ہوا

بہت چھوٹے اطفال پڑھنے لگے — شب و روز فہم انکے بڑھنے لگے

جو ناظر کبھی امتحان لیتے ہیں — جوابات تیزی سے سب دیتے ہیں

زنانہ بھی قائم ہوئے مدرسے — جو ہیں گرل اسکول کے نام سے

بہت انکے ماں باپ ممنون ہیں — نہ مغموم ہیں اب نہ محزون ہیں

نہیں منحصر ملک محروسہ پر — عموماً ہی تعلیم مد نظر

علی گڈھ کا کالج جو مشہور ہی — اگرچہ یہاں سے بہت دور ہی

پر اُسکی بھی کافی اعانت ہوئی
کہ ممنون ساری جماعت ہوئی

مدرس نہایت ہی مسرور ہین
یہ فیاضیان سب مین مشہور ہین

اسیطرح ہر دیوبند اک مقام
وہانکا بھی ہر مدرس نیکنام

بتائید والطاف ربِ صمد جلّ شانہٗ
وہانکی بھی ہوتی ہر پانسے مدد

کوئی جا ہوئے ہین دین کے یاور حضور دام اقبالہٗ
مطیعِ خدا و پیمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وصحبہ وسلم حضور دام اقبالہٗ

ہراک سمت ہر نورِ فیض اسطرح
تجلّی خورشید ہر جسطرح

سخاوت پہ باندہے ہین حضرت کمر
نہین منحصر دور و نزدیک پر

علاوہ بھی اِن کے توجہ ہوئی
کئی کالجون پر کما ینبغی

نہ گھبرائیے مجھکو تعجیل سے
ذرا سنئیے کہتا ہون تفصیل سے

لے اب دیکھئیے بمبئی کا مدراس کا
اور وہ پٹنہ پنجاب کا مدرسا

جو ہر ایک سے ایک نامی سوا
کہ ہر ایک کا نام کالج ہوا

یہاں کی مدد سے ہوے بہرہ مند ۔ بتوفیق خلاق پست و بلند

روپے کی ہم تقسیم کا یوں قیاس ۔ علی گڈھ کو سو اور ہر اک کو پچاس

یہ ماہانہ ٹھہرے ہر ایک کا ۔ ہر ایک ڈایرکٹر کو یوں لکھدیا

خداوند سر آسمان جاہ نے ۔ کیا رحم در اصل اللہ نے

کہ ہر اس وظیفہ سے یہ مدعا ۔ مسلمان لڑکوں کو ہو فائدہ

جو کالج میں محتاج ہوں نوجواں ۔ کریں پاس جب انٹرنس امتحاں

زیادہ کریں شوق تحصیل علم ۔ پڑھے جائیں تا ہووے تکمیل علم

مدد انکو دیجائے اس خرچ سے ۔ کہ پڑھنے پہ انکا سوا دل لگے

ہوں فی الجملہ آسودہ اور مطمئن ۔ کریں پڑھنے میں محنتیں رات دن

اسی نیت اور قصد سے ہیں دیئے ۔ وظیفے یہ ہیں خاص انہیں کے لیئے

## دربیان احقاق حقوق انعامداران متعلق بہ اراضی انعام

اراضی انعام کا انتظام
ہوا ہے اسی عہد مین لا کلام

کہ جس سے رفاہِ غریبان ہوئی
جو پوچھو تو آسایش جان ہوئی

حقیقت یہ ہے اُس کی سُن لیجیے
اِس الطاف پر آفرین کیجیے

یہان ایسے اشخاص ہین نامدار
جنھین لوگ کہتے ہین انعامدار

گزشتہ زمانہ مین اُنکے بزرگ
گِنے جاتے تھے باوقار و سُترگ

وہ سب اِک نہ اِک فن مین استاد تھے
کئی علم اکثر ہنر یاد تھے

سپاہی کوئی کوئی تھا شہسوار
کوئی تیغ سینا کا تھا یادگار

کوئی بید تھا اور نجومی کوئی
کوئی خوشنویس اور منشی کوئی

کوئی عالمِ دینِ اسلام تھا
بہت درس و تدریس مین نام تھا

کوئی زورآور کوئی پہلوان
کوئی نیزہ بازی مین فردِ جہان

پٹا بانک کشتی مین یکتا کوئی
بہادر کوئی شیرِ ہیجا کوئی

کوئی شخص تھا عالم شاستر    بتاتا تھا کوئی شگن وقت پر
کوئی بندہ سنجی مین تھا بیمثال    کوئی رکھتا تھا شاعری مین کمال
کسی نے کی اک پختہ مسجد بنا    کہین کوئی عاشور خانہ بنا
کوئی دھوم سے عرس کرنے لگا    ہوا کوئی بانی دہرم سالہ کا
یہ خوش نیتی اور علم و ہنر    تھے سب بادشاہون کو مرغوب تر
یہی حال بروالئ ملک کا    ہمیشہ ہر اک عہد دولت مین تھا
کہ تائید کرتی تھی اور سب کی قدر    ستارون پہ جس طرح ہی فیض بدر
جواہر زر نقد خلعت خطاب    عطا کرتے تھے بے حد و بیحساب
غرض جب ہوئی خوش کسی کام مین    اراضی بھی دیدی کچھ انعام مین
سند اور فرمان توقیع شاہ    منجمل مکمل بلطف نگاہ
ملا کرتا تھا اہل انعام کو    کہ تم اُس اراضی پہ قابض رہو

وہ قابض رہا کرتے تھے بخطر
ہمیشہ اراضی انعام پر

پھر اولاد و احفادِ انعامدار
نہوں یہ تو جو کوئی ہو یادگار

بسر سب اسی سے کیا کرتے تھے
ہمیشہ دعائیں دیا کرتے تھے

مگر رفتہ رفتہ تجاوز کیا
طمع میں سراسر ہوئے مبتلا

کسے حرص دنیا نے چھوڑا کبھی
کہ انعامداروں ہی کو چھوڑتی

زمین جتنی اونکو ہوئی تھی عطا
زیادہ پہ اوس سے تصرف کیا

سند میں تو ہیں درج بیگھے پچاس
پہ قابض ہیں سو بیگھہ پر بے ہراس

منافع ہی کھایا کیئے بے دھڑک
نہ پیسہ دیا سالہا سال تک

ہوئی بعض صاحب سے یہ بھی خطا
کہ فرمانِ جعلی مرتّب کیا

کسی نے بنا رکھی جعلی سند
اوسی سے لیا فایدہ اور مدد

رہا مدتوں لوگوں کو اعتبار
نہ جانا کہ جعلی ہیں انعامدار

کسی جا ہوا ایسا بھی اتفاق
سنو گے تو ہوگا طبیعت کو شاق

جنہیں اصل تھا کام سرکار سے
ملا جنکو انعام سرکار سے

کئی سال مین وہ تو مر کھپ گئے
زمین مین زمین چھوڑ کر کھپ گئے

کسی کی مگر نسل قائم رہی
کسی نے نہین چھوڑا وارث کوئی

نہ تھا کوئی بھی جنکا قائم مقام
نشان تک نہ باقی رہا تھا نہ نام

تو شرعاً ہوئی ملک سرکار کی
عطیہ زمین جو تھی دربار کی

ہے عرفاً بھی عقلاً بھی یہ قاعدہ
ہے لاوارثی مال سرکار کا

کیا بعض نے پر یہ بیہودہ کار
کہ بن بیٹھے اخلف و انعامدار

بزرگان فرضی کا لے کے نام
تصرف مین لائے منافع تمام

جو ذی حق تھے اصلی وہ بیدخل تھے
زمین سے جو تھے پشتہا پشت سے

جو اپنی اراضی سے محروم تھے
وہ بیچارے محزون و مغموم تھے

دکھاتے تھے استاد ایک ایک کو | کہ سرکار سے پرورش کچھ تو ہو

نہ فرمان ہوتا تھا کچھ کارگر | نہ کرتا تھا کوئی سند پر نظر

شب و روز پھرتے تھے سب کو بکو | نہ ہوتا تھا زخمِ جگر میں رفو

یہ تخصیص انہیں تصفیوں کے لئے | مقرر تھی اِک مجلس اول ہی سے

وہیں حقِّ انعام کے تصفیے | ہوا کرتے تھے جملہ اقسام کے

مگر دیر ہوتی تھی سب بے انتہا | گزرتے تھے اُمید میں سالہا

معیّن نہ میعاد تھی کچھ نہ حد | زمانہ تھا تفتیش کا لاتعد

طریقہ بھی تفتیش کا ناپسند | عموماً تھا ساکت نہ تھے دردمند

علاوہ بریں اک قباحت یہ تھی | سب انعامداروں پہ آفت یہ تھی

کہ آتے تھے دو دن کو گھر چھوڑ کر | ٹھہرنا یہاں ہوتا تھا سال بھر

ثبت ہوتے تھے پہلے اضلاع میں | خلل آیا کرتا تھا اوضاع میں

پھر آخر کو جب مثل آتی تھی یان ۔ تو ساتھ آتے تھے وہ بھی گریہ کنان

یہان مدتون تک پڑے رہتے تھے ۔ یہ حالات ہر ایک سے کہتے تھے

گزر جاتا تھا آہ و زاری مین سال ۔ نہ کرتا تھا اُنکا کوئی بھی خیال

ہوئے مطلع آسماہ جاہ جب ۔ کہ اللہ یہ ہو رہا ہے غضب

غریبون کو پیش آتی ہین دقتین ۔ اُٹھاتے ہین انعام دار آفتین

نہین ہوتا موقوف یہ شور و غل ۔ پریشان ہین سب و حیران ہین کل

تو کی اس طرح آپ نے ابتدا ۔ کہ یہ حکم حکام کو دیدیا

چہل سالہ قبضے پہ رکھین خیال ۔ جو ہو مالکانہ علی الاتصال

چہلسالہ قبضہ ہو ثابت اگر ۔ تو اسناد پر بھی نہ ڈالین نظر

یہ مفہوم مضمون قول جمیل ۔ وہ قبضہ ہر بس ملک ہی کی دلیل

جو مجلس نے پہلے کیئے فیصلے ۔ فریقین کے حق مین انعام کے

وہ تفتیش اور فیصلے یک قلم
ہوے حکم سرکار سے کالعدم

معًا اشتہار ایک جاری کیا
کہ مضمون و مفہوم جسکا یہ تھا

تعلق جو رکھتا ہو انعام سے
وہ درخواست تجویز ثانی کی دے

جو افسر کہ دفتر مین انعام کے
تھے منصوب و مامور پہلے ہی سے

بتاکید اُنکو ہدایت یہ کی
بانصاف سبکو نصیحت یہ کی

کہ تجویز ثانی نہ بھی ہو اگر
تو پروا نہین ہے نہ ہے کچھ خطر

وہ خود پچھلی مثلین برآمد کرین
نئی سر سے تجویزین کد کرین

سبھونکی ہو تفتیش پھر برملا
سرِ نو کیا جاے ہر فیصلہ

کمشنر سنین گے پھر اُس کی اپیل
بشرطیکہ ہووے قوی تر دلیل

اگر کوئی اِسپر بھی راضی نہو
تو ہے اختیار اہلِ انعام کو

کہ پھر لکھکے دے عذر اپنے تمام
بہ پیشِ جنابِ مدار المہام

کرین وہ بحال اُسکو یا بیش وکم
وہ تجویز ہی مختتم یک قلم

یہ جس روز سے حکم جاری ہوا
سمجھتے ہین سب اُسکو دن عید کا

اِسی پہ ہی بالفعل اجراے گا
ہین ممنون و مسرور انعامدار

یہ سرکار عالی کا ہی فیض وجود
اُسی مہر کی روشنی ہی نمود

اِسی ذات عالی سے گھر گھر ہی نور
اِسی کا ہی نور اور اِسی کا ظہور

ہین اِس ساری بیڑے کا لنگر حضور
ہی ہر وقت سب کی زبان پر حضور

رعیت پہ ہر وقت ہین مہربان
اُنہین سے ہی روشن مکان و زمان

الٰہی ہمیشہ سلامت رہین
سلامت رہین اور بصحت رہین

## دربابِ انتظامِ تخفیف یافتگان

کوئی ملک چھوٹا ہو یا ہو بڑا
مگر ہر ریاست کا ہے قاعدہ

کہ اکثر تبدل ہوا کرتا ہی
تغیر تنزل ہوا کرتا ہی

کبھی ہوتی ہے قلت ماہوار
گھٹاتے ہین گہ نوکرونکا شمار

کبھی کرتے ہین محکمہ کو شکست
کبھی ہوتا ہے دوسرا انبدوبست

بہت لوگ تخفیف مین آتے ہین
کچھ انعام لے کر چلے جاتے ہین

جو آتے ہین تخفیف مین مرتے ہین
پریشان و حیران پہرا کرتے ہین

سفارش کے رہتے ہین امیدوار
کبھی عرضیان دیتے ہین بار بار

مجرد اگر ہین غنیمت ہے سب
جو ہین لڑکے بالے قیامت ہے عجب

خبر کوئی بھی اُنکی لیتا نہین
مصارف کو کچھ خرچ دیتا نہین

خوشامد مہاجن کی گر کرتے ہین
گرو گانٹھ کرکے بسر کرتے ہین

خدا رکھے یہ سلطنت ہے بڑی
وہی وقت آخر یہان بھی پڑی

کہ تخفیف حسب ضرورت ہوئی
تو تخفیف والون کی کثرت ہوئی

ہوے نکبت و یاس مین مبتلا
ہوئی فقر کی آکے نازل بلا

کسی نے دیا نوکروں کو جواب | گیا دن کا آرام اور شب کا خواب
کئے ترک بہاری کرایہ کے گھر | لئے سستے سستے مکان ڈھونڈھکر
جو اُسنے کیا گاڑی گھوڑا الگ | کیا فرنیچر اس نے تھوڑا الگ
سفارش کے رقعے بھی لکھواتے تھے | بپُر سعی ہر ایک جا جاتے تھے
سب اپنی قدامت پہ دیتے زور | بہت کرتی تہی غل مچاتے تھی شور
ہوا فضل اتنے میں اللہ کا | تغیر وزارت کا پیش آگیا
وزیر آسمان جاہ عالی مقام | ہوئے اور لیا ہاتھ میں اپنے کام
تو سب کاغذ آئے وہ تخفیف کے | جو باقی تھی پیشی میں اول ہی سے
ہوئی آسمان جاہ کو جب خبر | تو بحرِ عنایت ہوا جوش پر
دیا حکم تیار ہو اک حساب | کہ ہیں کتنے موجود تخفیف یاب
محاسب نے اک فرد تیار کی | بہ تعجیل اشخاصِ بیکار کی

تھی معقول تفصیل مدات کی ‏ صراحت تھی جس مین ہر اک بات کی

کہ نام اور تقرر کی تاریخ تھی ‏ مواجب بھی تاریخ برخاست بھی

عجب رحم ہے آسمان جاہ کا ‏ کی اس کام کی اسطرح ابتدا

کہ تخفیف کا ایک صیغہ جدا ‏ وزیر معظم نے قایم کیا

یہ صیغہ ہے تخفیف سے نامزد ‏ کہ تخفیف یابون کو پہنچے مدد

نہ معلوم تھا جنکا ملک و دیار ‏ دیا انکے احضار کا اشتہار

ہوے جب کہ حاضر وہ تخفیف یاب ‏ تو صادر ہوا حکم عالی جناب

تقرر نہ جب تک ہم انکا کرین ‏ وہی اپنی تنخواہ پایا کرین

دیا حکم پھر جملہ حکام کو ‏ جو بلدہ مین تھے اور باہر تھے جو

کہ خالی ہو جس دم کوئی جایداد ‏ تو رکھین وہ تخفیف یابون کو یاد

مقرر کسیکو نہ اس جا کرین ‏ نہ خالی جگہ کو کسی سے بھرین

یہ مطلب نہیں ہو وہ جا مستقل — جگہ چند روزہ ہو یا مستقل

نہ جبتک کہ نوکر ہوں تخفیف یاب — نہ ہو جائے جبتک کہ یہ سد باب

تقرر ترقی رہے ملتوی — سمجھ لیویں اس حکم کو معنوی

اور نہیں نوکری دیں بشرط خلو — کریں عذر اسمیں نہ کچھ گفتگو

کبھی کوئی خالی جگھہ ہو اگر — تو سرکار کو اس کی دیویں خبر

بفرمان سرکار والا جناب — کوئی بھیجا جائیگا تخفیف یاب

اگر اس ہدایت کی تعمیل میں — کبھی فرق معلوم ہوگا ہمیں

تو خاطی پہ بیشک عتاب آئیگا — جواب اسکا اس سے لیا جائیگا

تقرر ترقی بھی سب کالعدم — تصور ہی کی جائے گی یک قلم

ہوا جب سے یہ حکم سرکار کا — اسی پر عمل حاکموں نے کیا

جگہ پا گئے سارے تخفیف یاب — عجب رائے مبنی تھی یہ بر صواب

ہوئی پرورش کی جو یوں فکر و غور | سنا ہے کہ تھوڑے سے باقی ہیں اور
ملی نوکری ہو گئے مطمئن | دعائیں وہ سب دیتے ہیں ہر آن
یہ ہیں پیر و مرشد (دام اقبالہ) کی فیاضیاں | کہ سارے غریبوں پہ ہیں مہرباں
قدیموں کا حق دل سے ملحوظ ہے | جو کچھ جسکا حق ہے وہ محفوظ ہے
بسر و علن اور خفی و جلی | یہ ہر ایک کی ہے دعائے دلی
سلامت حضورِ معلّٰی رہیں | سدا ملک پر حکم فرما رہیں

## دربارۂ اجرائی حکم نسبت ملازم مشتاق حج بیت اللہ و مدینہ منورہ

سنیں آپ اک اور میرا مقال | بیان کرتا ہوں اس سے پہلے کا حال
نمکخوار کرتے تھے جب قصدِ حج | تو پیش آیا کرتے تھے اکثر حرج
بدقت ملا کرتی تھیں رخصتیں | بڑی دوڑ دھوپ اور بڑی دقتیں
اٹھاتے تھے وہ سب بہت روز تک | نہ کچھ شبہ اسمیں نہ ہے جائے شک

یہ سر آسمانجاہ نے اپکے سال | دیا حکم جو ہی فراست پہ دال
فراست بھی اور حق پرستی بھی کی | ہین ہمدردی و دین کے معنی بھی
نہین پورا مضمون تو مجھکو یاد | یہ ہی حکم گشتی کا ایسا مفاد
جسے نوکری کو ہوسے ہون چھ سال | تمنا ہی حج دل مین ہو وہی کمال
اگر رخصت خاص کچھہ لی نہ ہو | وہ جا سکتا ہی حج کو یا عمرہ کو
مدینہ کو یا اور درگاہ تک | بلا وضع تنخواہ شش ماہ تک
سفر مین وہ تنخواہ مانگے اگر | تو ملجائے گی اوسکی درخواست پر
بہ تصدیق حاکم کی آوی یہان | کہ وہ شخص حاجی ہی زندہ وہان
ہی مقصود حاکم سے وہ حکمران | کہ جسکے عمل مین ہو حاجی وہان
کیا جاتا ہی اب اسی پر عمل | نہ حجت ہی کوئی نہ طول امل
بہ تحقیق معلوم ہی یہ ہمین | گئے لوگ اس سال شعبان تک

عدالت کی مجلس سے اک صیغہ دار | گئے کعبۃ اللہ کو اب کے بار
اُنھون نے جو ہین ایک درخواست دی | کہون قاصدِ حج مکّہ ابھی
ہو شہنشاہ کی مجھکو رخصت عطا | بجسے کہیئے دون کام کا جاڑا
تو افسر نے درخواست منظور کی | توجہ بھی مجلس نے موفور کی
اُسی روز منظور رخصت ہوئی | نہ عرصہ ہوا اور نہ دقّت ہوئی
عدالت سے جاری ہوا روبکار | اُسی دن روانہ ہوے صیغہ دار
اِسیطرح کل ملک محروسہ سے | نہ معلوم کتنے گئے ہوئینگے
سوال آپ سے اب یہ کرتا ہون مین | ہمیشہ سے کعبہ بھی حاجی بھی ہین
خدا رکھے سرکار بھی ہے سخی | ممدّ و معاون ہے اسلام کی
مگر حکم ایسا کسی عہد مین | سنا ہو نہین یاد آتا ہمین
نہایت ہے آسایش مسلمین | ہوئی اس زمانہ مین کچھ شک نہین

ہے یہ حکم بھی رائے بھی باصواب — سراسر ہے مُنجر بہ اجر و ثواب
رسولؐ اس سے خوش اور راضی خدا — یہ الہام یہ حکم صادر ہوا
ہے در اصل یہ فیضِ ذاتِ حضور — عنایت کا جنکے ہے سب پر وفور
زن و مرد سارے جوان و مُسن — دعائین دیا کرتے ہین رات دن
بہ صحت باقبال تا دیرگاہ — رہین شاہ ہمپر یہی دین پناہ
سلامت رکھے انکو سدا ای خدا — ہماری بھی عمرین انہین کر عطا

## در بیان آسایش حاجیانِ محتاج

ہے فیاض سرکار عالی نظام — سوئے خیر مائل ہے نیت مدام
جو محتاج حج کے لئے جاتے ہین — اجازت کی وہ چٹھیان پاتے ہین
جہاز اونکو ملجاتا ہے مفت کا — کرایہ نہین مانگتا ناخدا
نہین ہے یہ کچھہ قاعدہ آجکا — ہمیشہ سے ہے پاس حجاج کا

تھی پر یہ رعایت فقط جانے وقت | پریشان ہوا کرتے تھے آتے وقت

ترحّم کی سرکار نے کی نظر | بدل ڈالا وہ قاعدہ سر بسر

ہوا جب سے تبدیل یہ قاعدہ | غریبوں کو پہونچا بہت فائدہ

یہی فائدہ اِک ہوا آشکار | کہ سَو کی جگہ جاتے ہین اب ہزار

ٹکٹ پہلے جانے ہی کا ملتا تھا | پر اب ملتا ہی آمد و رفت کا

جو ہوتی تھی دقّت پئے واپسی | تو اب وہ بھی مطلق نہ باقی رہی

پُر حفظ پہلے نہ تھا انتظام | حفاظت کا بھی اب ہوا اہتمام

مقرر اجنٹ ایک ہی معتبر | جو رکھتا ہی اِس قافلے کی خبر

کہ پھونچا دیے آرام سے جدّہ تک | پھری جب تو اُسوقت بھی دی کمک

ہی اب جو کہ آسایش حاجیان | بتا دو وہ تھی اس سے پہلے کہان

یہ ترمیم ایسی ہوئی باصواب | کہ ہو ویگا جس سے زیادہ ثواب

## در باب اجرائی قوانین

وزارت مین سر آسمانجاہ کی — نہایت ہی خوش خلقت اللہ کی
انہین کے وزارت مین جاری ہوے — قوانین ممہور و تصدیق کے
قواعد بنائے بصد احتیاط — ضوابط کا عمدہ کیا انضباط
بہر نہج اِن سے ہوا فائدہ — رعیت کا بھی اور سرکار کا
ہوا جب سے تصدیق کا اہتمام — نہایت ہی خوبی سے چلتا ہی کام
ہر اک فرقہ کے لوگ پابند ہین — بہت مطمئن اور خرسند ہین

## دربیان بہبودی خزانہ و کفایت خرچ

خزانہ کی بہبودی اب جس قدر — ہوئی ہر نہین تھی کبھی پیشتر
مدین جسقدر خرچ کی تھین فضول — بہ تدبیر وہ سب ہوئین نا قبول
اندھا دُھند جو تھی وہ موقوف کی — طریقہ ہر جواب ہی بہتر وہی

رہا کرتی ہے خرچ پر اب نظر | کفایت ہے مد نظر بیشتر

بچت اب خزانہ کی دیکھے کوئی | ترقی کہاں سے کہاں تک ہوئی

یقین ہے خزانہ بفضل خدا | بہت جلد معمور ہو جائیگا

## در بیان انتظام تقسیم تنخواہ سپاہ بقاعدہ مدت سپاہیان

ہوا حکم اک اور بات عمدہ | غریبوں کو جس سے ہوا فائدہ

وہ یہ ہے کہ بعض افسران سپاہ | جسارت سے جنکے خدا کی پناہ

خزانہ سے تنخواہ کل فوج کی | جو ماتحت اور پلٹنے نام انکے تھی

لیا کرتے تھے آپ ہی خود وصول | لکھا کرتے تھے خود ہی قبض الوصول

باخفا یہ ہوتا تھا لیکن ستم | سپہ کے جوانون کو دیتے تھے کم

مقرر تو تھی دس روپے ماہوار | جوانون کو دیتے تھے وہ پانچ چار

سوا اسکے فوقی فراری کی جا | نہ بھرتے تھے بس ہو گئی انتہا

بہ اخفا تو لیتے تھے خود ماہوار | حساب اپنا رکھتے تھے پر آشکار

حسابی کو تھا اعتبار اوسپہ کب | کہ سارا غلط اور فرضی تھا سب

گزر جاتے تھے اسطرح سالہا | نہ بخشش کا ڈر تھا نہ خوف خدا

مگر طور ہر ایک کا یہ نہ تھا | سناہم و تیرہ تھا یہ بعض کا

پریشان رہتے تھے امیدوار | نہ جلسے قرار و نہ پاسے فرار

مسافر جو امیدواروں مین تھے | وہ گویا کہ خدمتگزاروں مین تھے

نہ تھی قطع امید نہ نوکری | نہ ہوتی تھی شاخ تمنا ہری

وہ لے لے کے قرضہ بسر کرتے تھے | بظاہر تھے زندہ مگر مرتے تھے

ہوئی آسمان جاہ کو جب خبر | بہ تفصیل اور مین و عن سب خبر

تو بے چین طبع منور ہوئی | تنغض سے فورًا مکدّر ہوئی

دیا حکم اور یون کیا اجتہاد | ہو تقسیم تنخواہ بالانفراد

روپے سے ہر افسر کو کیا واسطہ
سپہ آپ لیوے بلا واسطہ

سپاہی ہر اک آمد و شد کرے
جو تنخواہ لے دستخط خود کرے

فقط افراہی ہی تنخواہ لے
اطاعت سے لے یا با کراہ لے

جو یہ حکم سرکار صادر ہوا
کہا جرأت و عدل نے حبذا

نہایت ہی با قاعدہ حکم ہے
نہایت ہی پر فائدہ حکم ہے

ہین جسقدر جہ مسرور امیدوار
نہ کچھ حد ہے اُس کی نہ ہے کچھ شمار

سنا جس نے یہ حکم توصیف کی
وزیر معظم کی تعریف کی

ہے جاری عمل اب اِسی حکم پر
عمل کرتے ہین سب اِسی حکم پر

سنا تمنے تنخواہ کا سب بیان
یہ نکتہ ہے اِک قابل غور یان

نہ ہو ذہن مین تو جتاتا ہون مین
وہ یہ ہے کہ جواب بتاتا ہون مین

تھی مدت سے بخشی کو یہ اطلاع
کہ افسر اُٹھاتے ہین یون انتفاع

محاسب سے بھی حال مخفی نہ تھا | خزانہ مین تھا ہر کوئی جانتا

پر اظہار پر اِسکے جرأت نہ تھی | پئے انسداد انکو ہمت نہ تھی

تھا ہر اک کو رنجیدگی کا گمان | نہ افسر کہین کھول بیٹھین زبان

تو مشکل ہو تعمیل اِس حکم کی | بدینوجہ رکھتے تھے سب ملتوی

کیا قصد پر آسمان جاہ نے | مدد کی ارادہ مین اللہ نے

حقیقت مین یہ وقعت انکی ہی تھی | وجاہت یہ اور جرات انکی ہی تھی

کہ بیخوف نافذ کیا حکم کو | یہ ٹھانے تھے دلپر کہ جو ہو سو ہو

یونہین ہو گی تقسیم تنخواہ اب | یہ تعمیل ہونے کا ہی کیا سبب

نہین ممکن اب حکم دم بھر ٹلے | جو چاہے وہ لے جو نچاہے نہ لے

یہ ممکن نہ تھا دوسرے سے کبھی | کہ یون کردے تقسیم تنخواہ کی

وزیر ایسا ہی چاہیئے پُرجگر | جو ہو کارِ سرکار مین بیخطر

| | | |
|---|---|---|
| مگر سب ہی یہ فیض ذاتِ حضور | دام اقبالہ | اُسی شہ کا بل ہی یہ بالضرور |
| اُنہین کا ہی سب دبدبہ او نام | | اُسی نام سے ہوتے ہین سارے کام |
| ہو اُنکے لئے جنکے دم سے ہی چین | | دُعا فرض جیسے دُعا مین ہی عین |
| الٰہی عدو اُنکا پامال ہو | | جو بد بین ہوا سکا بُرا حال ہو |
| حضورِ معلّٰی سلامت رہین | | بقوّت رہین اور بشوکت رہین |

## دربیان انتظام شفاخانجات

| | |
|---|---|
| بیان اب مین کرتا ہون وہ انتظام | ہوئی ملک مین جسنے ترفیہ عام |
| ہمیشہ توجہ سے سرکار کے | یہان گو بنائے شفاخانے تھے |
| برائے علاجِ مریض وعلیل | دواخانے قائم تھے لیکن قلیل |
| کہین مختصر سا شفاخانہ تھا | کسی جا ضرورت تھی اُسکا نہ تھا |
| تھی جن بستیون مین رطوبت ہوا | کثافت ہوا یا غلاظت ہوا |

ہوا اُن مقامات کی بھی خراب — وبا کی طرف سے بھی تھا اضطراب

رہا کرتی تھین روز بیماریان — تپ لرزہ ورد آئے دن باریان

ہوئی درد گویا کہ تھے نیم جان — زراعت کہان کاشتکاری کہان

نہ آبی نہ تابی کا کچھہ دہیان تھا — اُنھین اپنی صحت کا ارمان تھا

مگر وان شفا خانہ کوئی نہ تھا — مرض ہی مین رہتے تھے سب مبتلا

کسی مین وہ اونکا رہتا تھا کال — کہین دور بستی سے تھا اسپتال

نہ بیمار وہان آپ جا سکتا تھا — نہ سرجن کو گھر پر بُلا سکتا تھا

پیادہ جو جاوے تو طاقت نہین — سواری پہ جاوے تو ہمت نہین

کرے گھر پہ گر ڈاکٹر کو طلب — تو ہو جا پڑا اور بھی اک غضب

بلانے مین درکار ہی حق فیس — کہان سے روپے دیوین دس یا کہ بیس

علالت ہو اور تنگ دستی بھی ہو — تو کیا کچھہ نہ گزریگی اُسپر کہو

اِن اسباب سے لوگ مغموم تھے ‌‌ — مداوا سے بیمار محروم تھے

طبیبوں کا بھی تھا نہ خوب انتظام — نہ تھا ادویہ کا درست اہتمام

بہ صحت یہ حالات جب دم سنے — تو نواب سر آسمان جاہ نے

کیا خود بہ نفسِ نفیس التفات — بکثرت بنائے شفا خانجات

بڑے اور آباد قصبے تھے جو — نہیں تھے شفا خانے واں نام کو

کیا تعیّن جیسا کہ اوپر بیان — بنے انمیں ڈسپنسری کے مکان

بکثرت عنایت کئے ادویہ — طبیبوں کو بھی حکمِ محکم دیا

کہ حاضر رہیں اور توجہ کریں — تدابیرِ نوعِ ترقّی کریں

بہت دل لگا کر ہوں ساعیِ علاج — کریں اپنے نام اور پیشہ کی لاج

ولایت سے اوزار و آلاتِ جرح — جو کام آیا کرتے ہیں اوقاتِ جرح

منگا کر برائے شفا خانجا — دیا حکم تقسیم ہوں جابجا

یہ اصلاحِ مُلکی ہر اک جا ہوئی
ہوا ایسی خوبی سے یہ انتظام
مسرّت میں ہر ایک سرشار ہی
جسے پائیے وہ ہوا خواہ ہی
کہ ہمدرد ہووے تو اتنا تو ہو
یہ سب فیض سرکار عالی کے ہیں
سخی کیسے اللہ اکبر حضور

زنگاؔنہ میں پر زیادہ ہوئی
کہ جس میں کسی کو نہیں کچھ کلام
جسے سُنیے مدّاحِ سرکار ہی
ثنا خوان سے آسمان جاہ کی
اگر مہربان ہو تو ایسا تو ہو
ہی کیا منھ جو کچھ لکھ سکوں وصف میں
سلامت رہیں سب کے سر پر حضور

## دربیان انتظام پرورش اطفال لاوارث

بیان کرتا ہوں اور اک حال زار
جو اطفال کم عمر بے والدین
نہ معلوم تھا کچھ حسب نہ نسب

کہ ہوتا ہی سُنکر جسے دل فگار
کیا کرتے تھے وہ بدہ شور و شین
ہی اولادِ لا وارث اُنکا لقب

کوئی پوچھنے والا اُنکا نہ تھا — محافظ و لی کوئی پیدا نہ تھا

مسلمان کی اور ہندو کی بھی — تبہ اور آوارہ اولاد تھی

تھے لڑکے بھی اور لڑکیان بھی گدا — میسر نہ تھا جنکو اک بوریا

پھرا کرتے تھے مُلک مین جابجا — کہین یہ ملی اور کہین وہ مِلا

پتا ہی نہ ملتا تھا اِسکا کہین — کہ مان باپ زندہ بھی ہین یا نہین

پریشان تھے غربت کے عالم مین سب — تھے گریان عزیزون کے ماتم مین سب

بھلا کرتے کیا اپنا خود بندوبست — نہ والی نہ وارث نہ تھا سرپرست

برہنہ پھرا کرتے تھے جابجا — اذیت مین رہتے تھے صبح و مسا

ذرا سرد جھونکے چلے جاڑے کے — کہ بس دانت سے دانت بجنے لگے

مِلا جو کوئی ہو لئے اُسکے ساتھ — برہنہ بدن دونون بغلون مین ہاتھ

ٹھٹھرتے ہوئے کانپتے پھرتے تھے — جہان آگ دیکھی وہین گرتے تھے

تھا سردی کا صدمہ نہایت ہی شاق ‌ ‌ ‌ رہا کرتا تھا دھوپ کا اشتیاق

کہاں ماں جو آغوش میں لے انہیں ‌ ‌ ‌ تسلی بھلا کون اب دے انہیں

ہر اک جانتا ہے جو کہتا ہوں میں ‌ ‌ ‌ یہ سب راحتیں ماں ہی کے دم سے تھیں

کہ رکھتی ہے بچوں کا منہ چاند سا ‌ ‌ ‌ دہولاتی ہی رہتی ہے ہر ہر پہر

ان آفت رسیدوں کا یہاں کون تھا ‌ ‌ ‌ جو رکھتا خبر پالتا پوستا

نہ بستر نہ اونکا ٹھکانا کوئی ‌ ‌ ‌ نہ دینی کو راحت لگا نہ کوئی

جہاں آگئی نیند اُسے سمجھے گھر ‌ ‌ ‌ ہی پتھر بھی تو سو گئے لیٹ کر

نہ کچھ سانپ کا اور نہ بچھو کا ڈر ‌ ‌ ‌ گرے اور بس ہو گئے بے خبر

جو بیمار ہوں تو مداوا نہیں ‌ ‌ ‌ اگر مر بھی جاویں تو پروا نہیں

کم و بیش سب تھے سن و سال میں ‌ ‌ ‌ ہوئے مبتلا فقر کے حال میں

ذریعہ نہ تھا یہ کہ ہووے عیاں ‌ ‌ ‌ ہے کس ذات کا اور کہاں ہے مکاں

وہ بیچارے تھے سب گرسنہ جگر — کہ ماں کیسی ہوتی ہے کیا ہے پدر

دیا جسنے روٹی کا ٹکڑا کبھی — تو سمجھے کہ ہے باپ یا ماں یہی

نہ کر سکتے تھے کچھ بھی مطلب ادا — ابھی بولنا تک نہیں آتا تھا

یہاں آگئے آدمی ایک دو — بجانے لگے ہاتھ سے پیٹ کو

اشارہ تھا یہ یعنی بھوکے ہیں ہم — کھلا دیجیے کچھ براہِ کرم

تقاضا یہ بچوں کی فطرت کا تھا — نمونہ یہ خالق کی قدرت کا تھا

اس احوال سے خوف کھاتا تھا دل — انھیں دیکھکر کانپ جاتا تھا دل

ان آفات و آلام سے یا الٰہ — تری اور ترے دوست کی ہے پناہ

یہ دنیا ہے وہ جاے اندیشہ ناک — کہ ہم رہ نہیں سکتے بے بیم و باک

یہاں انقلابات کا ہے خطر — نہیں آج بھی ہمکو کل کی خبر

کہ انجام کیا ہووے اور کیا مآل — ہماری ہی اولاد کا کیا ہو حال

الٰہی میری سُن لے تو یہ دعا | الٰہی بہ حرمت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

سب اولاد والون کی اولاد کو | خصوصًا جو کم سن ہو کم عمر ہو

جوان کر دے سایہ مین ماں باپ کے | رکھے اُن سبکو محفوظ ہر طرح سے

اِن آوارہ بچون کا سُن مشغلا | کسی شخص کو ہی اگر یہ خیال

کہ اِک غول کا غول اِن اطفال کا | تبہ اور آوارہ کیونکر ہوا

تو اسکا سمجھ لینا آسان ہی | عبث ذہن اتنا پریشان ہی

کئی اِک ہین اسباب آوارگی | کہ پیش آتی ہی جن سے بیچارگی

ہوے جسطرح سے یہ بچے تباہ | مین لکھتا ہون اب آپ کیجے نگاہ

کسی کے تو مرہی گئی والدین | تباہی ہوئی اُٹھ گیا اُسکا چین

عزیزون مین کوئی بھی باقی تھا | کہ سب گھر کا گھر صاف ہی ہوگیا

جو باقی رہا بھی کوئی رشتہ دار | تو اُسنے اٹھایا نہ کچھ اُسکا بار

شقاوت تھی یا کچھ مصیبت ہی تھی | غرض والدین نے بھی سرپرستی نہ کی
نہ آوارہ ہوں یہ تو پھر کیا کریں | جئیں کسطرح کیا وہ کھایا کریں
کہیں قحط سے ہو گیا انتشار | کہ ماں باپ خود ہی ہوئے بیقرار
وہ سوچے کہ جینے کا سامان تو ہو | کیا آپ ہی بیع اولاد کو
ہوا واں تباہی کا کچھ سامنا | دوبارہ یہ بیچارہ بیکس ہوا
کوئی پرورش ہی نہ جب کر سکا | مصیبت کے مارے گیا خود جدا
بہانے سے لیجا کے ویرانہ میں | چلا آیا خود چھوڑ آیا وہیں
کوئی میلے ٹھیلے میں کھویا گیا | کہ ماں باپ نے پھر نہ پایا پتا
ہوئے وہ تو خاموش رو پیٹ کر | یہ بیچارہ پھرنے لگا دربدر
سمجھ تھی نہ اتنی نہ یہ ہوش تھا | کہ دیتا وہ خود اپنے گھر کا پتا
سنا آپ نے حال ان اطفال کا | نہ ماں جنکے سر پر تھی نہ باپ تھا

فقیرون مین بھی سب سے بدتر تہا حال | مرینگے بہت جلد تھا یہ خیال

کسیکو پکڑ کر دغا باز ہی | کہین پیچ ہی ڈالتا تھا کبھی

پر اللہ ہے کیا کریم الرحیم | ہین یکسان یتیم اور غیر یتیم

اوسی رب واحد کی درگاہ مین | ولی ہے وہی وقت جانکاہ مین

سبھونکی وہی پرورش کرتا ہے | مرادون سے دامان وہی بھرتا ہے

ہے خالق وہی بندہ پرور وہی | وہی مہربان لطف گستر وہی

ہے مان باپ سے بھی زیادہ شفیق | مصیبت مین سب کا وہی ہے رفیق

سبب ایسا کرتا ہے اک آن مین | تہو جو کہ واماندہ گئے دہیان مین

ان اطفال پر تہے مصیبت مین جو | کیا مہربان آسمان جاہ کو

کہ مان باپ کی طرح الفت کرین | وہی پرورش اور حفاظت کرین

جب القا کیا دل مین اللہ نے | تو نواب سر آسمان جاہ نے

طلب کر کے اُن سب کو ہر ضلع سے | عنایت یہ کی بچون کے واسطے

کہ گلگنڈہ مین جائین لڑکے تمام | وہان سیکھین وہ شالبافی کا کام

کیا بندوبست اُنکی خوراک کا | مکانات کا اور پوشاک کا

اب آرام اور چین سے رہتی ہین | ہنر صنعتین سیکھتے رہتی ہین

وہ اب عمدہ عمدہ بناتے ہین کام | خریدار و نکار رہتا ہے ازدحام

جو اونکی بنائی ہوئی شال ہے | وہ سب لایق قدر فی الحال ہے

محافظ مقرر ہے اُونکے لئے | لحاف اور بستر ہے اونکے لئے

جو لاورثی آئی تہین لڑکیان | ورنگل مین اُنکو دیا ہے مکان

ہین خدمت کو عورات بھی بیشتر | کہ وہ کھانے پینے کی رکھین خبر

کیا سبکے پوشاک کا اہتمام | غذا اور بستر کا بھی انتظام

تکلّف سے ہے اور بہت خوب ہے | کہ اُن بچیون کو بھی مرغوب ہے

نہایت ہین بشاش و آسودہ حال
ہین باندہے ہوے ساڑیان لال لال

پڑہا کرتے ہین لکہتی ہین لڑکیان
ملازم ہین ہشیار اُستانیان

سکہاتے ہین سب سوئی کا کام بہی
مشقت بہی کرتے ہین آرام بہی

کسی پر نہین جبر کچہہ زینہار
ہے جو جس کا مذہب وہی برقرار

نہین قید یہ بہی کہ کیا وہ پڑہین
زبان مادری جنکی جو ہو پڑہین

ہے اُردو و مرہٹی تلنگی زبان
یہ سب جانتے ہین وہ استانیان

جو گرمی کے ایام ہین اب کے بار
گئے شیر کا کہیلنے کو شکار

پئے صید پہرتے ہوے دور دور
ورنگل مین تشریف لائے حضور

وہ جو اوند نوت مین سنی تہی خبر
ہوے خوش تہی مدرسہ دیکہکر

کیا خلق اور مہربانی کمال
بہت دیر تک پوچہا اونسب کا حال

ہوے ہین اسے آئے کو کتنے دن
ہے کیا نام کیا ذات اور کیا ہی سن

سابق بھی سنا لطف سی بعض کا — جو کاڑھا تھا وہ بھی دکھایا گیا

سیا تھا جو کچھ یا بنایا تھا جو — پسند آیا سلطان ذی جاہ کو

کئی چیزین ہمراہ سے لیتے گئے — تسلی و شاباش دیتے گئے

غرض خوش ہے اولاد وارث اب — کہ حُر اور آزاد ہین سب کے سب

یہ جب سیکھ جائینگے صناعیان — تو آرام اوٹھاوینگے ہو کر جوان

جب آگاہ ہو جائینگے کام سے — کرینگے بسر خوب آرام سے

ہے تعلیم سے انکی یہ بھی غرض — جسے چاہئے کہنا ملکی غرض

کہ یہ علم اُلابدان مین طاق ہوں — پڑہین طب عمل مین بھی مشتاق ہوں

کرین کام یہ سنت کے سب اسطرح — کہ فی الحال مس ونیٹ ہین جسطرح

یہ لکھہ پڑھ کے سب عاقلہ ہووینگے — بہت قابلہ قابلہ ہووین گے

زچاؤنکا اچھا کرینگے علاج — ہے بلدہ مین جسکی بہت احتیاج

جو پہلے تھا انکے لئے قاعدہ — یہان اور ملکون مین بھی وہی تھا

جب آتے تھے اطفال اِس قسم کے — تو تقسیم اور ونکو ہو جاتے تھے

کہین اوس سے بہتر ہے یہ انتظام — وہ دنیا بتاتا تھا لونڈیکا غلام

یہان پر ہے انصاف کی احتیاج — اون اصحاب سے جو ہین منصف مزاج

کہ فرماوین اچھا ہوا یا نہین — تدارک یہہ اوسکے ہوا یا نہین

یہ حریت اور حرفت آموزیان — اِن اطفال کے واسطے تھین کہان

یہ سر آسمان جاہ کی فکر ہے — اس احسان کا دِہ بدِہ ذکر ہی
(گاؤن گاؤن)

مگر باعث اس فیض کی ہین حضور — اوسی ذات اقدس کا ہی سب ظہور

اونہین کی بدولت ہی آرام و عیش — میسر ہے ہر ایک کو کام و عیش

انہین کے قدم کے یہ سب فیض ہین — ہے کون اسکا منکر جو کہتا ہو نہین

سبھونکے سرون پر سلامت رہین — بہ صحت رہین با مسرت رہین

الٰہی کبھی رنج اُنکو نہ ہو
دعا کرتا ہون مین سب آمین کہو

## دربیان اجرائی آب حسین ساگر اندرون وبیرون بلدہ حیدرآباد

ہے تالاب اک یان حسین وسیع
ہے پل جسپہ پختہ طویل و رفیع

یہ تالاب کا نام اس بحر مین
سماتا نہین ہے یہ دقت ہمین

مگر دوسرے طرز و ترکیب سے
بتاتا ہون مین نام حُسن لیجئے

ملادین حسین اور ساگر کو آپ
کرین دور جو عطف کا ہی ملاپ

تو معلوم ہو نام تالاب کا
بس اتنا ہی راقم کا تھا مُدعا

قیاساً ہے بلدہ سے تالاب کا
کوئی کوس تین ایک کا فاصلہ

وہ پانی کہ موتی ہو جسپر نثار
لطیف اور شیرین سُبک خوشگوار

مفرح ہے ہاضم ہی شفاف ہے
بافراط ہے سرد ہے صاف ہے

یہان تو ہے اسدرجہ پانی لطیف | خلاف اسکے بلدہ کو اندر کثیف

مگر یہی ہے اور بھاری بہی ہے | کئی اک محلون مین کھاری بہی ہے

ہین جو جو امیر اور عالی مقام | وہ رکھتے ہین پانی کا خوب انتظام

غریب اور تہیدست مجبور ہین | سبب یہ کہ تالاب بہی دور ہین

اوسی سے نہاوین اوسکو پئین | نہ ایسا کرین تو وہ کیونکر جئین

بدینوجہ رہتے ہین بیماریان | وبا کا خلل تپ کی بہی باریان

ان اسباب پر خوب کرکے نظر | غریبون کی تکلیف کو دیکھ کر

دیا حکم سر آسمان جاہ نے | دکھایا کشش کا اثر ماہ نے

کہ تالاب مذکور سے شہر مین | دیا جائے پانی وہی سب کے تئین

نلون کے ذریعہ سی زیر زمین | روان رہے تا پانی کا مشغل نہین

جو ہو صرف اسمین وہ منظور ہے | دیئے جاوینگے خرچ ہون جو کرور

ہوا جو ہیں صادر یہ حکم جناب — کیا کام کاریگروں نے شتاب

بہ تحقیق معلوم ہے یہ ہمیں — گیا پانی جہلم کے بازار میں

گئی اور دو اک محلوں میں بھی — رواں اور جاری ہے پانی وہی

ہے جاری مدد صبح سے شام تک — نہیں دیر کا مطلقاً نام تک

بہ عجلت ہیں تیاریاں اہتمام — یقیں ہے کہ ہو جاوے جلد اختتام

ہو سیراب خلقت بلا امتیاز — دوگانہ پڑہیں شکر کی سب نماز

ہے پانی کا لانا تو خیر اور بات — پر اسمیں ہے اک نئی طور بات

جسے سُنکے ہوویگا سبکو عجب — کہ چھن چھن کے آتا ہے پانی یہ سب

وہاں نہ پہرا وسکے جو بہلا ہے تال — ہے پتھر کے فلٹر کا پورا عمل

کدر رہو جو پانی بفرض محال — تو چھن کر وہ ہو جاوے آب زلال

سراسر ترقی خلایق ہے یہ — سدا شکر کرنیکے لایق ہے یہ

یقین سے کیجیے راست کہتا ہون مین ۔۔۔ کہ سرکار اک چشمۂ فیض ہین۔

کیا عین لطف و عنایت کا کام ۔۔۔ غریبون کے خاطر کیا اہتمام

جو فہمیدہ ہین وہ کرینگے یقین ۔۔۔ جو کج بحث ہین اونکی پروا نہین

اگر ہٹ دہرم کوئی موجود ہے ۔۔۔ تو آویزش اوس سے بھی بے سود ہے

مجھے تو ہے منصف مزاجون سے کام ۔۔۔ سمجھتے ہین جو لوگ مغزِ کلام

وہ یہ واقعہ سُنکے فرمائین غور ۔۔۔ کہ ہے یا نہین خیر خواہی کا طور

بتا دین کہ یہ کام کیسا ہوا ۔۔۔ خلایق کو آرام کیسا ہوا

فراست مسلم ہے اسبات سے ۔۔۔ نہ دونگا پر الضاف کو ہاتھ سے

ہین سرکار گو چشمہ ہے جا فیض ۔۔۔ مگر پیر و مرشد ہین دریای فیض

حضورِ معلی کا یہ فیض ہے ۔۔۔ سخاوت کے دریا کا یہ فیض ہے

کہ سارے زن و مرد سیراب ہین ۔۔۔ دعا گو بدرگاہ وہاب ہین

کہ یہ بحرِ فیض و سخا و عطا
اسی طرح جاری رہے اے خدا

تو قادر ہے یا رب بحق رسول
دعا کر یہ ہم عاجزون کی قبول

یہ روداد تو مینے ساری لکھی
سُنا ہے کہ اسکے سوا اور بھی

کیا ہے کرم آپنے اک عیان
کہ جسکا روانی سے اب ہے بیان

ہے جل پلی اک گاؤن بلدہ کے پاس
کوئی کوس دو ایک کیجے قیاس

وہان ایک تالاب محصور ہے
خزانہ جو پانی کا مشہور ہے

ہے پانی وہانکا بہت خوشگوار
لطیف اور شیرین سبک آبدار

تھے بلدہ کے سکان سب شوق مین
ملے گر یہ پینے کو پانی ہمین

تو بیشک رہے سبکی صحت درست
مریضون کی بھی ہو طبیعت درست

کیا شور جب پانی کی چاہ نے
تو کی پرورش آسمان جاہ نے

دیا حکم داروغۂ خاص کو
کہ تعمیل مین دیر مطلق نہو

کرو جلد خوبی کے ساتھ اہتمام ثواب اور خیرات کا ہے یہ کام

کہ جل پٹی سے پانی بلدہ مین جائے سہولت سے ہر شخص کی کام آئے

نلون کا ہو زیر زمین سلسلہ شکستہ نہ ہووے کہین سلسلہ

ہو تالاب سے شہر تک یہ عمل کہ نیچی زمین کے ہون لوہی کی نل

رفاہِ خلایق ہے مد نظر یہ دعا پانی پی پی کے دے ہر بشر

مصارف کو در کار ہے جس قدر کرو صرف میرے خزانہ سے زر

ہوا باشارت جو حکم بشیر ہوئے جمع مزدور جیسے بہیر

تھے آمادہ دارو غہ اور ٹھیکہ دار ہوا کرتا تہا کام لیل و نہار

ہوا اہتمام ایسا عجلت کے ساتھ کہ گویا کہ لے آئے نل ہاتھوں ہاتھ

ہین حکمت سے زیر زمین نل بچھے جو کہو لین تو اک دم مین جل تھل بھرے

سوا لاکھ یا شاید اک لاکھ کا مرتب ہوا خرچ کا تقدمہ

بتوفیق و تائید و الطافِ رب | دیا نقد اپنے خزانہ سے سب

محرّم میں ہوتی ہے اکثر سبیل | یہ ہے آج سے تا بہ محشر سبیل

وضو غسل پینے کا آرام ہے | ثواب اور خیرات کا کام ہے

ملیگی یہ نیکی جزا بالیقین | صلہ اسکا دیگا خدا بالیقین

اسی قسم کے کام دو ہوں کہ چار | جو رہجائیں باقی وہ ہیں یادگار

نہیں شبہ اسمیں کہ ہی کارِ خیر | ہے ساری شریروں کو اقرارِ خیر

ہیں ممنون سب بندگانِ خدا | کہیں آفریں ہے کہیں حبّذا

## در بیان تشریف آوری شاہزادہ ڈیوک آف کیناٹ بہ مہمانی حضور بندگانعالی

توجہ سے سنئے ذرا یہ مقال | کہ اٹھارہ سو پر نواسے تھی سال

ہوا بلدہ غیرت دہِ بوستان | ڈیوک آف کیناٹ آئے یہاں

جو فرزند ہین قیصرِ ہند کے
جو مالک ہین آپ عسکرِ ہند کے

اسی سن مین ایسا ہوا اتفاق
جو دراصل مسعود تھا اتفاق

کہ سر آسمانجاہ بمبئی گئے
وہان سے تھے ڈیوک اتفاقات سے

ملے شاہزادہ سے سرکار بھی
اُدھر تھی خوشی اور اِدھر خرمی

ہوا خلق و تعظیم دونون طرف
مدارات و تکریم دونون طرف

سلامِ حضورِ مُعلّےٰ کہا
بہت شوق سے ذکر ہوتا رہا

کیا لطف سے پھر یہ مطلب ادا
بہت حسنِ تقریر سے یون کہا

محبت سے ممنون فرمائیے
اگر حیدرآباد مین آئیے

کہ مشتاق سرکارِ عالی بھی ہین
تمنا مین سارے اہالی بھی ہین

جواب اسکا شہزادہ نے یون دیا
کہ بہتر بہت خوب مین آؤنگا

غنیمت اس طرح جب ہو چکی
طبیعت کو حاصل ہوئی خرمی

جناب ڈیوک آف کیناٹ سے — بخیر و بخوبی مرخص ہوے

ہوئے رونق افروز جب دم یہان — کیا پیر و مرشد سے سارا بیان

ڈیوک آف کیناٹ عالی مکان — حضورِ معلّٰے کے ہین مہمان

یہ سنکر نہایت ہوے خوش حضور — ہوا پیر و مرشد کو دل سے سرور

بجا تھی خوشی اور بجا تھا سرور — کہ مہمان شہزادہ اور خود حضور

دیا حکم ہو صاف ہر راستہ — مکانات ہووین سب آراستہ

ہوئی شاہزادہ کی آنیکی دھوم — لگا ہونے بلدہ مین ہر سو ہجوم

ہوئین خوب دعوت کی تیاریان — لگے سجنے فراش ساری مکان

دوکانون مین آینہ بندی ہوی — ہر اک کام مین عقلمندی ہوئی

صفائی کے حکام اور اہل کار — تھے آمادۂ کار لیل و نہار

دکانون پہ دیوارون پر آس پاس — کرورون جڑے روشنی کے گلاس

دو رویہ لگائی گئین جھنڈیان — جہان آمد و رفت کا تھا گمان

کمانون کی شکلین بنائی گئین — مقابل مین باہم لگائی گئین

یہ صنعت کیا تحنیتو نیر رستم — ڈیوک آف کیناٹ کا ویلکم

پڑی اک یہ حجت کہ اُتریں کہان — مناسب سوا کونسا ہی مکان

رزیڈنٹ ہاول کی یہ رای تھی — نہین متفق جس سے تھا کوئی بھی

کہ اوتریں رزیڈنسی کے ہال مین — اگر یان نہین تو پھر الوال مین

پہ سرکار والا کو دونون مقام — ہوئے ناپسندیدہ بہر قیام

دیا لارڈ صاحب کو ٹیلیگرام — کہ دین آپ ہی رای بہر قیام

گیا تار جلد اور آیا شتاب — انھون نے دیا منصفانہ جواب

کہ مہمان کا مختار ہے میزبان — حضور معلّے اُتارین جہان

وہین شاہزادہ کا ہو دی قیام — انہین کے تعلق رہے اہتمام

جو اس بحث مین کامیابی ہوئی ۔ مسرت ہوئی سب کو اک طور کی

پر آخر یہ تجویز پائی قرار ۔ یہی راے سمجھی گئی اُستوار

کہ سرکار کے باغ مین ہوین مقیم ۔ جہان چلتی رہتی ہی ہر دم نسیم

جو ہے باغ سرکار کا بے نظیر ۔ مرکب ملقب بہ لفظِ بشیر

جسے دیکھ کر ڈاکٹر نے کہا ۔ کہ ہے صاف و پاکیزہ اسکی ہوا

اوسیکو کیا خوب آراستہ ۔ بہ اسباب و آلات پیراستہ

تکلف کی تفصیل لکھون اگر ۔ تو اوسکے لئے چاہیے عمر بھر

بہ افضال و احسانِ ربِّ ودود ۔ بیان کرتا ہون حالِ روزِ ورود

پہنچے گلبرگہ جو اک مقامِ شریف ۔ وہان خود تھے موجود عبد اللطیف

وہ کہتے تھے مجھسے یہ تھا انتظام ۔ کہ بعضے امیرانِ والا مقام

گئے پیشوائی کو گلبرگہ تک ۔ مگر اونکے نامون مین ہی مجکو شک

غرض ریل جب آئی گلبرگہ مین — تو پہنچے کہ اب کچھہ سفارت کرین

گئے سامنے شاہزادہ کے سب — سلام اونکو پہلے کیا با ادب

کیا رسم پھر تہنیت کا ادا — سلام حضورِ معلّےٰ اٹھا

دیا شاہزادہ نے خود بہی جواب — جواب لفت آمیز اور با صواب

تھا گلبرگہ سے بلدہ تک انتظام — بتاکید و قدغن تھا یہ اہتمام

کہ کچھہ فاصلہ پر حضوری سوار — مسلّح کرین راستہ پر قرار

سبون کو تھا شہزادہ کا انتظار — وزیر معظم کو بے شمار

تھا مہمان ذیجاہ کا اشتیاق — توقف تھا ایک لحمہ کا شاق

سُنے قربِ شہزادہ کی جب خبر — کیا شوق نے مضطرب بیشتر

تو کی پیشوائی بہت دُور تک — گئے آسمانجاہ تانڈور تک

جو اسٹیشن اس جا ہی سے تھوڑا سا — کہ یہ ریلوے گیڈ سے ہی عیان

ملے لطف سے اور بہت چاہ سے | جناب پرنس آسمانجاہ سے

کیا پیشوائی کا شکریہ بھی | تھا شایانِ خلق و مروت کیا

ملایا محبت سے ہنس ہنس کے ہاتھ | پھر آئے وہانسے یہاں ساتھ ساتھ

ذرا ذکر اسٹیشن اب تم سنو | جو گزرا ہے احوال سب تم سنو

ڈیوک آف کناٹ والا گہر | تھے آئے یہاں صبح کی ریل پر

رہیں یوں تو تیاریاں رات سے | مگر صبح کو جمع سب ہو گئے

رزیڈنٹ اور افسرانِ سپاہ | پلیٹ فارم پر آئے با عز و جاہ

رسالہ بھی تھا کانٹنجنٹ کا | جو الوال سے آکے حاضر ہوا

مکمل مسلح بہ ساز و یراق | بہت زرق و برق اور با طمطراق

جوان پہنے تھے فل ڈریس یونی فارم | چمکتے ہوئے کل رسالے کے آرم

حضوری رسالے بھی موجود تھے | نیاموں سے تلواریں کھینچے ہوئے

نہایت تکلف کی تہین وردیان — عجب شان ہوتی تھی جن سے عیان

سلامی کو سب فوج حاضر ہوئی — نہ اوس روز تھا غیر حاضر کوئی

کیا کوتوالی نے خوب انتظام — بہت ہوشیاری سے تہا اہتمام

جو ہین دس بجن پچیس باقی رہے — حضور آئے ساتھ اپنی اسٹاف کے

تہی شہزادہ کی پیشوائی ضرور — کہ خود تابہ اسٹیشن آئی حضور

وزیر معظم بہی ہمراہ تھے — امیر اور بھی جو کہ ذیجاہ تھے

عقب مین تھے سرکار عالی کی سب — نہایت خموشی سے اور با دب

جو ہین تابہ اسٹیشن آئی ٹرین — خوشی تھی کہ مہمان کو لائی ٹرین

پلیٹ فارم سے ملتی ہی تھم گئی — قرینہ سے کل فوج بھی جم گئی

سلامی ہوئی بینڈ بجنے لگا — گئی توپون کی آسمان تک صدا

اوتارا بہت لطف سے شان سے — کیا شیک ہانڈ اپنے مہمان سے

ملاقات باہم ہوئی اور سلام ❊ ہوئے خلق اور عاطفت کے کلام

ملے پھر ڈیوک آسمانجاہ سے ❊ کیا شیک ہانڈا اور ہنسنے لگے

ہوئے پیش پھر اور ذی مرتبت ❊ جو نامی تھے اور صاحب منزلت

جو کرنیل جرنیل لفٹنٹ تھے ❊ رزیڈنٹ کے یا اسسٹنٹ تھے

رزیڈنٹ نے پیش اونکو کیا ❊ ہوا رسم تعظیم پورا ادا

کیا پیش پھر اور حکام کو ❊ کیا ظاہر ایک ایک کے نام کو

ہوئے بعدہ گاڑیون پر سوار ❊ کہ ایک ایک مین اسپ تھے چار چار

تزک سے حشم سے سواری چلی ❊ سوائے باغ بادی بہاری چلی

روان تھے رسالے دوان فوج تھی ❊ سمندر کی گویا کہ ایک موج تھی

وہ باجون کی آواز وہ وردیان ❊ ہر اک رنگ کے بیچ مین گاڑیان

عجب لطف تھا اور عجب شان تھی ❊ کہ ہر چشم بینندہ حیران تھی

ہوئے داخل باغ اکٹن مین
بہار آئی جسطرح بستان مین

مسرت سے کی بلبلون نے پکار
کہ لو باغ مین پھر سے آئی بہار

تھے آنیکو مہمان پہلے ہی سے
مہیا تھا ساماں پہلے ہی سے

کوئی چیز ایسی نہ تھی جو نہ ہو
کہ لازم ہے جو عیش و آرام کو

چھہ دن تک ڈیوک آف کینات وان
حضور دکن کے رہے میہمان

حضور آئے بھی باغ مین ایکبار
لیئے دید مہمان عالی تبار

ڈیوک ایکدن ملنے کو آئے تھے
بدولت سرا ہے حضور آئے تھے

حضوری ڈنر بھی ہوا ایکشب
تھے جسمین ڈیوک اور افسر بھی سب

تکلف کو کوئی کہانتک کہے
کہ چمچے بھی کانٹے بھی سونے کے تھے

اوسی شب ہوئی شہر مین روشنی
کہ خود رات کہتی تھی مین دن بنی

چھٹے گولے مہتابین صد ہا انار
ہوائی تھی ہر ایک آویزہ دار

جہان ہووے شہزادہ تو میہمان ۔۔۔ حضورِ دکن ہووین خود میزبان

وزیرِ معظم کا ہووے مکان ۔۔۔ وہانکے تکلف کا ہو کیا بیان

رزیڈنسی مین بہی ہوا اک ڈنر ۔۔۔ دکھائے بہت بٹلرون نے ہنر

نہایت تکلف سے تھا انتظام ۔۔۔ وہان سب انگریزون کا تھا اہتمام

وزیرِ معظم نے دو مرتبہ ۔۔۔ ڈنر شاہزادہ کو خود بہی دیا

خوشی سے ہوئے رونق افزا ڈیوک ۔۔۔ ہوئے صرف ان دعوتون مین لکوک

وزیرِ معظم مکرر گئے ۔۔۔ محبت سے ملنے کو اکثر گئے

ڈیوک آئے خود ہی پئے بازدید ۔۔۔ بدولت سرا سے وزیرِ جدید

جو اک قلعہ گلکنڈہ مشہور ہے ۔۔۔ وہ اس بلدہ سے تہوڑی ہی دور ہے

ہوئی تہی یہین جنگِ اورنگ زیب ۔۔۔ یہین دیکہا تہا بوالحسن نے نشیب

ہے مشہور جو بوالحسن تانا شاہ ۔۔۔ اسی جنگ مین وہ ہوا تہا تباہ

تھی ہجری ہزار اور اٹھانوے — کہ جس سال مین معرکے یہ ہوئے

یہ قلعہ اسی سے ہوا نامور — بڑی جنگ اسمین رہی سال بہر

ڈیوک اوسکو بہی دیکھنے کو گئے — جو مشتاق ہمراہ تہے وو گئے

وہان خوب گلگشت اور سیر کی — خوشی بہی طبیعت کو عبرت بہی تہی

قواعد بہی دیکھے وہان فوج کی — جو باقاعدہ تہی بہت خوب تہی

غرض دیکھکر فوج کے کام کو — پہر آئے اوسی باغ مین شام کو

ہوا خوب اک روز دن بہر شکار — نشانہ کی کیا کیا ہوئی ہی بہار

کبہی کیگئی چاندماری کی مشق — ہوئی ایکدن شہسواری کی مشق

ہین اس فن مین کامل حضور دکن — بہت پایا دہین شہسواری کے فن

غضب نیزہ بازی مین مشتاق ہین — خود اوستاد کہتے ہین یہ طاق ہین

بہت کرتے ہین اسمین مشاقیان — بہت جرائتین اور بہت پہرتیان

اوٹھا لینا گھوڑا دوڑا کر میخ ‏ ‏ نکلجانا برچھی پہ دکھلا کے میخ

جھپٹ لیموں کو دو کرنا تلوار سے ‏ ‏ اوسی دوڑ مین جھک کر رہوار سے

چپنہ اٹھاتا ہے رہوار کو نالیان ‏ ‏ کوداتا ہے شبدیز کو ٹٹیان

بہت تیز گھوڑے کو دوڑائی مین ‏ ‏ کڑی صاف برچھی سے لیجاتے ہین

یہ مشقین یہ اشغال یہ سب ہنر ‏ ‏ ہوئے خوش ڈیوک آپ بہی دیکھکر

حضور معلے کی تعریف کی ‏ ‏ نہایت ثنا اور توصیف کی

تھے اس فن مین جو جو وہان ذی شعور ‏ ‏ وہ سب کر رہے تھے ثنائے حضور

اونہین اپنے سایہ مین رکھے خدا ‏ ‏ اونھین چشم بد سے بچا دے سدا

خوشی شاہزادہ کے آنیسے جو ‏ ‏ ہوئی یان کے اعیان واشراف کو

رعایا کو جو کچھ کہ بہجت ہوئی ‏ ‏ امیرون کو جیسے مسرت ہوئی

ہے باہر بیان اور تقریر سے ‏ ‏ فزون تر ہے ترقیم وتحریر سے

سبب یہ ہے اسکا کہ اِنکے بزرگ
جو تھے مرتبہ مین نہایت سُترگ

تھے خوگر کہ ملتے رہین شاہ سے
رہے رسم سلطانِ ذیجاہ سے

جنابِ ڈیوک آف کیناٹ کا
یہان آنا سب کو غنیمت ہوا

نہایت خوشی اور مسرت ہوئی
بہت اِنبساط اور بہجت ہوئی

جو تسلیم کی عزت و جاہ سے
یہ سمجھے ملے ہم شہنشاہ سے

مگر اس مسرّت کا باعث ہی کون
محبّت کا الفت کا باعث ہی کون

جو میری سمجھہ مین ہے کہتا ہون مین
نہین شک کہ وہ پیر و مرشد ہی ہین

اِنہین نے مراسم کی تجدید کی
محبت کی الفت کی تشدید کی

ڈیوک الغرض خوب ہی خرّم رہے
مسرت کے پُرّے تھے اور بپا قہقہے

چھٹے دن یہان سے روانہ ہوئے
مراعات سب خسروانہ ہوئے

دم اونکے عنایت کا بھرتے ہین سب
گئے جب سے یان یاد کرتے ہین سب

# بیان سفر سر آسمان جاہ بہادر بسمت شملہ و علیگڈہ وغیرہ معہ دیگر حالات

تدابیر و علم مدن کا بیان — مفصل ہوا سُن چکے قدرداں
اسی سلسلہ مین کئی واقعات — کہ ہین سب کے سب قابل التفات
مناسب ہے سُن لیوین سب باوقار — مگر ہون توجہ کا امیدوار
سفر مین جو شملے کے حالات ہین — بقدر علم اون کو لکھتا ہون مین
ایا بادہا جو فیاضیان — ہوئے ہین عیان ہی او نہین کا بیان
تعلی نہین کی کہ ہووے فروغ — کوئی کہدے لکھا ہو جو کچھہ دروغ
نہین اسمین کچھہ غیر واقع سخن — لکھا ہے ہراک واقعہ من وعن
نہین ہے مگر اسمین کچھہ اختیار — کہ ہو حاسدون کے دلوں کو قرار

ہو محسود کیسا ہی کچھ نیک نام
اونہین ہے شب و روز جلنی سی کام

سوا ہیچ کھا کر او گلتے ہی ہین
صفت بھی تو سُن سُنکے جلتی ہی ہین

کوئی اب ہے اک سال بھر پیشتر
ہوا کوہِ شملہ کے جانب سفر

فلک مرتبت آسمان جاہ کا
رہا ہر طرح فضل اللہ کا

گئے تندرست آئے بھی تندرست
نہ تھا کوئی ہمراہیون مین بھی سُست

ہوا تھا یہ سارا سفر ریل کا
لحاظ اوس سفر مین نہ تھا میل کا

ہوئی تھی ٹرین آپ کی اسپیشل
نہوتا کہ آرام مین کچھ خلل

علیگڈہ سر راہ ہے شملہ کے
بہت لوگ کہتے ہین کویل اوسے

ہے قایم یہین اک بڑا مدرسہ
نہین ایسا اسکے سوا مدرسہ

صفت اُسکی کرنے سے عاجز ہو ہین
علیگڈہ کا کالج اوسے کہتے ہین

ہوا اون مقام آسمان جاہ کا
کہ منظور کالج کا تھا دیکھنا

کئے وان پہونچکر کئی کار خیر — طبیعت سے اپنی سفارش بغیر

یہ اون چند کامون مین سے ایک ہے — کہ دین اور دنیا مین بھی نیک ہے

کئے دل سے نذرِ خدا ایک بار — روپے اپنے ہی ذات سے دس ہزار

خوشی سے یہ کہکر حوالہ کئے — کہ تعمیر مسجد ہو اِس خرچ سے

نہ تھی مسجد اوس مدرسہ مین کوئی — عطا یہ نہایت ہی اوسلے ہوئی

خزانہ سے کالج کو جو ملتا تھا — کچھ اوس مین بھی اب کے اضافہ کیا

اڑھائی سو اوسپر کئے ازدیاد — کہ تعلیم مین ہو زیادہ مفاد

ہوئی سیر چشمی سے جو یہ عطا — کہا دل سے ہر ایک نے حبذا

اقاصی اوانی مین شہرت ہوئی — سخاوت نہین یہ عبادت ہوئی

امیرون مین کم ایسے ہین حق پرست — جنہین یاد ہو عہدِ روزِ الست

خدا کی پرستش پہ راغب رہے ہین — رضائے الٰہی کے طالب رہے ہین

اوسی جا ہوئی ایک یہ بھی عطا — کہ جس نے دلونکو مسخر کیا

جز اسکے نہین وجہ پیشِ نظر — مسدّس کی خوبی کا تھا یہ اثر

سنا ہووے یا کچھہ کبھی تذکرہ — علیگڈھ جو پہنچے تو یاد آگیا

ہوی الغرض جلد حالی کی یاد — وہ دہلی سے آئے باین یاد شاد

جو الطافِ سرکار عالی ہوئے — سرافراز و ممتاز حالے ہوئے

ہوئی خاص اور عام پر بیگمیان — صفاتِ وزیرِ معظم عیان ہے

کرم قدر دانی سخا فیض وجود — کہ جنکا ہے فی الحال کمتر وجود

ہین نادیدہ مشتاق حالی کا ہون — سنو گر تو کچھہ حالِ حالی کہون

وہ دہلی کے شاعر ہین مردِ شریف — بزرگ و خلیق و فصیح و ظریف

نہایت ہی خوش فکر و خوش طبع ہین — لب و لہجہ کا اونکی عاشق ہون مین

مسدّس جو حالی کا معلوم ہے — اوہین کی وہ تصنیفِ منظوم ہے

عجب روز عشرت ہے ممدوح کا — سبب جسکی تعمیر اک قوم کا مرشیہ

سنین آپ سلطان کا ہے جشن — نصیب ہو گئے آسے نئی باریاب

یہ رافت ہوئی قدر اونکی قبول — یہ تحفت ہوا ونکا مطلب حصول

ہوئی قدر دانی بڑہا افتخار — مقرر ہوئے سو روپے ماہوار

یہ شہرہ یہان سے وہان تک ہوا — بڑا نام ہندوستان تک ہوا

ہوئی یہ نہایت بجا پرورش — ہے کیا ہی سخا اور کیا پرورش

خدا رکھے آباد سرکار کو — غریبونکا ملجا و ماوا ہے جو

یہان سب کو ملتا ہے محنت کا پہل — ہنر کا ثمر اور ریاضت کا پہل

یونہین چاہیے قدرِ اہل ہنر — کہ راغب ہو تحصیل پر ہر بشر

یہ سرکار اک بارور باغ ہے — مرے دل پہ پر داغ کا داغ ہے

ہے رستہ ہی مین دیوبند اک مقام — وہان کا بھی ہی مدرسہ نیک نام

وہان پڑھتے ہین طالب العلم سب — احادیث تفسیر علم ادب

اجازہ بھی ملتا ہے دستار بھی — ہے اسلام کا مدرسہ اک وہی

مدرس ہین ذی علم اور ذی کمال — یہان خرچ کرنا ہے فعل حلال

کفایت کسی اور جا ہووے گو — یہان پر کسی نحو سے صرف ہو

ہے اسکی اعانت ثوابِ عظیم — کہ خوشنود ہووے گا ربِ کریم

وزیرِ معظم جو پہنچے وہان — کیا یہ کرم اور نوازش عیان

بپاسِ بقا بہرِ اجرائے کار — مقرر کئے سو روپے ماہوار

ہوے طالب العلم اب مطمئن — مدرس معلم ہین سب مطمئن

سنو اور آگے بیانِ سخن — امیر معظم وزیرِ دکن

ہوئے رونق افروز شملہ پہ جب — کمر باندہ کر آئے سب باادب

جو تھے وہان کے اعیان اشراف سب — ہین واقف نہین نام و اوصاف سب

وگرنہ بہ تفصیل کرتا بیان — بتاتا مین اون سب کا نام و نشان

مگر مجملاً مجھکو معلوم ہے — جو خط آیا تھا اوسکا مفہوم ہے

کہ نامی تھے جو اور معزز تھے جو — یہ نوبت وہ حاضر ہوئے نذر کو

ب مجھے اک مرے دوست نے خط لکھا — یہ مضمون تھا اونکی تحریر کا

مع الخیر شملہ پہ وارد ہوا — کوئی ایک ہفتہ ہوا ہووےگا

یہان جب سے آیا بہ صحت ہون مین — یہان اندنون کے یہ حالات ہین

کہ تشریف لائے وزیر دکن — بہت خوش ہوئی یان کی ہر انجمن

یہان کی مین تعریف کیونکر کرون — تحیّر ہے توصیف کیونکر کرون

عجب دلکش اور دلربا ہے مقام — ہے ہر ملک کی لوگون کا اژدحام

زیادہ ہے سردی مفرح ہی جا — بہت خوب ہے یانکی آب و ہوا

کہین پہول لالہ کے سبزہ کہین — حرارت یہان نام کو ہی نہین

کسی جا گلِ نسترن کی بہار ‏— ہے جا بجا قمریون کی ہر سو پکار

طبیعت بہی اچھی ہے سرکار کی ‏— نہ کچھ کسلمندی ہے نہ ماندگی

بہت خوش ہین جب سے یہان آئی ہین ‏— کرم بہی غریبون پہ فرمائی ہین

وزیرِ معظم جو شملے پر آئی ‏— ہوئی لطف سے صحبتِ دلپذیر

تکلف سے دو بار کھانا ہوا ‏— بہت دیر تک کل رہا تخلیہ

سنا ہے تشفی ہے ہر نہج سے ‏— خوشی اور تسلی ہے ہر نہج سے

کئی بار فرمائے بستی کی سیر ‏— اوسی سیر مین یہ کیا کارِ خیر

کہ ہین منہدم مسجدین جسقدر ‏— محلون مین بستی کے یا راہ پر

دیا ہے سبھونکی مرمت کا حکم ‏— عمارت کے نسبت ہے عجلت کا حکم

کہ ہون جلد تیار سب مسجدین ‏— جو کچھ خرچ ہو وہ خزانہ سے دین

خزانہ سے مقصود ہی جیبِ خاص ‏— پئے خیر مسجد ہے جیبِ خاص

خدا رکھے کیا خوب ہے اعتقاد — ہے دولت کے مانند دین بہی زیاد

ہر اک ہے ثنا خوان ہر اک شاد ہے — یہ نیت یہ ہمت خدا داد ہے

تمام اہلِ اسلام مسرور ہین — یہی اب تو شملہ پہ مذکور ہین

عجب سیر چشمی ہے اور حوصلہ — خدا دین و دنیا مین دیوے صلہ

ہین سب مستعد آج یہی اہل جمع — یقین ہے کہ ہو کام جلدی شروع

رہیگا بہت عرصہ تک برقرار — وزیرِ معظم کا یہ یادگار

غریبون پہ بہی خوب کی ہی عطا — ہے ممنون ہر ایک احسان کا

خبر صبح سے آج مشہور ہے — کہ پرسون سے کے دن کوچ منظور ہے

یہان جو ہوا نام اور نیک کام — وہ سب اطلاعاً لکھا والسلام

## در بیان جلسۂ بسنت

برس مین متی ماگھہ سد پنچمی — ہے تاریخ ہندو کے تہوار کی

بسنت اسکو کہتے ہین اچھا ہے دن
یہ فصل بہاری کا پہلا ہے دن

سبہی عورتین سارے اور جوان مرد
پہنتے ہین اوس روز پوشاک زرد

کہین چولی ہی زرد ساڑہی ہی زرد
کہین شیروانی بہی پگڑی ہی زرد

زن و مرد کرتے ہین اوس دن سنگار
مکانونکو کرتے ہین نقش و نگار

گلاب اور کیوڑہ عبیر اور گلال
منون صرف کرتے ہین اور پامال

ہر اک رنگ کے بہر پچکاریان
شرابور کردیتے ہین ساریان

چہڑکتے ہین ایک ایک پر سبہیان
کہ ہوتی ہے شکل اور کپڑے خراب

پہ یہ رنگ بیتری دکہاتی ہے رنگ
جوانی کی ہوتی ہے دونی امنگ

گلے ملتے ہین اور خوشی کرتے ہین
بڑی دہوم اور دل لگی کرتے ہین

پروہت سے پاتے ہین آمونکی بور
جو ہین اونکی ججمان تحفہ کے طور

سمجہتے ہین سب اسکو اچہا شگن
ہے یہ پہلنے اور پہولنی کا شگن

بہت ناچ ہوتا ہے اور رنگ بھی
ہر اک جا رہا کرتی ہے دل لگی

فواکہ مٹھائی طعام و شراب
کھلاتے پلاتے ہین سب بیحساب

طوایف کا یہ طور ہی ہر کہین
کہ آیا بسنت اور یہ سب اُٹھین

جسے دیکھیے چاق و چوبند ہے
مزے مین خوشی مین آنند ہے

گئین بن سنور کر یہان اور وہان
لئے ہاتھو مین پور کے ٹھینگان

بہ آہستگی چھچھاتے ہوئے
ستے رنگ دلپر جماتے ہوئے

بسنتی تو پوشاک ہے گہنے مین غرق
نہایت ہی ناز و ادا زرق برق

خصوصاً امیرون کے دربار مین
وزیرون کے شاہونکی سرکار مین

دیا پور پہلے کیا پھر سلام
مبارک سلامت زبانپر کلام

اگرچہ یہ ہے رسم اہل ہنود
وہی خوب کرتے ہین کھیل کود

یہ ہے بادشاہون کی حالت جدا
سبھی سے اونہین رہتا ہی سابقہ

کبہی مصلحت گہ ہے تالیفِ قوم — کہ تا استمالت ہو یوماً فیوم

بدینوجہ رکہتے ہین اُسکین بحال — کسی قوم کو تا نہ ہووے ملال

ہی خواہش کہ سب مین محبت رہے — ہر اک رسم مین سب کی شرکت رہے

مراسم مین سب لوگ شامل رہین — رعایا و شہ دونون یکدل رہین

ہو زائل مزاجونکی بیگانگی — یہ شاہون کی تہی عین فرزانگی

مصالح یہ جب پادشاہون کی ہین — بیان کر چکا تم سے جیسا کہ مین

تو لازم وزیرونپہ یہ ہو گیا — کہ وہ بہی کرین استمالت سوا

کرین خلق سے خُلق سی میل جول — دلونکو خلایق کے لیوین مول

دلا تیری غفلت کی حد ہی نہین — بسنت آگیا کچہہ خبر ہی نہین

یہ جلسہ ذرا باغ مین جاکے دیکھ — خوشی کا مزا باغ مین جا کے دیکھ

نہین جانتا ہو تو مین دون پتا — وہ ہے باغ سر آسمان جاہ کا

مرادوں کے غنچے وہیں کھلتے ہیں
ریاضت کے پھل بار ہا ملتے ہیں

نہایت ہی جانبخش و مرغوب باغ
بہار آپ کہتی ہے ہی خوب باغ

کہیں آتی ہے سالمیں ایکبار
پہ رہتی ہے یاں ور فصل بہار

بھلا اور باغوں کو ہو کیوں نہ داغ
ہے فصل بہاری کا یہ خانہ باغ

ارم کو کئے بار دھو کا ہوا۔
کہ یہ میں ہوں یا باغ ہی دوسرا

جنان کا نمونہ ہے یہ بوستان
وہ دیکھے نہ دیکھا ہو جسنے جنان

ولایت سے لا لا کے بوئے ہیں
وہ ہے کونسا پھول جو یاں نہیں

بڑے باغ دنیا میں ہیں اور بھی
مگر حسن اسکا ہے کچھہ اور ہی

نہ کیونکر پھلیں آسکے یاں خاص و عام
کہ بندھتا ہے پیوند نیل و مرام

رقم ہو جو توصیف اس باغ کی
قلم کو کہیں سبکہی چھوچھڑی

ہے دلچسپ دلکش مفرح بشیر
یہی باغ بے مثل اور بے نظیر

روش پر جہان سرو کی ہی قطار
وہان کیا کہون مین ہی کیسی بہار

عجب سیر ہے ڈنکو طاؤسون کی
تجلی ہے راتون کو فانوسون کی

مسطح روش پر ہے سرخی عیان
کناری ہری دوب کی پٹریان

مصفا برابر سوا اور نہ کم
برنگ خطِ سبزِ روئے صنم

ہے پہولون کی افراط کا ذکر کیا
ہے گیندا ہزارون ہی اقسام کا

مہکتا ہے بیلا چنبیلی گلاب
ہین رنگین گل مہندیان بے حساب

ہین پریان بہی پہولو پہ نکلے بناؤ
گلے کا کرین ہار تب ہو سنگار

کہین پہول اودے کہین زرد زرد
لئے نکہت گل ہوا سرد سرد

صنوبر کو ہے قد و قامت پہ ناز
گلِ سرخ کو اپنے رنگت پہ ناز

فلک پر ہے شبکو نمایان بہار
ستارہ کی ہے راتدن یان بہار

ضرورت نہین ذرہ بہی مہر کی
چمن مین یہان خود ہی سورج مکہی

چھُوا اور مُرجھا گیا ہو کی نرم
لجا لو سے سیکھی عروسون نے شرم

سحردم وہ شاخان کی پیاری نفیر
کہ جسکا جہا مین نہین ہم صفیر

چمن مین جو گنجان ہے سا وتی
وہین گاتی ہین بلبلین ساوتی

ترانہ جدا ہے جدا اسکا لحن
ہے اک محفلِ نغمہ گلشن کا صحن

کہین ہے نوا اور کہین چہچہا
تماشا کہین رقصِ طاؤس کا

غضب حفظ ہے پانچوان باب انہین
گلستان پڑہا کرتے ہین بلبلین

کوئی بھول کر پھول توڑے اگر
تو ہر خار ہے مستعد جنگ پر

سمان دنکو قمری کی کوکو کا ہے
ہزارات کو بوئے شبو کا ہے

نہان نکہتِ مشک بھی پست ہے
وہ خوشبو کہ ہر پھول خودمست ہے

نہین بھول سکتا کوئی زینہار
کہی داستان اپنی بلبل ہزار

چمن کے لئے گو ہے زینت کی شی
حنا مین دو رنگی کا پر عیب ہے

بُرا خود اوسی باغبان کھتا ہے — سدا کانٹا چھانٹا رہتا ہے

مہذب وہ غنچے ہین اور شرمگین — کہ گویا دہن کھولتے ہی نہین

خوشامد کرے جب صبا رات بھر — تو کھُلتی ہین کھلتی ہین وقتِ سحر

کھڑی ہین جو تصویرین اس باغ مین — نہایت حسین ہین یہ سب عوے رنگین

پر اس باغ کی حسن کو دیکھکر — ہوئین محو ایسے کہ ہین بے خبر

پکارو کہ چھیڑو خبر ہی نہین — حقیقت مین تھہر کے سب بن گئین

غرض باغ کا ہر طرح ہے شباب — عمارت بھی جو ہے وہ ہے لاجواب

رصانت کا رفعت کا ہو کیا بیان — زمین کو ہے خود آسمانکا گمان

کیا جاتا ہے ایک جلسہ وہان — نہین ایسی رونق سے ہوتا کہین

اوسی روز ہوتا ہے دربار بھی — شرف بخش ہوتے ہین سرکار بھی

مدارات ہوتی ہے ذیشانونکی — ضیافت بھی کرتے ہین مہمانونکی

عزیزانِ ذیشان و ذی مرتبت ۔ اَحِبّا جو ہین صاحبِ منزلت

محبت سے تشریف لاتے ہین سب ۔ سوا لطف ہوتا ہی زینت عجیب

یہ معلوم ہوتا ہے ایک عید ہے ۔ یہ جلسہ غرض قابلِ دید ہے

ہنسے رنگ خوشبو سے ہی یہ گمان ۔ کہ پھولا ہے اک تختۂ زعفران

مکان برج خود آسمان جاہ ہین ۔ عزیز آپ کے صورت ماہ ہین

رفیق اور مصاحب ہین سیارہ وار ۔ ستارون کے جا پر ہین سب جان نثار

یہ ہیئت ہے جب اس مکان کی دلا ۔ تو اب آسمان مین رہا فرق کیا

معزز جو صاحب ہین اور جو قدیم ۔ پُرانے پُرانے ہین جو ندیم

جو ساہو ہین یا جو مہاجن کلان ۔ بڑے جوہری جس قدر رہین یہان

جو ہندو امیرون مین ہین باوقار ۔ بہت نامور اور جاگیردار

وزیرِ معظم کے حسب الطلب ۔ شرف یاب ہوتے ہین سب با ادب

تکلف کا ہوتا ہے ہر ایک کا
کمربند دستار جامہ قبا

تنخواہ دارِ دیوانی و پائگاہ
کُل اہلِ قلم افسرانِ سپاہ

قدمبوس ہوتے ہین سرکار مین
کمربستہ رہتے ہین دربار مین

دیا جاتا ہے سبکو عطر و گلاب
نہ اندازہ جسکا ہی کچھہ نہ حساب

عطا ہوتا ہے بعض کو پاندان
الاچی ڈلی جوز پہول اور پان

سوا ہوتی ہے خاص کی منزلت
کہ خلعت اونہین ہوتے ہین مرحمت

دوشالہ بہت خوب کشمیر کا
باکرام ہوتا ہے اون کو عطا

یہ سارے مصارف یہ سب اہتمام
یہ تکلیف اور یہ تکلف تمام

گوارا کیا ہے فقط اس لئے
کہ خوش دل رہین تابعین آپکے

وہی استمالت ہی اسکا اصول
سلاطین جو کر چکے ہین قبول

کسی کو تعصب کا شکوہ نہو
رہین سب مطیع اور سب سرفرو

وگرنہ تماشے کی نیت نہین — یہ صحبت فقط لغو صحبت نہین

ہے بس علت غائی اسکی وہی — کہ جسکی مکرر صراحت ہوئی

نتیجہ یہ ہے ایسے ہی خلق کا — کہ سرکار پر سب ہین ویسی فدا

طبیعت مین جو ہی وہ خلقی ہی خلق — وزیرون کو اتنا ہی کافی ہی خلق

مروت کا معدن ہے طبع جناب — خطاؤن سے ہے درگذر بیحساب

طبیعت مین کچھ ہٹ نہین ضد نہین — جفا اور سختی کی موجد نہین

خدا را بتا دے مجھے اب کوئی — کہ ہے کس مین ایسی سلامت روی

ہوا پیش مشکل کوئی کام اگر — تو غور اوسمین فرماتے ہین بیشتر

خصوصاً جہان ایسا موقع ہوا — کہ میلان ہو دو طرف رای کا

ہر اک بحث اور وجہ ہموزن ہے — اور انصاف سے اوسکو کرنا ہی طے

تو کر لیتے ہین بحث اور مشورہ — کہ ہو جائے ہر بحث کا تصفیہ

جو کچھ ہو وہ ہووے تشفی کی ساتھ
بغور و تامل تسلی کے ساتھ

طبیعت کو جب مطمئن پاتی ہین
تو اک راے منظور فرماتے ہین

اور ایسا بہت ہوتا ہی سامنا
بہت کام آتا ہے اس قسم کا

کہ ہو عقل کو جسمین استادگی
بعجلت نہوتی ہو آمادگی

تذبذب رہے عقل اور فہم کو
ہے منظور یہ بھی کہ انصاف ہو

نہین یہ خیال آپکو ایک دم
کہ بہتر وہی ہے جو کہتے ہین ہم

یہ انصاف ہے اور عقل سلیم
کہے گا خطا اسکو کوئی فہیم

پڑہو سورۂ آل عمران اگر
تو شاورکے مضمون سے ہو خبر

کہ حکم خدا ہے پئے مشورہ
کہے گا بھلا کون اسکو بُرا

پہ حسّاد اتنے ہی سی بات کو
بیان کرتے ہین دلمین آتا ہی جو

مجھے بحث حاسد سے مطلق نہین
تنازع کا منکر سے کچھ حق نہین

وزیر ایسا کم پاتے ہین پادشاہ | خردمند اور ملک کا خیرخواہ
یہ سرکار عالی کے اقبال کا | اثر ہے کہ دیوان ایسا ملا

## دربیان تعمیر مکان عالیشان بدرگاہ حضرت خواجہ معین الدین چشتی قدس سرہ واقع اجمیر

سنین آپ اک اور خوش نیتی | ہے اثبات جس سے سخاوت کا بھی
جو درگاہ اعظم ہی اجمیر مین ہے | معظم مکرم ہے اجمیر مین
ہین مدفون وان اک بزرگ و شریف | ہے اجمیر جنکے شرف سے شریف
ورِ سنجری خواجہ و مقتدا | معینِ زبردستِ دینِ خدا
ملاذِ زمان قدوۂ فدویان | مہِ چشتیت اور آفتابِ جہان
اشارون مین اونکے ہزارون کمال | نظر کردۂ حضرتِ ذوالجلال

وہی روضۂ زینت ہے اجمیر کی — وہی قبر عزت حسن سنجری

مزار کہ وہ ہوا جبکہ تھے — تھی ہجری کے سنہ ششصد و سی و سہ ۶۳۳ھ

عنایات سے آسمانجاہ کی — زمین وہ اثر ممنون بہشت ہوئی

مکان ایک باوسعت و ارتفاع — کہ نام اس کا ہے [illegible] دارالسماع

وزیر معظم نے بنوادیا ہے — ہے تخمینہ جسمین اک لاکھ کا

جو ہین زیب سجادہ درگاہ کے — جو سالک ہین چشتیہ کی راہ کے

وزیر معظم کے ممنون ہین — وہ احسان سے ہم کے ممنون ہین

جو ہین باخدا وہ یونہین رہتے ہین — ارادت عقیدت اسی کہتے ہین

ملے اس ارادت کا جلدی ثمر — کہ ہو بارور آرزو کا شجر

خدا چاہ دے آسمان جاہ کو — نہین دیر کچھ دیتے اللہ کو

## استدعای توجہ سرکار نسبت تعمیر پل و سڑک

جو کچھ لکھ چکا انتظامات مین | حقیقت مین وہ لائقِ قدر ہین

جو منظوم فہرست کے طور پر | اسی مثنوی مین ہوے سربسر

رفاہِ خلائق فراوان ہوئی | ہوئی بات جو وہ نمایان ہوئی

درستی ہوئی خوب ہر کار کی | بہ عجلت توجہ سے سرکار کی

تدارک ہوا اور بہت انتظام | برائی رفاہ و فلاحِ انام

ہوئی ہے بہت خوب اصلاحِ ملک | ترقّی و ترفیہ و انجاحِ ملک

دل و جان نہ ہے مصروفِ مدح و ثنا | کہ ہر طرح راحت کا ہی سامنا

مگر باقی اب چند امور اور ہین | جو لازم ہین اور قابلِ غور ہین

توجہ جو اوس پر بھی مبذول ہو | تو گویا دعا دل کی مقبول ہوئے

مسافر جو ہون اون کو آرام ہو | سفر کا بہ آسایش انجام ہو

گذرتی ہے تکلیف جو بعض جا | مسافر ہی کا دل ہے بس جانتا

پلو نکلے ہوئے ہیں دقتین | سفر مین غریبون پہ ہین آفتین

نہ پل ہے نہ کشتی نہ ملاح ہے | مدد ہے نہ سامان انجاح ہے

ہے دریا تو جیسے سمندر بھرا | اوترنے کو کانڈا ہے یا ٹوکرا

ہے بالفعل انہین پر مدارِ عبور | ہین ایسی جگہہ پل بنانی ضرور

ہین سب ضلعونکی سڑکین خام اور خراب | کہ تکلیف پیش آتی ہے بے حساب

ہوا جاتا ہے یون تو سب کا گذر | خرابی ہے بارش مین پر بیشتر

ذرا پانی برسا کہ آفت ہوئی | مسافر پہ رحمت سے زحمت ہوئی

ہے کیچڑ مین دو میل چلنا محال | سوار اور پیدل کا ہے ایک حال

ہے تالاب کی شکل ساری سڑک | دھنسے جاتے ہین پاؤن ٹخنون تلک

اگر اسپ پر ہے مسافر سوار | تو گھوڑا ہے دلدل سے خود دل فگار

نہ ایڑین نہ چابک سے کچھہ کارگر | کرے کیا وہ قابو نہو وے اگر

میانہ پہ گر ہے مسافر سوار — تو اوسکی جداگانہ ہے اک بہار

ہین دو گام چلنے سے عاجز کہار — پھسلتے ہین گرتے بھی ہین بار بار

برابر قدم چار دھرتے نہین — تردد مین ہان ہون بھی کرتے نہین

یہہ آخر کو ہوتا ہے انجام راہ — میانہ شکستہ مسافر تباہ

مسافر کی تانگہ پہ گر ہی نشست — تو وہ اور بھی ہے برا بند و بست

کہ تانگے کے پہئے دہنسے جاتے ہین — وہ کیچڑ کہ گھوڑے پھنسے جاتے ہین

چہ میگوئیان تانگہ والون کے گر — کہے جاوین تو ہووے خستہ جگر

کہ لو آگئی اب سڑک مغلئی — ہے کیا خوب پختہ بنائی گئی

یہہ گویا کہ دیتا ہی طعنہ ہمین — یہہ زیبا نہین بحث کرنا ہمین

سماعی نہین اسمین کچہ حال ہے — جو گزرا ہے مجہپر وہ احوال ہے

توجہ ہوئی جیسے کل کی طرف — ہو ویسی سڑک اور پل کی طرف

مسافر ہین راستے خبر وکل | بنین ندیون اور نالون کی پل

زیادہ خلایق کو آرام ہو | جو یہ ہو تو گویا بڑا کام ہو

نہ دقت ہے اسمین نہ کچھ بہیر ہے | فقط حکم سرکار کی دیر ہے

جو ہے اکثر اضلاع مین انتظام | اسیطرح ہو ہر جگہہ اہتمام

کہ ہین پل بہی سڑکین بہی وان کے درست | وہان ہین مسافر نہ عاجز نہ سست

ہے میری یہی التجا اور دعا | کہ ہو ملک بھر مین وہی قاعدا

الہی بنین سڑکین اور پل شتاب | کہ راقم بہی ہو وے شریک ثواب

مجہے دفع دخل اس جگہہ ہی ضرور | کہ پیچہے سے اٹھے نہ کوئی فتور

کوئی صاحب اولٹی کہ سیدہی جڑین | تو پھر اور لینے کے دینے پڑین

کہ پل اور سڑک کا کیا ذکر کیون | تمھین ملک بھر کی ہی یہ فکر کیون

ہو قاضی کہ اندیشہ ہی شہر کا | ہو کیون دبلی تمکو ہے کیا واسطہ

شرارت نہ سے لکہاان اذکار کو دیا ہے یہ الزام سرکار کو

## معذرت منجانب مصنف

پس اس بات پر کرتا ہون مین حلف کہ نیت نہین ہے بدی کی طرف

نہ ہے اعتراض ورنہ الزام یہ رفاہِ خلایق کا ہے کام یہ

سُنادی خرابی کی مین نے خبر نہ شاید سُنی ہو کبھی پیشتر

تو حالات ہوجاوین پیشِ نظر توجہ ہو مبذول اس راہ پر

ہے اسکے سواد وسرا یہہ جواب کرین غور اسکے طرف شیخ و شاب

کہ مین نے قصیدہ نہین کچھہ لکھا خوشامد کرون یہ نہ تھا مدعا

نہ مدحت سرائی تھی میری مراد کہ تعریف ہی لکھون حد سے زیاد

نہ شاعر ہون نے شاعرانہ خیال خوش آمد ہے سب اصل ہی مجہسی محال

نہ ہے شاعرانِ زمانہ کا طور — کہ کرتے ہین جب نظم کرنے پہ غور

تعلّی قصیدون مین بھرتے ہین — معطّل عقیدہ کو کردیتے ہین

اگر مدحِ ناخن کا باندہین خیال — تو ناچیز ہے اُسکے آگے ہلال

جو کرتے ہین وصفِ سیاہیِ خال — تو بیخوف کہہ بیٹھتے ہین بلال

جو ہے حوض کے وصف کی جستجو — تو کوثر کو کرتے ہین بے آبرو

اگر وصف سبزہ کا منظور ہو — تو سقّا بناتے ہین وہ خضر کو

صفت گر ہو منظور ادائی کی بھی — حقیقت نہین کچھ زلیخا کی بھی

ثنا حُسن کی گر ہو مدِّ نظر — تو یوسف سے بھی کہتے ہین خوب تر

یہ مشرب ہے میرا نہ عادت مری — نہ راغب تملّق پہ خصلت مری

جو کچھ واقعی مجھکو آئے نظر — لکھا اُنکو تاریخ کے طور پر

بیان سب ہے مبنی بہ آزادگی — ہے ثابت ہر اک بیت سے سادگی

کنایات ہین اور نہ تشبیہ ہے — نہ تلمیح ہے اور نہ تمویہ ہے

تعقّد نہین ہے بناوٹ نہین — خوشامد نہین ہے لگاوٹ نہین

مثالین نہین استعارے نہین — کہ ان سب سے شاعر کو چارہ نہین

مورخ مجھے سمجھو شاعر نہین — فنِ شاعری سے مین ماہر نہین

مورخ کا ہے فرض بے اختلاف — کہ لکھے ہر اک واقعہ صاف صاف

چھپاوے اگر کچھ وقائع نگار — تو اُسپر مجھے تو نہ ہو اعتبار

اسی سے ہے ہر ایک کو لکھدیا — جو ممدوح تھا واقعہ یا نہ تھا

کیا اعتراف اُسکا اچھا ہے جو — جتایا ہے بعضون کی اصلاح کو

یہ مطلب ہے راقم کا اس نظم سے — مشقت اوٹھائی ہے اسواسطے

جو اس پر بھی ملزم رہی یہ غریب — تو یہ میری قسمت ہی میرا نصیب

## استدعای اصلاح نسبت قواعد کرورگیری

گذارش ہے راقم کی اک دوسری | ضرورت ہے اوسکی بھی اصلاح کی
جو بلدہ مین باہر سے مال آتا ہے | تو محصول اوسپر لیا جاتا ہے
غریبون کو اوس سے نہین ہے مفر | نہین کرتے ہین ہستیم درگذر
پیادے جو رہتے ہین سر پر سوار | تقاضون سے کر دیتے ہین بیقرار
غریبون ہی پر ہے تشدد زیاد | وصول رقم مین تردد زیاد
امیر اور حکام ہین کل معاف | بتاتا نہین ایک بھی وجہ صاف
ہین اس بار سے کس لئے یہ بری | سمجھہ مین نہین آتی یہہ زرگری
بظاہر تو انصاف ہے مقتضی | معاف اس رقم سے نہو کوئی بھی
معین ہو محصول امیرونپہ بھی | زیادہ ہو مقدار تحصیل کی
غریبون کی ہو اشک شوئی ذرا | ہو کل ملک مین ایک ہی قاعدہ
غریبون کو شکوہ نہ باقی رہے | رعیت رعایت نہ ہرگز کہے

| | |
|---|---|
| کہلے اور دروازہ اک رزق کا | ملازم ہون کچھ بندگان خدا |
| فواید ہون سرکار سے بھی دو چند | کرے ہیچ ہر منصف و عقلمند |

## درباب رقم تعلیم متعلقہ مدارس لندن

| | |
|---|---|
| گذارش ہے راقم کی یہ تیسری | ضرورت ہے اسکی بھی ترمیم کی |
| ولایت جو تعلیم کے واسطے | رقم بھیجی جاتی ہے سرکار سے |
| معین وہ ہو جاوے پھر دوام | ہون ممنون احسان خواص و عوام |
| جوہین طالب العلم ہون مطمئن | دعا پیر و مرشد کو دین رات دن |
| ترقی ہو ہر سال تعلیم مین | ولایت مین رہکر بخوبی پڑہین |
| معرفت وہان بہی ہون سب شاہ کے | سخاوت کا لندن مین ڈنکا بجے |

## درباب استدعای بندوبست ادای قرضۂ ذلی امرا

ہے چوتھی گذارش یہ ناچیز کی — توجہ کی ہے آرزو اسپہ بھی

بدن مین طبیعت سے ہے انتظام — اوسیکے ہین محکوم اعضا تمام

جوارح سب اوسکی اطاعت مین ہین — قوی بھی اوسیکی رفاقت مین ہین

ضرر کا بہت کرتی ہے انسداد — وہی روکتی ہے مرض کا فساد

ہے خواہش رہین عضو سارے بحال — نہو ناتوانی سے کوئی نڈھال

نہ کم ہووے طاقت کسی عضو کی — کرین کام اعضا بہ آسودگی

کسی مین کوئی نقص پیدا ہوئے — بدن مین کبھی ضعف اصلا نہو

وہ دیتی ہے دفع مرض مین مدد — شفا کے لئے کرتی رہتی ہی کد

جوارح اور اعضا رہین گر درست — تو ہرگز طبیعت نہووےگی سست

خبر رکھتی ہے خوب اصلاح کی — نظر جیسے کشتی پہ ملاح کی

کہ رہتا ہے اندیشہ ملاح کو — کہ وزن ایک جانب زیادہ نہو

نہو مرکزِ ثقل اتنا بلند ‎ ‎ کہ پیدا کرے بحرِ گشتی گزند

زمین سے کنارہ پہ ٹکر نکھائے ‎ ‎ خطِ راست بھی قطع عدہ سے بچائے

تموج جو ہو ڈگمگا وے نہین ‎ ‎ بھنور مین بھی دریا کے جاوے نہین

نہ یون رختہ بندی پہ رکھے نگاہ ‎ ‎ تو انجام کو ہون مسافر تباہ

یہی باغ مین باغبان کا ہے طور ‎ ‎ کہ رکھتا ہے ہر پھول پتے پہ غور

درختون پہ ڈالے نہ گر وہ نظر ‎ ‎ تو ہو دھوپ یا برف سے کچھہ ضرر

جسے دیکھتا ہے کہ سکھا چلا ‎ ‎ اوسے پانی دیتا ہے وہ برملا

چمن اور رستالونکو رکھتا ہے صاف ‎ ‎ تردد سے کرتا نہین انحراف

اسی طرح ہے ملک مین بادشاہ ‎ ‎ کہ ہم جسکو کہتے ہین ظلِ اله

محافظ نگہبان رعیت کا ہے ‎ ‎ کہ جیسے طریقہ طبیعت کا ہے

بیان کی یہہ تمثیل اسواسطے ‎ ‎ کہ حالات ایسے ہین کچھہ سامنے

کہ جو قابل اصلاح کرنے کے ہین | وہ یہ ہین جو آپ کو کہتا ہون مین

جو ہین خانوادے عظیم و قدیم | وہ امراض مین قرض کی ہین سقیم

ہنین فکر سے پاتے لطف حیات | دیے جاتے ہین پھر ہنین ہے نجات

بظاہر فراغ اس سے مفقود ہے | اگر سود بھی دین تو بے سود ہے

وہ عاجز ہین سب کثرت قرض سے | سبکدوش ہوتے ہنین فرض سے

اگر ہوگئی اون کی بے رونقی | تو گویا کہ رونق گھٹی ملک کی

رہین گر یہ باقی بہ جاہ و حشم | بمال و منال و خیول و خدم

بدستور رونق رہے ملک مین | سب آباد خوش اور خرم رہین

کرے اسکا سرکار خود بندوبست | نہو قرض خواہون سے اونکو شکست

جو ہوجاوے سرکار پشت و پناہ | تو وہ اپنے نہ ہرگز کرین گے تباہ

سہولت سے ہوجائیگا قرض ادا | خسارہ نہوگا کسی ایک کا

اگر پشت گرمی سرکار سے / سبکدوش ہوئیں اس بار سے

بہت نیکنامی ہو سرکار کی / کہ دفع بلا کر دی یکبار کی

ہون مشغول و محو ثنای حضور / کریں رات دن سب دعای حضور

نہیں ہے کسی سے مجھے رسم و راہ / سنا تہا مگر تذکرہ گاہ گاہ

ہر اول دکھا سکے اخبار کو / جتا دینا لازم تہا سرکار کو

## نصیحت در باب ترک و اجتناب شرب خمر

عجب دشمن جان ستان ہے شراب / وہ دیتی ہے دہوکا بسان سراب

فوائد کا ہوتا ہے پہلے گمان / پر آخر کو ہوتا ہے نقصان جان

سمجھتے ہیں کچھ فائدہ دے گی مے / سراسر یہ خمیازۂ خشک ہے

جو ہے پینے والونکا یہ ادعا / کہ ہو جاتی ہے اس سے جرأت سوا

تو اوسکا نہیں ہی شمار و حساب / تہور جو کچھ ہو بوجہ شراب

صفت ہے یہہ جسمین خدا داد ہے ۔ شجاعت وہ کیا جو ہو مبنی بہی

سمجھتے ہین گو وجہ تولید خون ۔ یہ اغوا سے ابلیس ہے یا جنون

ہے خالق کے جانب سے یہ انتظام ۔ کہ ہووے وہ خون و ہضم طعام

بقدر ضرورت سب اجسام مین ۔ قویٰ اور جوارح ہین کام مین

ہے معدہ ہی مین قوت ہضم بھی ۔ ضرورت نہین ہضم مین خمر کی

سراپا ہر ک ہے شر سے یہ آب ۔ کبد اس سے بریان جگر ہے کباب

کسی شے مین بھی ایسی حرقت نہین ۔ تپ محرقہ کی حقیقت نہین

وہ عاقل ہے جو اس سے بیزار ہے ۔ یہ بنت العنب کیا جگر خوار ہے

یہ کرتی ہے دل اور جگر کو کباب ۔ ہے باطن مین آتش تو ظاہر مین آب

مٹا دیتی ہے خود ہی احباب کو ۔ یہ کمزور کرتی ہے اعصاب کو

یہ رعشہ کی مورث ہی کچھ شک نہین ۔ پہر اس ملک مین قاتل شایقین

گلے پڑتی ہے پہلے ہو کر عزیز | نہیں ہوتا آخر کو جانبر عزیز
جو دیندار ایمان کا دم بہرتے ہیں | دوا کو بہی پرہیز وہ کرتے ہیں
یہہ علت کرو ترک چہوڑو یہہ خو | پڑہو اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَیْسِرُ کو
بیان کرتا ہے کردگار مجید | یہ ہے کار شیطان و رجس پلید
نہو منحرف نص قران سے تم | اوٹہاؤ نہ ہاتھ اپنے ایمان سے تم
جو سمجہو عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَیْسِرِ کو | تو اوس سے طبیعت نہی گی پہر
جو الٹی نہ دیگی ہمیشہ کا ساتھ | بافسوس پیچہے نہ ملنا ہو ہاتھ
نہ دو جان اپنی کرو ترک مے | قمار اور شراب ایک حالت پہ ہے
نتیجہ کرو دونوں کا تم خیال | یہاں سلب عقل اور وہاں سلب مال
بہت نوجوان جو کہ تہے ہونہار | بہت سرو قد سیمتن گلعذار تہہ
جو تہے زینت قصر اور زیب شہر | بہ کثرت وہ پیتے تہے یہ جام زہر

ہوئے اسکی علت مین پیوند خاک ۔۔۔ جوانی مین اسنے کیا ہے ہلاک

ہزارون گھرون کو کیا بےچراغ ۔۔۔ دلون پر رہے صورت لالہ داغ

نہ چھوڑا اوسے خود مگر مٹ گئے ۔۔۔ اودھر اون کے مرنے سے گھر مٹ گئے

مجھے رہتا ہے اسکا اکثر خیال ۔۔۔ کہ انجام کیا ہوگا اور کیا مآل

بہت ہوتا جاتا ہے اسکا رواج ۔۔۔ سوا پرسون سے کل تھا اور کل سے آج

زیادہ تعجب کا ہے یہ مقام ۔۔۔ سراپا ہے حسرت تاسف تمام

نصاری مین تو ہو شروع انسداد ۔۔۔ مسلمانون مین اسکا ہو اشتداد

کہانتک مین سمجھاؤن ایک ایک کو ۔۔۔ یہہ کم ہے تو جانون کی کچھ خیر ہو

گذارش ہے بس میری سرکار سے ۔۔۔ کہ احکام جاری ہون کچھ روک کے

## دربیان معاملۂ معدنیات

ہوا بعض حالات کا تذکرہ ۔۔۔ سنو ذکر اب معدنیات کا

اسے لوگ کہتے ہین منٹنگ بھی — اسی کے زمانہ مین شہرت ہوئی

اسے تھی وحشت کہ ہووے نہ زک — یہ مشہور ہے یہان لندن تلک

زبانون پہ ذکر اسکا ہوتا رہا — ہوا درج اخبار بھی بارہا

نہین ملکی و غیر ملکی پہ حصر — جو اخبار نامہ کہ ہین اہلِ عصر

تو ہر ہر اک اِسے بیگانہ تھا — مفصل سراغ اسکا پایا نہ تھا

سنے جسقدر اڑتے اڑتے خبر — اوسی پرچہ مین لکھدیا بیخطر

سوا اسکے پھر جنبہ داری بھی تھی — کنائی بھی مضمون نگاری بھی تھی

یونہی سب صفحے کے صفحے بھرے — نہ تھے پر مضامین ان کی کھرے

یہ جھگڑا نہایت ہی پیچیدہ ہے — بیان اسکا ابتر ہی ژولیدہ ہے

مفصل لکھون ابتدا سے اگر — تو اسکے لئے چاہئے سال بھر

کہان اس قدر زیست فرصت کہان — مین دنیا مین ہون چار دن میہمان

ہے ملحوظ انصاف و صحت مجھے | کدورت ہے کچھ نے مروت مجھے
میں لکھتا ہوں اک واقعہ صاف صاف | الف کے موافق نہ بے خلاف
ذرا کان رکھ کر سنو یہ سخن | ہے لندن میں ایک بنکر واٹسن
تمول میں دولت میں ضرب المثل | اُسے مانتے ہیں سب اہل دل
شریک اسکی میں اور بھی کچھ دھنی | ہے مشہور وہ واٹسن کمپنی
یہ اُس کمپنی نے ارادہ کیا | کہ ہم ٹھیکہ لیں معدنیات کا
تھا یہ امر پہلے سے سمجھا ہوا | کہ معدن ہیں ملک دکن میں سو
مس و نقرہ انکشت و سیماب و زر | فلزات ہر قسم کی بیشتر
بہ نسبت کسی دوسرے ملک کے | نکلتے ہیں گر کوئی کوشش کرے
غرض واٹسن نے یہ تدبیر کی | کہ سرکار عالی کو تحریر کی
یہ درخواست کا اوسکے مضموں تھا | کہ ٹھیکہ اگر معدنیات کا

ہو سرکار عالی سے مجھکو عطا ۔ بہت ہوگا سرکار کا فائدہ

جو اقرار باہم ٹھہر جائے گا ۔ تو اس مین سرمو نہ فرق آئیگا

یہ درخواست دی اور مختار بھی ۔ ہوا حاضر بارگاہ ساتھ ہی

یہان ایک سردار تھے عبدحق ۔ عقیلونکو جنسے رہا ہے قلق

نہ توضیح پوری ہوی نام کی ۔ ہے یہ بحر مانع الف-لام کی

تھی اُس عہدہ سے آپکو برتری ۔ جو مشہور ہے ہوم سکرٹری

ہم اوصاف سے اون کی واقف تھے ۔ مگر اتنو پہچانا اخبار سے

زبان دانِ انگریزی و فارسی ۔ لیاقت بھی حاصل ہر اکطرح کی

تھے ازبسکہ درخور یہ دربار مین ۔ رُسوخ اُنکا قدرے تھا سرکار مین

گنے جاتے تھے خیرخواہوں مین بھی ۔ سمائے ہوئے تھے نگاہوں مین بھی

سمجھتے تھے دیوان انھیں معتبر ۔ طبیعت پہ باتونکا بھی تھا اثر

ان اسباب سے انکا تھا اعتماد — سمجھتے تھے خوش وضع اور خوش نہاد

نہایت دلاور نہایت دلیر — کیا خوب ہی حصونکا ہیر پھیر

لکھونگا مین تفصیل اس اجمال کی — نہین ہان ضرورت ہی اُس حال کی

انہین سے کی اُس کمپنی نے رجوع — ہوئین امر منقطع مین بحثین شروع

یہی کمپنی کے ہوئے واسطے — کہان کام چلتا ہے بیواسطہ

یہی کمپنی کے مربی بنے — یہی قفل مطلب کے کنجی بنے

سفارش وہ کرتے رہے صبح و شام — حضور جناب مدار المہام

کئی دن رہا طول تقریر مین — ہوئی نکتہ چینی بھی تحریر مین

بہت کچھ شرائط مین رد و بدل — ہوا تھا پر اصلاح کی بر محل

سفارش مین باقی دقیقہ کوئی — نہ رکھا کہ بارے موثر ہوئی

یہانتک کہ سردار یانگ و نام — بہ حکم جناب مدار المہام

[illegible] — [illegible] روانہ ہوئے

[illegible] — [illegible]

[illegible] — ہوا کرتے تھے [illegible]

ہوا خوب جب باہمی ساز و نیاز — ہوئے ختم اشکال سوز و گداز

تو آخر ہم آواز دونوں ہوئے — یہاں تک کہ ہمراز دونوں ہوئے

وہ تھا کونسا راز یہ راز تھا — کہ سردار نے واٹسن سے کہا

کہ میں مقطعِ معدنیات اگر — ٹھہروا ہی دوں آپ کے نام پر

تو کہیے کہ کیا دیجئے گا مجھے — کروں کوششیں گر کمیشن ملے

کہا واٹسن نے نہ گھبرائیے — خریدار حصوں کے بن جائیے

کمیشن میں مجھ سے حصہ لیجئے — جو کوشش ہو امکان میں کیجئے

رہے آپ میں مجھ میں یہ ساز و باز — کہیں ہوتے پاوے نہ افشائے راز

یہ راضی ہوئے اسطرح لینے پر | وہ اپنے غرض کے لئے دینے پر

شئیرز انکے حق کے جو پائے قرار | ہے گنتی مین بیس اور اڑھائی ہزار

شیئر ایک ٹھہرا تھا دس پونڈ کا | درست ایکسو ساٹھہ حالی ہوا

حصص ملکئے مفت مین العرض | نہ جنکا بدل تھا نہ جنکا عوض

فراوان ملا مال قسمت پھری | نمک ہی لگا کچھہ نہ کچھہ پھٹکری

شرائط جب آپسمین طے پا چکی | تھی جس شئے کے طالب وہ شہ پا چکے

تو دونون نے اقرار نامی لکھے | نہ راضی ہوا ایک بھی بے لکھے

وثیقہ انہین کمپنی نے دیا | نوشتہ ملا اوسکو سرکار کا

شرائط مین ہے شرط اک یہ بھی لکھی | کہ سالانہ سرکار کو کمپنی

دیئے جائے بے عذر پنجہ ہزار | کرے ملک مین جبتک اجرای کار

یہ طے ہوچکا تھا پس از قیل و قال | کہ میعاد مقطع کی ہے پانچ سال

وہ تحریریں پیش سرکار عالی کئے تمام
مرتب ہوئی تھیں نہیں کچھ قلم

وثیقوں سے کب وہ سروکار تھے
کہ سردار مختارِ مختار تھے

ہوئے تھے حصص نامزد ایک لاکھ
خریدار وہ تھے کہ تھے جنکی ساکھ

حصص جب بخت ورز ہو چکے
تو پھر والٹن نے یہ تدبیر کی

کہ اک لاکھ میں ساڑھے باسٹھ ہزار
لئے اور دیا مال ذاتی قرار

کمیشن میں سردار نے ایکبار
ادھر پائے بیس اور اڑہائی ہزار

ہوا جملہ یہہ سب پچاسی ہزار
بقیہ رہے پندرہ ہی ہزار

انہیں کو دیا بیچنے کے لئے
لکھا جابجا بیچنے کے لئے

زرِ قیمت انکا جو حاصل ہوا
وہی کیپٹل یا کہ سرمایہ تھا

ہوئی منتشر بیع کی جب خبر
گرے ٹوٹ کر سب شیئر ہولڈر

خریدار ہونے لگے جب رجوع
ہوئے خوب حصوں کی بکری شروع

مگر لے لیا اور زیادہ لیا | اٹھایا اوسی کام مین فائدہ

کہ جو کام اونکے ہوا تہا سپرد | اسی مین ہوی اسطرح دستبرد

بنامِ کمیشن ہے جو کچہہ لیا | کسیطرح یہ اجرِ بیجا نہ تھا

نہ حجت ہے اسمین نہ تکرار ہے | رقم جو ملی حقِ سرکار ہے

اجازت سے لیتے تو کچہہ بھی نہ تھا | یہ پوشیدہ لینا غضب ہو گیا

لکھا ہوتا سرکار مین صاف صاف | یہ احوال سب ہے گزاف و خلاف

اجازت اگر اونکو ہوتی عطا | تو لے لیتے الزام کچہہ بھی نہ تھا

یہ سرکار ہے بحرِ فیض و سخا | اجازت بھی دیتے تعجب نہ تھا

علاوہ برین ایک جرات یہ کی | عجب پالسی اور حکمت یہ کی

باخفاے واقع اونہین حصونکو | کہ حقِ کمیشن مین پائے تہی جو

ندوکانپر اور نہ بازار ریت | کئے بیع سب اپنے سرکار مین

یہ کہکر کہ سرکار کے نام سے — لی مول سرکار نے بیچ سے

بہت نفع ہے اس مین سرکار کا — یقین ہے کہ ہوگا بہت فائدہ

دکھایا جو یہ باغ سبز ایکبار — سفارش بھی اوروں کی [illegible]

رضامند سرکارِ عالی ہوئے — جو سردار ملکی تھے بانی ہوئے

جو منصوبہ تھے وہ ٹھہرانے لگے — مسرت سے بغلیں بجانے لگے

روپے لیکے بلدہ سے ملبے ہوئے — روانہ سوئے شہر بمبئی ہوئے

وہان مول لینے لگے جایداد — عمارت بنانے لگے خوش نہاد

نہ تھی گو دغا اور نہ دھوکا تہا یہ — پر اتنا کہونگا نہ زیبا تہا یہ

سنا ہے کہ نقد ادر سب سے لیا — ٹکا بھی نہ اپنے گرہ سے دیا

انہیں کے روپے سے کیا سارا کام — کئے ایک نے بھی نہ خرچ اپنے دام

خریدار سمجھے کہ زر دار ہین یہ — یہ دونوں بھی سچے خریدار ہین

انہون نے بھی حصے بقیمت لئے ۔۔۔ ہمارے طرح سے پر تو بھی دیئے

پر آخر یہ اون سب پہ ثابت ہوا ۔۔۔ کہ اس کارخانہ مین ہے کچھ دغا

یہانتک کہ سردار والا مقام ۔۔۔ بہ حکم جناب مدار المہام

معطل ہوئے عہدہ ہوم سے ۔۔۔ ہوئے وہ فقط نرم تر موم سے

ہوئے میر سید علی منصرم ۔۔۔ نہایت ہی لایق تھے منتظم

جو ہین حکم نواب جاری ہوا ۔۔۔ لیا جائزہ آپنے ہوم کا

تعطل جو سردار کا ہو چکا ہے ۔۔۔ تو سرکار سے یہ تقاضا ہوا ہے

کہ حصونکی بابت لئے جو روپے ۔۔۔ خزانہ مین دیدیجئے وہ روپے

کسیطرح وہ آپکا حق نہین ۔۔۔ اجازت پئے صرف مطلق نہین

نہ اسمین سے کچھ بھی دیا جائیگا ۔۔۔ بہر نوع واپس لیا جائیگا

تقاضا ہوا جب علی الاتصال ۔۔۔ تو سمجھے کہ اچھا نہین ہے مآل

روپے یہ کسی طرح پچتے نہین | بغیر اوگلے افسوس بچتے نہین

رہیگا مگر روح پر یہ الم | کھان پاونگا ایسی بھاری رقم

بہت عذر تھا واپسی کے لئے | پر آخر کو پچتا کے سب دیدئے

زرِ نقد سب تو نہ واپس ہوا | جہان تک چلا قابو اوتنا لیا

بہت عذر تھا واپسی کے لئے | مگر سات لاکھ آخرش دیدئے

روپے اونکے ذمہ رہے جسقدر | عوض اوس کے لکھے وثیقے مگر

وہ کل جائداد اسمین مرہون کی | کہ جو نام سے اونکے بمبئی مین تھی

جو املاکِ سردار مشہور تھی | وہ سب ہوگئی ملکِ سرکار کی

خزانہ سے جو زر گیا تھا فضول | بخوبی ہوا وہ بھی واپس وصول

یہ تدبیر کسدرجہ معقول ہے | یہ دل سے ہر اک کو مقبول ہے

بڑا اک یہ نقصان سرکار کا | ہوا تھا تدارک سے پُر ہوگیا

یہ تقدیر رحمت تھی اللہ کی ؎        پہ تدبیر تھی آسمان جاہ کی

قلم گھس گیا تھا سو قط دیدیا        کہ تیزی سے لکھون وہ پھر ماجرا

کہ سردار جب سے معطل ہوئے        مہمات پھر کونسے حل ہوئے

مفصل بتاؤن تامل کے بعد        کہ کیا کیا ہوا پھر تعطل کے بعد

ہوئی منتشر واقعی میری فکر        کہ آگیا بیچ مین اور ذکر ؎

پر اب عود کرتا ہون مین اُسطرف        مضامین موجود ہین صف بصف

بیان کرتا ہے راوی خوش نوا        گزشتہ کا اور حال موجود کا

تعطل جو سردار کا یان ہوا        تو ہر اک پرنس کو ملا مشغلا

کہ لکھنے لگے روز کی ہر خبر        ڈکن ٹیمس بمبئی گزٹ پینیر

یہ اخبار تو روز جاتے ہی تھے        خبر یانکی بالمرہ پاتے ہی تھے

مگر خط بھی جانے لگے جابجا        تو لندن بھی ایک شخص نے خط لکھا

کسی دوست کو جس سے تھا واسطہ  |  کہ سردار سے نسبت ایسا ہوا

تعقل کی پہنچی خبر جس گھڑی  |  تو پھر حصہ دارون کو اپنی پڑی

نہایت ہی پیدا ہوا اضطرار  |  تردد غضب غیظ فکر انتشار

بخوبی یقین تب انہین ہوگیا  |  کہ بیشک کسی نے ہمین دی دغا

کئی روز ہوتی رہی مشورت  |  مگر بعد گنگاشش پر مصلحت

یہ درخواست دی پارلیمنٹ مین  |  کہ سی واٹسن نے ہی لوٹا ہمین

چھری اپنی ہی قوم پر تیز کی  |  لٹی جاتی ہے قوم انگریز کی

کیا ظلم بیحد ستم بے شمار  |  تبہ ہوتے ہین سات سو حصہ دار

لکھی اسطرح جزو کل واقعات  |  کہ مبہم نہ باقی رہے کوئی بات

اسے پڑھ چکے جب تمام وکمال  |  مفصل ہوا منکشف سارا حال

تو دل ممبرون کے مکدر ہوئے  |  کہ ایسے ستم سائلون پر ہوئے

مگر سائلون سے کیا یہہ کلام
کہ ہز ہائی نس یعنے حضرت نظام

ہوئے ہوتے اسمین شریک و کفیل
ایجنٹ آتا یا کوئی ہوتا وکیل

تو تفتیش ہوتی کما ینبغی ؞؞
مفصل عیان ہوتی روداد ہی

مگر ایسی ہوتی نہین پیروی
لہذا ہے تفتیش بھی ملتوی

گیا اتنے مین ایک نے التماس
کہ آئی ہے تحریر اک میری پاس

ہے جسکے بنا پر مجھے یہ خیال
کہ مین ہون مجازِ جواب و سوال

ہوا جبکہ وہ پیروی پر رجوع
تو بے عذر تفتیش کر دی شروع

بپا تھے جن ایام مین یہ فتن
تھے لندن مین نواب مہدی حسین

لہذا گیا تار اک اُن کے نام
باذنِ جنابِ مدار المہام

کہ سردار معتوب و مردود ہین
وہان آپ بالفعل موجود ہین

بس اب آپ ہی ڈایرکٹر ہوئے
بجائے معطل مقرر ہوئے

جو پہنچا یہ نوابِ والا کو تار — ہوے وہ دل و جان سے مصروفِ کار

حکیمانہ ہر امر مین راے دی — فراست جو ممکن تہی وہ صرف کی

ہوا ربط ارکان شاہی سے ساتھ — کئے کام سب خیر خواہی کے ساتھ

بیان کیا ہو اونکی فراست کے حد — کہ مانا اونہون نے جو ہین مستند

بہت خوب ہوتا تھا سب کاروبار — بندھا رہتا تھا تار برقی کا تار

کبھی حکم یان سے دیا جاتا تہا — بہ تعمیل اُسکا جواب آتا تھا

کبھی کرتے تھے وہ ہدایت طلب — یہان پُوچھا جاتا تھا اوسکا سبب

اُسی عرصہ مین دفعتًہ یہ خبر — اوڑی شہر و اضلاع مین سربسر

کہ لو محسن الملک لندن چلے — مثل کہتے ہین ایک سے دو بھلے

خبر سچ تھی بیشک روانہ ہوئے — بہ عجلت یکایک روانہ ہوئے

یہ ہے خاص اور عام پر منجلی — کہ کیسے ہین نواب مہدی علی

معزز مدبر فقاہت مآب — بلاغت پناہ اور فصاحت مآب

سخا کے مروت کے عادی ہین یہ — ہین مہدی پر اکثر کے عادی ہین یہ

خطاب آپکا محسن الملک ہے — صفت اور ثنا محسن الملک ہے

جو نواب پہنچے بہ شکل ثواب — وہان رای دی بر اصول صواب

رہے دونون نواب با اتفاق — ہوا کام اکثر بہ سازو وفاق

پہ چلے آئے پھر محسن الملک یان — ادھورا رہا کام سارا وہان

سنا ہے طبیعت تھی کچھہ کسلمند — زیادہ ٹھہرنا ہوا ناپسند

بصحت ولایت سے بلدہ مین آئے — مسرت تھی سب کو کہ تشریف لائے

کسینے ولایت سے لکھا مجھے — کہ نواب محمد محسن رہ گئے

رہا کرتا تھا اُنکو خیال — کسی طرح رہجائے مقطع بحال

شرائط مین پر ہو نہ ردوبدل — نہو حال کے شکل مین کچھہ خلل

مگر جو سنا جبکہ یہہ تذکرہ — تو نواب مہدی حسن نے کہا

اگر واٹسن دیدین بائیس لاکھ — تو رکھہ لین زمانہ مین خود اپنی ساکھ

اور اک لاکھہ سالانہ بھی دین روپے — تو شاید کہ ہو جاوے یہ صلح طے

جو ہو تصفیہ باہمی صلح سے — تو بڑھ جائین دو سال میعاد کے

بدستور رہجاے مقطع بحال — نہ جھگڑا رہے پھر نہ کچھہ قیل و قال

ہوی واٹسن کو جو یہہ اطلاع — کہ ہوتا ہے اسطرح رفع نزاع

تو اوسنے نہ کین یہ شرطین قبول — نہ مطلب ہوا صلح کا کچھہ حصول

اوسی شرط سے ایسا انکار تھا — کہ تصفیہ ہی ہونے سے بیزار تھا

کسی طرح مطلب پر آتا نہ تھا — نہ تھا کچھہ ٹھکانا ہی انکار کا

مدبر نے لیکن وہ تدبیر کی — کہ جسنے خیالات پہ تاثیر کی

رضامند آخر ہوا واٹسن — ہوئے مطمئن خود بھی مہدی حسن

کہ جھگڑا مٹا صلح طے ہو گئی تھی ۔ جو تکرار آپس مین تھی وہ گئی

مصالح فراوان ہین اس صلح کے ۔ ہوئے سب لئے تردد کئی فایدے

سر دست ہاتھ آئے بالکل لاکھ ۔ ادھر اسکے باقی رہے پوری ساکھ

زر نقد سالانہ ٹھہرا دو چند ۔ یہ دو شرطین گویا کہ ہین شیر و قند

رہا مقطع اولین بر قرار ۔ ہوئے مطمئن اور سب حصہ دار

نگہ خوب ان اسباب پر ڈال کر ۔ حضوری فواید پہ رکھکر نظر

بہت خوش سے تھے نواب مہدی حسن ۔ کہ ہے کامیابی بوجہ حسن

یہی رائے اکثر کو منظور ہے ۔ یہی انکی اسکیم مشہور ہے

کیا سب عقیلون نے جب یہ پسند ۔ کہ یہ صلح کی شکل ہی سودمند ہے

تو سرکار عالی کو بھی دی خبر ۔ کہ ہوتی ہے یان صلح اسطور پر

وہ مضمون سب تار برقی مین تھا ۔ جو لندن سے مہدی حسن نے دیا

تو آگاہ اس سے ہوئے خاص تھا
وہی جنکے ہتے مرتبے خاص خاص

یہ اسکیم آئی جو ہین سامنے
تو پڑھ کر اُسے بعض حکام نے

کیا سارے مضمون سے اختلاف
ہے ناکارہ یہ کہہ دیا صاف صاف

اور اک اور اسکیم تیار کی
کہ مضمون مین جسکے ہتی تازگی

یہ مضمون اسکیم آخر کا تہا
اگر واٹسن اپنی مانے خطا

تو البتہ یہ صلح قائم رہے
نہ کچھہ ہم کہین پہر نہ وہ کچھہ کہین

خطا کا کرے گر نہ وہ اعتراف
تو قطعاً ہو اس صلح سے انحراف

اکھڑ جائے مقطع ہی کی بیخ و بُن
یہ اقرار ہی ہو گیا کان لم یکن

یہ سب کارخانہ ہو بالکل شکست
ہو ٹمنیک کا دوسرا بند و بست

کیا جائے یہ اسطرح سے شروع
عدالت مین ہو ایک دعوے رجوع

کہ ہون مدعی حسین شاہِ دکن
مقابل مین سردار اور واٹسن

یہ دعوے ہو منقطع ہی کی فسخ کا
ہو بنیادِ دعوی فریب و دغا

وکیلون نے پر اون خردمندو نسے
نقائص اس اسکیم کے یون کہے

کہ یہ آپ کی رای صائب نہین
کسیطرح یہ حق بجانب نہین

بہلا واٹسن آپ اپنی خطا
لگا ماننے کس لئے وجہ کیا

کوئی ایسا کرتا ہے جو وہ کرے
خود اپنا گلا زیرِ خنجر دہرے

عبث اسپہ ہے صلح کا انحصار
نہ یون صلح ہوگی کبھی زینہار

یہ مطلب ہے گویا کہ اس حصر کا
کہ موقوف ہو صلح کا تذکرہ

علاوہ برین یہہ بھی زیبا نہین
کہ جاوے یہ جھگڑا کہین کا کہین

جو یان ہوتی نالش وہانتک تہی خیر
مگر اب تو ہوگی عدالت ہی غیر

وہان مدعی ہو وین حضرت نظام
یہ مکروہ جانین گے سب خاص و عام

ہے سقم اور بہی اک علاوہ برین
کہ انجام نالش کا اچھا نہین

جو ہارے تو خفت کا موجب ہوا | جو جیتے تو نقصان ہے لاکھونکا
نہ ہوویگا ساکت کوئی حصہ دار | روپے دیئے ہون گے ہزاروں ہزار
حساب وانکا کیجئے تو کچھ کم نہین | دیا جاتا ہے ڈانڈ ایسا کہین
ہے بنیاد خام اور دلایل ہین سست | ہمارے سمجھ مین یہہ ہے نادرست
جو تھا ذہن مین کر دیا آشکار | اب آیندہ ہے آپ کو اختیار
جتانے مین تو کچھ نہین کی کمی | پر اُنکی کہی کچھہ نہ دلجمعی
یہان کی تو چھوڑ و یہان داستان | سنو پھر ولایت کا تھوڑا بیان
تھے وان منتظر اسکے پہلے سخن | کہ آوے جواب اور ہو یکسو سخن
پہ سرکار نے دیدیا اونکو تار | کہ فوراً چلے آویے انتظار
جو ہین حکم پہنچا روانہ ہوئے | بہ تعجیل تنہا روانہ ہوئے
یہان آئے جب ہفتہ عشرہ کے بعد | بوقتِ مبارک بہنگامِ سعد

گئے نذر کو آسمان جاہ کی — حقیقت کہی شہر کی راہ کی

کہین خبرین اکثر اوس اقلیم کی — اُسیوقت پیش اپنی اسکیم کی

معًا اوسکو سرکار نے لے لیا — پئے غور صندوق مین رکھدیا

اُدہر دوسرے ایک نواب نے — وہی اپنے اسکیم کی سامنے

لیا اور پڑہا دونونکو غور سے — نظر ڈالی نقاد کے طور سے

ہر اک حرف پر اور ہر اک لفظ پر — تعمّق سے فرماے پہرون نظر

نتایج قواید ہر اک حسن و قبح — رہے سوچتے شام سے تا بہ صبح

نہ کچہہ حد نہ تھی انتہا غور کی — مدد بھی نہین لی کسی اور کی

تو اسکیم اول مین دیکھے سداد — اور اسکیم آخر مین پائے فساد

تو سرکار ذیجاہ نے صاف صاف — کیا آخر اسکیم سے اختلاف

بصحت سُنا ہے نمکخوار نے — کہ ایک دن یہ فرمایا سرکار نے

کہ اسکیم اول بہت خوب ہے — ہماری طبیعت کو مرغوب ہے

حضوری فواید اس اسکیم مین — کئی ایک پائے گئے ہین ہمین

ہے منظوری اسکیم ثانی کی شاق — ہے مہدی حسن سے ہمین اتفاق

خلاف اسکے ہے عقل سے دور ہے — مجھے بس یہی راے منظور ہے

عموماً عمائد بھی اس شہر کے — ہوئے متفق سب اسی راے سے

نہ اب فسخ مقطع کی حاجت رہے — نہ نالش ہی کی کچھہ ضرورت رہے

کرے طعن جو ہے وہ ہرزہ دراے — ہوئے متفق اس سے جب وکلاے

یہہ تھا معدنیات کا سارا حال — سنو ہوم سکرٹری کا مآل

کہ یہہ عہدہ جسکے ہوا پاے نام — حوالہ ہوا ہوم کا اسکو کام

وہ تو ذہن اقدس مین ہے تذکرہ — جو مین پیشتر اس قدر لکھہ چکا

کہ سردار کا جب تعلق ہوا — تو سید علی نے لیا جائزہ

مگر تھا یہ منظور سرکار کو ۔ | کہ مہدی حسن ہی کو یہ کام ہو ۔
جریدہ بھی جاری ہوا تھا یہی | کہ ہوں گے وہی ہوم سکرٹری
مگر جب ولایت سے آئے یہان | تو آیا نظر اور ہی کچھ سمان
کہ یعنے کیا بعض نے اختلاف | جو دل مین مکدر تھے مونہہ پر تھے صاف
یہی بیٹ پیچھے تھا اونکا سخن | نہ پاوین گے عہدہ یہ مہدی حسن
نہ لینا نہ دینا نہ کچھ واسطہ | خدا واسطہ کا یہ اک بغض تھا
عجب اختلافات درپیش تھے | سبھی دل گرفتہ کم و بیش تھے
بڑی بحثین اسمین مہینوں سے تھین | نزاعین بہت نکتہ چینوں سے تھین
وہ اُلجھاؤ وہ پیچ در پیچ تھے | کہ کشتی کے بھی پیچ سب ہیچ تھے
تعمق کا تعمیق کا دور تھا | ہر اک لفظ اور نکتہ پر غور تھا
سوا جسکا بحرِ خرد تھا عمیق | وہ افکار مین تھا زیادہ غریق

عمق عرض اور طول ہر نقطہ کا ہے — عقیلوں مین ثابت کیا جاتا تہا

ہی علم ریاضی کے گو یہ خلاف — پر اس مسئلہ کا نہ تہا اعتراف

ہر اک بات کے تہ مین اک گہات تہی — وہ چالین کہ شطرنج بھی مات تہی

مقابل مین کیسا ہی اُستاد ہو — رخ انکا پیادہ کرے پیل کو

لگائی تہین وہ عقل کے عینکین — کہ احوالِ دل پر نظر کر سکین

نئی تہی نچلتی نئے رنگ ڈہنگ — دلی رزم تہی اور دماغی تہی جنگ

تنازع ہوئے جب یہ کرسی نشین — کہ مہدے جن ہون گے ہرگز نہین

غلو یہ خدا کو ہوا ناپسند ہے — کہ مایوس کا صبر آیا پسند ہے

یہ دنیا مین ہر اک کو معلوم ہے — ہی خالق کی قدرت مین ہر لحظہ ہے

ہی بے اِذن ذرہ کو جنبش محال — جو چاہے کرے قادرِ ذوالجلال

گزرتا ہے اُسکی مشیت مین جو — تو ہر طرح واقع ہی ہوتا ہے وہ

کہین روکے رُکتا ہے حکمِ خدا — زمانہ ہو یکدل تو ہوتا ہے کیا

ہوا مہربان خالقِ ذوالمنن — ہوئی فتحِ نواب مہدی حسن

نوازا خدا نے ہوئی جنگ سر — مہینا تہا دی کا کہ دیدی ظفر

تقرر کا جاری ہوا روبکار — ہوا رفع جو سبکو تہا انتشار

ہوئے مطمئن حکم جب آگیا — تو سید علی سے لیا جائزہ

ملا عہدہ ہوم سکرٹری — ہوئی خوب شاخِ تمنا ہری

ہوا اون کی حالت پہ جب فضلِ رب — تو منہ دیکہکر رہ گئے سب کے سب

عموماً پسند آیا یہ انتظام — بہت خوش ہوئے سنکے سب خاص و عام

کفایت بھی اس مین ہوئی خرچ کی — رقم ایک سالانہ وافر بچی

یہانتک جب احوال مین لکھ چکا — تو پرچہ ملا اک دکن ٹیمس کا

وہ کاغذ دسمبر کے چوتھی کا تہا — حوالہ تہا لندن کے اک تار کا

یہ مضمون لکھا تھا با شدّ و مد — ہوئی ثابت اب عقلمندی کی حد

کہ اسکیم اول ہیں از قیل و قال — رہی پارلیمنٹ سے بہی بحال

یہ اسکیم مہدیحسن ہی کی تھی — کہ جسکی صراحت بہت ہو چکی

جو کہتے تھے یہ رائی اچھی نہین — وہ مانین گے اتنو کہ اب بھی نہین

## دربیان عہدۂ معین المہام صیغۂ فوج و مال

خوشی سے ہے ہر سو نیائش کی دہوم — صفت کی ثنا کی ستائش کی دہوم

مسرت سی سب کو ہے بالیدگی — دلون کی ہوئی رفع ژولیدگی

ہوا اور بالفعل اک انتخاب — کہ روشن ہے جو صورتِ آفتاب

بجا لایا ہر ایک شکر و سپاس — جو ظاہر ہوا ہے یہی تہا قیاس

نہ تہا اس سے بہتر کوئی انتظام — کہ اقبال دولہ معین المہام

ہوئے مال اور فوج کی صیغہ کے — مضاعف ہوئے عہدہ کے مرتبے

بفخر و مباہات خود عقل نے — قدم چومے سر آسمان جاہ کے

ہے اقبال و دولت کو خود بھی پسند — کہ عہد کی رونق ہے اِن سے دوچند

عموماً کہ و مہ پہ ہے آشکار — امیروں میں کیسے ہیں یہ باوقار

بڑا اقتدار اِن سے ہے ملک کا — یہ ہیں حامیِ دین بفضل خدا

خوشی خاکساروں کو کیونکر نہ ہو — مسرت ہے خود آسمانجاہ کو

کہ بازو کی قوت دوبالا ہوئی — وزارت کو زینت دوبالا ہوئی

نہیں اسمیں کچھ شک نہیں کچھ کلام — چلے گا بہت خیر و خوبی سے کام

سعید و مبارک کرے کبریا — باقبال و دولت یہ عہدہ نیا

## آرزوی شرکت حضور پرنور بجماعت جمعہ و عیدین

جو یہ دل میں آوے تو کیا خوب ہو — کہ ہر جمعہ کو اور عیدین کو یہ

حضورِ معلّٰی فلک احتشام — شریک جماعت ہوں باالالتزام

سنین خطبۂ حمدِ جان آفرین | ثنائے نبی مدحِ اصحابِ دین

اوسی ضمن مین اپنے نسبت دعا | سنین اور کرین شکر اللہ کا

کرین اپنے خالق کی طاعت ادا | نہ ہووے یہ مفروضہ ہرگز قضا

ہر اک کرتا ہے بندگی آپکی | کرین اپنے مالک کی خود بندگی

وزیرِ معظم بھی آیا کرین | اراکینِ اعظم بھی آیا کرین

تو ہو مکہ مسجد کی رونق دوچند | ہون اللہ اکبر کے نعرے بلند

دوبالا ہو اسلام کا دبدبہ | وہ دنیا مین ڈنکا بجے دین کا

نہین پڑھتے ہین جو کبھی بھی نماز | وہ پڑھنے لگین سب بروی نیاز

نہین کرتے مسجد کا جو رخ کبھی | تو راغب ادھر ہووے دل ونکا بھی

نہین اسمین شاہونکی کچھہ کسرِ شان | ہے اونکا بھی مالک خدائی جہان

ہین وہ سب بھی محتاجِ ربِ مجید | ہے ذاتِ آلہی غنی حمید

جو پوچھو تو شاہونکو سب سے سوا | سدا چاہیئے شکر و حمد اور دعا
سلاطین اعظم ستھے دہلی کے جو | جماعت مین جاتے تھی ہر جمعہ کو
اودھ کے بھی فرمانروا یا سرور | یہ تخصیص عیدین مین بالضرور
دوگانہ جماعت مین پڑھتے ہیں سب | اوٹھاتے تھے راہ خدا مین تعب
یون ہی روم ایران کے سلطان و شاہ | جماعت مین جاتے ہین باعز و جاہ
مواقع کچھہ ایسے بھی پیش آتے ہین | کہ جنمین سلاطین خود جاتے ہین
ضیافت ہے جیسے کہ جلسہ کوئی | ہے شادی کہین یا تماشا کوئی
تو مسجد کے جانے مین ہے عیب کیا | جو ہے جائے سجدہ گھر اللہ کا

## اظہار تمنائی عامۂ خلایق

تمنائے عام اب عیان کرتا ہون | بطور خلاصہ بیان کرتا ہون
یہہ ہر ایک کی ہے بڑی آرزو | زن و مرد کی ہے دلی آرزو

یہی التجا سب کی ہے اور دعا
بدرگاہِ خلّاقِ ارض و سما

آلہے مرادِ دلِ ما بر آرہ
کہ قبضہ مین پھر آئے ملکِ برار

ہو توسیع پھر ملکِ محروسہ کی
وہی جیسے اگلے زمانہ مین تھی

کہ شہرت ہو سرآسمانجاہ کی
عجب کیا ہی قدرت سے اللہ کے

# دوسرا حصّہ

## حمد الٰہی

ہُوا آمادہ و محوِ حمدِ الٰہ | دلا سہو اور محو کر ماسواہ
دکھا طور سارا موحد کا سا | کہ ہو حمدِ اللہ واحد ادا
دکھا ولولہ کلکِ طرّار کا | کہ ہمسر ہو آہو و رہوار کا
محرّر ہو حمدِ صمد کا اگر | ہر اک سطر ہو سلکِ لعل و گہر
احد مالک الملک اِلٰہ صمد | مُسلّم ہوا ہر طرح لا ولد
گدا اوسکا ہر اک امام و رسل | وصال اوسکا ہر مدعا کا حصول

## نعت محمّد رسول اللہؐ

محمد رسولِ الٰہِ ودود — اور اکرد لا اوسکو صدہا درود

رسولِ اُمم حاصلِ ما سوا — گواہ اسکا لولاک کا مدعا

سرورِ دل و روحِ عالم رسول — ہمارا مطہر مکرم رسول

وہ راسِ رُسُل سرگروہِ ہدیٰ — سوارِ سرِ عرصۂ ماورائی

دلا کر درودِ محمد کا ورد — سحر اور مسا آل احمد کا ورد

## منقبت صحابۂ کبار علیہم السلام

ہر اک ہمدمِ ہمدمِ کردگار — ہر اک عادل و عالمِ سیر کار

ہر اک گوہر و دُرِّ دامانِ حلم — درِ علم اور مطلعِ مہرِ علم

دلا کلِ اطہار کو کر ادا — مکرر درود و سلام و دعا

## بیان جہت ربط کلام

مغنی کہاں تھا اِدھر آ ادھر — سرود و ترانہ سے محظوظ کر

الاپ اون سرونکو جوہین تجکو یاد — سری راگ گندہار وہیوت نکہاد

خوشی کر کہ چہوٹا ہے اک بیگناہ — مجہے ڈر تہا ہوجائیگا وہ تباہ

سناتا ہون وہ قصہ مین نظم مین — کہ سلک گہر سارے اشعار ہین

## ذکر مقدمہ سوار کمیشن

یہ جب کا ہے سب واقعہ اور حال — وہ ہجری کے تہی تیرہ سو سات سال [۱۳۰۷]

سنو ماہِ شوال کا ذکر تم — کہ یکشنبہ تہا اور بست و ششم

مطابق تہی پندرہوین سی جون کی — تہی اٹہارہ سو پر نود عیسوی [۱۸۹۰]

کہ نکلی سواریِ حضرت نظام — بتقریبِ تفریح ہنگام شام

فٹن پر تہے اوس روز حضرت سوار — جلو مین سے تہے کچہہ مردمِ زنگبار

کہ شیدی جنہین کہتے ہین خاص و عام — قوی جثہ ہوتے ہین اور تیز گام

نمایان تہے شان و شکوہِ حضور — فٹن سے وہ آگے تہی کچہہ دور دور

وہ گھوڑون پہ تھی سب جلو سے سوار
ہر اک برق کردار تھا راہوار

بہت خوشنما تھین سیہ وردیان
عجب شان و شوکت تھی اونسے عیان

سرون پر تھی اون سبکی ترکی کلاہ
کلاہین تو سرخ اور پھندے سیاہ

بہادر تھے بھالے سنبھالے ہوئے
نگاہین چپ و راست ڈالے ہوئے

جلو مین تھی نصرت ظفر ہمرکاب
جو سہراب بھی ہو تو زہرہ ہو آب

اونھین مین محمد بھی تھا اک جوان
کہ تھا وہ مبارک کا نام و نشان

سوارونکی للکار تھی دور باش
کہ سنکر جگر ہوتے تھے پاش پاش

نیامون سے تلوارین کھینچے تھے سب
عجب اونکی صولت تھی شوکت عجب

برہنہ تھی ہر تیغ الماس رنگ
کہ تھی اونکے قبضے بطرز فرنگ

چمکتی تھی ہر ایک شیدی کی تیغ
سمجھتے تھے مردم کہ ہے برق و میغ

سواری مین شاہون کے ہے قاعدا
کہ تیغین کھچی رکھتے ہین بر ملا

یہ ہی عظم اور منزلت کی دلیل — کہ رتبہ ہے اونکا عظیم و جلیل

برآمد ہوا کرتے ہین جب حضور — طریقہ یہہ رہتا ہے مرعی ضرور

پس اُسدن بھی تلوارین کھینچکر سب — نہین خاص تہا اور کوئی سبب

گئے تھے خداوند لشکر کے سمت — جو لشکر ہی بلدہ سے اوتر کی سمت

ہوا تنگ جب وقت اور قرب شام — پھرے جانب قصر حضرت نظام

جو وین قوم کے پاس پہنچی فتن — شرف بخش تھے جسمین شاہ زمن

وہین سے بگڑنے لگا باربار — سوارون مین سے ایک کا راہوار

ہر اک گام پر وہ اُبھرنے لگا — الف ہوگیا اور بپہرنے لگا

پھر آخر وہ بھاگا بہت زور سے — ہوا وارہ گئی پیچھے منہہ دیکھکے

صبا سے سوا تیز تہا بادپا — کہ یون پاس تہانہ کے وہ آگیا

سرے پر جو ہے بند کے سہ درا — اوسی تہانہ پر کا ہے یہ ماجرا

مگر پست ہے کچھ وہان کی زمین — کہ وہ سطح پُل کی برابر نہین

وہان راہ مین ایک تانگہ پڑا — کہ جو عامہ باغ سے جاتا تہا

ادسی مین تہے لفٹنٹ گیلی سوار — ردیف اونکی تھے اور دو عہدہ دار

بروک نبکس تھے دوسرے ہومز تھے — یہ دونون بھی لفٹنٹ مین فوج کے

مگر گیلی تھے تانگہ والیکے پاس — جو کرتا تھا تُخ تُخ سنبھالے تہا راس

وہی باجو باجو مچاتا تہا شور — بگل کر بگل کہتا تھا زور زور

یکایک یہ خدشہ جو پیش آگیا — تو وہ تانگہ والا بھی گھبرا گیا

بہت تیز گھوڑی بھی تھی تازہ تنگ — یہ چاہا کہ رستہ سے کر لے الگ

مگر کچھ نہ تانگہ کو سرکا سکا — نہ دہنے نہ بائین کو وہ جا سکا

وہ گھوڑا جو بھاگا محمد کا تھا — کہ جسکا بتایا ہے اُوپر پتا

گھڑی نحس ابنِ مبارک کی تھی — یہ تمہید اوسکے لیئے ذکر کی تھی

جہان سے وہ گھوڑا ہوا تھا ہوا ‏— وہان سے نہ تھا سامنا تانگہ کا

نشیب اوس جگہ ہے جہان تانگہ تھا ‏— کہ اوپر بھی یہ شرط مین کرچکا

وہین موٹر نگر پہ ہے راہ کا ‏— جو ہے سیف آباد کا راستہ

ہزار اوسنے گھوڑے کو روکا مگر ‏— زیادہ وہ کرتا گیا شور و شر

نہ مُڑتا تھا دہنے نہ بائین کو وہ ‏— کہ یک ٹٹ چلا جاتا تھا لین کو

اوسی رو مین تانگہ ملا راہ پر ‏— بھڑا اوس سے بقصد راکب مگر

رگ و پے مین بجلی کی سی تھی تڑپ ‏— کہ تانگہ کو آخر لگی کچھ جھڑپ

بڑی وہ گھڑی سامنے آئی تھی ‏— یہ کہیے کہ اللہ نے خیر کی

نہ کچھ اور تانگہ نے پائی شکست ‏— فقط اوسکی ٹٹی پر آئی شکست

جو بگڑا ہی بپھرا ہی گھوڑا تھا وہ ‏— تو جو کچھ نہ ہو جاتا تھوڑا تھا وہ

جو افسر تھے تانگہ کے اندر سوار ‏— بچے وہ بھی ہے شکر پروردگار

پہ لفٹنٹ گیلی کو پہنچا خراش
پشاور کی ہوئی ہے جیسی تراش

ہوا ناگوار افسرون کو یہ حال
ادھین نے کیا اور ہی کچھ خیال

کہ جکا مین آگے کرونگا بیان
ضرورت نہین ہے کہ لکھون یہان

زمانہ مین یہ سب پہ ہے آشکار
کہ رستہ مین پیدل ہو یا ہو سوار

کبھی پیش آتا ہے بد اتفاق
نہین جسکو درکار وجہِ نفاق

بھلے چنگے نکلے نہ پھر گھر گئے
کبھی لوگ اس طرح ہین مر گئے

کبھی دل ہے غمگین کبھی شاد ہے
زمانہ کی بجائی یہ افتاد ہے

کوئی شخص ایسا اگر ڈہونڈ دو
کہ پیش اتفاق اوسکو آیا نہ ہو

تو مین جھک کے کرتا ہون تمکو سلام
نہین گر تو پھر مانو میرا کلام

یہ مشہور ہے ناگہانی سبب
اسے کہتے ہین آسمانی سبب

پر انگریزی مین کہتے ہین اکسیِ ڈنٹ
اور اک دوسرا لفظ بھی ہے ایونٹ

ادسی قسم کا یہ ہوا اتفاق — تحیر ہے پھر کیون ہوا اتنا شتاق

خدا کی پناہ دو بگھڑے ہوئے — بتا دونگا جو جو بگھڑے ہوئے

قضیتہ ہوا جبکہ یہ رفع و دفع — مین سمجھا کہ اب ہو شکایت بھی رفع

سواری تو حضرت کی آئی ادہر — ہوئی وہ سب افسر روانہ ادہر

وہان سے مگر سب پیادہ گئے — سوار آئے تھے اب پیادہ گئے

کہ گھوڑا ہی تانگہ کا اک گر گیا — اسی سے نہ لشکر کو وہ پھر گیا

پھر آنکلے مسٹر فریدون وہان — کہ تانگہ شکستہ کھڑا تھا جہان

مفصل کہا ان سے لوگون نے حال — ہوا ان کے اونکو تاسف کمال

اجی آرزو جی کے ہی جی ہی مین — نہ جی لکھا بعد فریدون او نھین

پر اس بحر مین دم نہین جی ہئین — لکھا جی کہا وزن نے جی نہین

بدین وجہ مجبور مین ہو گیا — کیا لفظ مسٹر ہی پر اکتفا

وہ فی الحال ہین خانگی معتمد — وزیر معظم کے اور مستند

اوبھین سنے یہ سب واقعہ ہو بہو — کہا آسمان جاہ سے صبح کو

وزیر معظم نے سنکر اوسے — ہدایت یہ کی معتمد کے لیئے

کہ لفٹنٹ گیلی کو لکھہ بھیجو خط — مضامین اوس خط کے ہون اس نمط

لکھو نام سے اپنے بعد از سلام — کہ گذرا جو کل واقعہ وقت شام

وہ سب کو توالی کی تحریر سے — زبانی بھی بعضون کی تقریر سے

ہوا منکشف آپ کے دوست پر — حقیقت مین تھی وحشت افزا خبر

یہ گو اتفاقیہ تھا حادثا — طبیعت کو تاہم تاسف ہوا

دل و جان سے اسکی خوشی ہے مجھے — کہ آپ اور ساتھی سلامت رہے

مین امید کرتا ہون آیندہ کو — کبھی آپ کو کوئی صدمہ نہ ہو

تردد کا خالق نہ لاوے محل — بچائے یونہین آپکو جیسے کل

رگیولر ٹرپ کے کمانڈر ہین جو — اونھین مین نے لکھا ہی تفتیش کو
ہوا اثبات یا نفی ہو جلد تر — نتیجہ سے دیجاوے ہمکو خبر
ہوئی جلد تعمیل ارشاد کی — کہ چٹھی لکھی ہند کی بھیجدی
ادہر جا کے لفٹنٹ گیلی نے بھی — کمانڈنگ افسر کو چٹھی لکھی
لکھی خوب پندرہوین کی روئداد — شکایت محمد کی لیکن زیاد
کہ آیا وہ تلوار کھینچے ہوئے — مرے منہ پہ حملے کے انداز سے
اور اک وار مجہپر کیا تیغ کا — مگر مین نے وہ وار خالی دیا
نہ تھی وجہ حملہ نہ باعث کوئی — غلط فہمی اس جا سراسر ہوئی
محمد ہی پر منحصر کچھ نہ تھا — کہ تلوارین کھینچے تھے سب بر ملا
سواری مین جو گارڈ کے تھے سوار — اسی شکل سے تھے وہ سب جان نثار
محمد ہی کے ہاتھ مین تیغ اگر — کھینچی ہوئی تو خیر ہم کہتے شر

اوسی وقت یا کھینچ لیتا وہ تیغ — تو ملزم اوسے کہتے ہم بیدریغ

مگر اوس نے اوس وقت کھینچی نہین — جلو مین تھا ڈیوڑھی ہی سے وہ یوہین

نہین تھی یہ گیلی کو شاید خبر — جو قایم کیا جرم بیچارہ پر

اوٹھین لکھکے پھر یان بھی لکھا جواب — یہ سر آسمانجاہ سے تھا خطاب

کہ یہ واقعہ اوس طرح پر نہ تھا — منسٹر پہ جیسا کہ ظاہر ہوا

کمانڈر کو اب مین نے باضابطہ — رپوٹ اوسکی کردی جو تھا ماجرا

وہ چیٹھی تھی سترہوین تاریخ کی — کمانڈنگ افسر کے جو نام تھی

مگر تھی وہ تحریر باضابطہ — کہ نمبر بھی عنوان مین درج تھا

کمانڈنگ افسر نے پڑھکر اوسے — تعجب سے حیرت سے افسوس سے

وہ اسٹیٹمنٹ اور اپنے ممو — لفافہ مین بھیجے رزیڈنٹ کو

رزیڈنسی مین جبکہ آیا رپوٹ — تو صاحب کلان نے بھی پایا رپوٹ

اگرچہ تھے آگاہ پہلے ہی سے — مفصل سب اخبار معلوم تھے

مگر ضابطے سے ہوا اب عیان — جو پہلے سبھون سے سنا تھا بیان

رزیڈنٹ ہین ایک عالیجناب — فہیم و عقیل و فراست مآب

ابھی حال ہی مین خطاب آپکا — ہوا نیٹ اسٹار آف انڈیا

جو کاغذ ہوئے سب کے سب مجتمع — تو سرکار کو کر دیا مطلع

لکھا واقعہ سارا اوس روز کا — محمد کا شکوہ مگر تہا سوا

ترشح تھا مضمون سے اِستقدر — محمد نے بیشک کیا شور و شر

وہ گستاخ اور بے ادب ہے ضرور — اوسی شخص کا ہے یہ سارا قصور

باین علت اوسکو سزا چاہیئے — تدارک بخوبی کیا چاہیئے

یہان بھی تہا معلوم پہلے ہی سے — وہ قصہ تھا مفہوم پہلے ہی سے

جو آئی تھی چٹھی رزیڈنٹ کی — اوسی مین تھی تحریر لفٹنٹ کی

اوسے پڑھ کے سب کو تحیر ہوا — محمد کے نسبت تفکر ہوا

کہ کیونکر سزا دین کہ ہی بے قصور — ہوا جو وہ تہا اتفاقی ضرور

نہین چشم پوشی کا بہی یہہ مقام — کہ ہی دونون سرکارونمین اب کلام

جو لفٹنٹ کے کہنے پر ہو اسزا — نہین ہی یہ انصاف کا قاعدہ

کیا جاوے گر درگذر یا سکوت — تو یہہ شق ہی زیبا نہین تہا سکوت

اسی وجہ سے آسمان جاہ کو — ہوا اہتمام اس کی تفتیش ہو

جو ہونا ہو ہووے عدالت ہی سے — محمد سزا یاب ہو یا بچے

ہو جو کچہہ وہ ہو سب تشفی کے ساتھ — سزا یا برأت تسلی کے ساتھ

محمد نہ کچہہ اپنے نسبت کہے — نہ لفٹنٹ کو کوئی شکوہ رہے

مگر اک کمیشن ہو قایم جدا — کرے خاص وہ اک یہی فیصلہ

کمیشن مین انگریز ہی ہوین جج — نہ پیچہے سے پیش آوین حسین جج

کمیشن مین جو جو مقرر ہوئے | اسی فیصلہ کو مقرر ہوئے
حروف اونکی ناموں کی ہین گرچہ ترک | وہ ڈنلاپ وکیمل تھے اور بوکلرک
یہ ہین تینون صاحب بڑے نامور | کہ ہین دونون سرکارون مین معتبر
کمیشن یہ جب نامزد ہو چکا | تو ملزم کو زیر حراست کیا
لکھا پھر رزیڈنٹ کو ماجرا | کہ یعنی کمیشن مقرر ہوا
یہ عدل و با انصاف و صدق و وفاق | اُنھون نے بھی اس سے کیا اتفاق
ہُوا ان مراتب کا جب تصفیہ | کمیشن کا اجلاس ہونے لگا
عدالت مین گیلی ہوئے مدعی | اونھین کو شکایت محمد کی تھی
پیروک بنگ اور ہومز تھے دو گواہ | عدالت مین حاضر ہوئے دو گواہ
ہوئے مدعی کی طرف دو کفیل | کہ بارسٹر اک دوسرا تھا وکیل
سُنا ہم تھے روبرو اونھین کی طرف | کہ ہے بحث و حجت کو جن سے شرف

رگیولر ڈپٹی کمانڈر نے بھی — سفارش وزیر معظم سے کی

کہ ہووے محمد کا بھی اک وکیل — برابر ہو دونوں طرف سے دلیل

نہیں تو نہ یہ ہم خانہ خراب — کسی کو نہیں دے سکیگا جواب

وکیلوں کے نکتوں کو کیا پائیگا — یہی مفت میں آپ پھنس جائیگا

یہ نادان ہے اور دانا اودہر — یہ تنہا غریب اور زمانہ اودہر

اودہر کونسلی بھی ہیں اور ہیں وکیل — ادہر بھی تو ہو کوئی اسکا کفیل

یہ سرکار سے ہے طلبگار رحم — کہ ہے مستحق و سزاوار رحم

اودہر ہو رہا ہے زمانہ کا خرچ — اسے آپ دیں محنتانہ کا خرچ

جو اپنا ملازم نمکخوار ہو — مدد اوسکی واجب ہے سرکار کو

سفارش یہ منظور کر لیجئی — کہ یعنی اجازت اونہیں دیجئی

کہ کر لو مقرر کسی کو وکیل — کرے جو بجوابی سوال و دلیل

مددین کمی کچھ نہ کیجائیگی
جو کچھہ فیس ٹھہری وہ دیجائیگی

غرض تو یہ ہے خوب انصاف ہو
ہر اک واقعہ بحث ہی صاف ہو

اجازت ملی جب کہ سرکار کی
تو کرنل پنول نے یہ تدبیر کی

کہ بلوایا بیرسٹر اک نیک نام
جو بمبئی مین مدت سے کرتے ہین کام

مقرر کیا رامچندر کو بھی
کہ ہووے کما حقہ پیروی

ہوئے جب یہ سب مستعد اور رجوع
کمیشن نے کی روبکاری شروع

## ذکر کارروائی کمیشن

یہ ہے پہلی جولائی کا تذکرہ
کہ اجلاس اوّل کمیشن کا تھا

کہا پہلے رودرا نے سب واقعہ
سرے سے بہ تفصیل تا انتہا

تو لفٹنٹ گیلی کا لکھا بیان
بروئے حلف جو کیا تھا بیان

خلاصہ یہ اوس استغاثہ کا ہے
خلاصہ بھی گویا خلاصہ کا ہے

کہ پندرھوین تاریخ کو جون کی
اور اتوار کے روز کی شام تھی

بروک بنگ تھی مین تھا اور ہوم تھے
تھی ہم تینون تانگہ مین بیٹھے ہوے

فقط مین تو بیٹھا ہوا تھا وہان
کہ تھا ہانکنے والا بیٹھا جہان

بروک بنگ اور ہوم تانگہ مین تھے
برابر تھی یہ پیچھے بیٹھے ہوے

وہ تانگہ جو مین آیا پل کے قریب
تو پیش آگیا سانحہ یہ عجیب

کہ تانگہ کے جانب اک آیا سوار
وہ اوسوقت گھوڑی ہی پر تھا سوا

ہوا تانگہ والے کو تب اضطرار
کہ آتا ہے کیون اسطرف یہ سوار

ڈرا وہ کہ تانگہ نہ ہووے تلف
ہٹانے لگا دست چپ کی طرف

پر اتنے مین آہی گیا وہ سوار
لیئے قبضہ مین تیغ اک آبدار

بدی پر ارادہ تھا اوس شخص کا
کہ تانگہ سے گھوڑا بھڑا ہی دیا

ہوے سخت زخمی جو تانگہ مین تھے
کہ ٹکر لگی تھی بڑی زور سے

کی اک ضرب پھر اوس نے تلوار کی | تہمتن سے وہ ضرب خالی ہوئی
الگ کر کے پھر اپنے راہوار کو | گیا جانب سیف آباد و و
پکارا کیے ہم نہ اوسنے سُنا | بس اِک آن ہی بہرمین یہ جا وہ چلا
وہ جس وقت آنکھون سے اوجھل ہوا | تو لشکر کا ہم نے لیا راستہ
ہوے پیش پھر مدعی کے گواہ | بہت سا ہوا اوسمین کاغذ سیاہ
وکیلون کے تھے سب الاتِ جرح | پریشان کرنے کی بنیاد و طرح
ہر اک لفظ پر ہوتی تھی اک دلیل | بہت دیر تک پوچھتے تھے وکیل
وہ حجت کہ جس سے خدا کی پناہ | پریشان ہو جاتا تھا ہر گواہ
شہادت پہ بھی غور اب کیجیے | گواہونکی فہرست سُن لیجیے
بڑوک بنگ بیلی نؤل ہومز تھے | تعزز زیادہ تھا اک ایک سے
فریدون تھے اور شہر کے کوتوال | کچھ اونکو بھی شاید تھا معلوم حال

فرح یوسف احمد محمد امام — اور اک تانگہ والا کہ بلّو تھا نام

تھے سید حسین اور عابد گواہ — کیا علم کا اپنے سب نے نباہ

یہہ اظہار چودہ گواہوں کے جب — بہ نوبت سے لکھے جا چکے سب کے سب

ہوا بعدہٗ باز دعوے کا ذکر — رہی اسمین کچھہ بحث اور غور و فکر

نہ ٹھیری مگر رائے یہ مستقل — ہوا کچھہ نہ آمادہ رودرا کا دل

ہوئے ختم جب شاہد مدعی — شہادت جو دینی تھی وہ ہو چکی

تو پھر بحث کو راجچندر چلے — لقب جنکا پنّے ہے اوٹھکر چلے

محمّد کا لکھا گیا پھر جواب — جو ملزم مقیّد تھا خانہ خراب

جواب اوسکا کیا تھا بس اتنا ہی تھا — کہ تھا اتفاقیہ یہ ماجرا

کہ گھوڑا ہی قابو سے جاتا رہا — نہ مانا کسی طرح میرا کہا

بہت مین نے روکا پہ جا ہی پڑا — وہ خود تانگہ کے ٹٹوؤن سے لڑا

جو امکان مین روک تھی مین نے کی — نہ بیرے ہی بچنے کی اُمید تھی
ذرا بھی نہین اسمین میرا قصُور — ہُوا جو وہ تقدیر کا تھا قصُور
نہ تلوار کھینچی نہ حملہ کیا — نہ اِن صاحبون سے مجھے رنج تھا
کبھی کی نہ تھی جان بچانے تک — نہ اوس وقت تھا کچھہ عداوت کا شک
سبب حملہ کرنے کا اصلا نہ تھا — مگر میرا گھوڑا ہی دیوانہ تھا
ہُوا ختم جس وقت اوسکا جواب — سراسر جو سچا تھا اور با صواب
صفائی کے آنے لگے تب گواہ — وہ گنتی مین اٹھارہ تھے سب گواہ
چنہہ عیسائی اور نُو مسلمان تھے — دو اک بند ہائے ہنومان تھے
بیانات سب کے تھے حسبِ مُراد — نہ ملزم کا ثابت ہُوا کچھہ فساد
مکان جو کمیشن کے جلسے کا تھا — وہان ہوتا تھا روز مجمع سوا
عدالت کی کمپونڈ مین پیش و پس — فِٹن ہی فِٹن تھی فرس ہی فرس

بہت لوگ جاتے تھے ملبدہ سے بھی — تماشائیون کی کوئی حد نہ تھی

پر انگریز افسر بہت آتے تھے — کہین شام کو پہر کے گھر جاتے تھے

غرض ہوتا تھا روز مجمع کثیر — ہوا کرتا تھا خوب جمِّ غفیر

کھچا کھچ تھا ہر ایک کمرا بھرا — قدم رکہنے کی جا نہین تھی ذرا

چھلا جاتا تھا وان کھوے سے کھوا — اور اوسپر نہ تھی نام تک کو ہوا

طبیعت پسینہ سے حیران تھی — وہ گرمی کہ گرمی پریشان تھی

گیا تھا وہان مین بھی دو مرتبہ — نہ ٹہیرا گیا دم اُلجھنے لگا

وہ گرمی تھی وہ حبس وہ کشمکش — کہ تھا خوف آوے کسی کو نہ غش

کمیشن تھا بیشک وہ باقاعدہ — سوالات کرتے تھے پُر فائدہ

نہ تھی کچھہ کسی کے لئے روک ٹوک — ہراک سُنتا تھا جاکے بے روک ٹوک

طبیعت کو پوچھو تو سب کی سلیم — نہایت ہی مُنصف نہایت حلیم

اونھین تجربہ بھی ہے اور علم بھی ۔ مزاجون مین انصاف بھی حلم بھی

عدالت کا داب اونکو ملحوظ تھا ۔ وکیلون کا رتبہ بھی محفوظ تھا

کمیشن کا اجلاس نو دن ہوا ۔ نہایت ہی خوبی سے لیکن ہوا

صراحت سے لکھے گئے واقعات ۔ چھنی تھی عدالت مین ایک ایک بات

نہ ہے طول بیجا نہ ہے اختصار ۔ ضروری تھا جو امر ہے آشکار

ہر اک امر تنقیح کا فیصلہ ۔ جدا درج ہے مین نے سارا پڑھا

نتیجہ گواہون کے اظہار کا ۔ ہے از روئے منطق نکالا گیا

کوئی روئداد اوسمین مبہم نہین ۔ ضخامت بھی دیکھو تو کچھ کم نہین

ضروری تھا جو کچھ وہ سب درج ہے ۔ نہ زائد کوئی شئے نہ کم کوئی شے

دلائل وجوہات سب ہین عیان ۔ وکیلون نے جو جو کئے تھے بیان

بیانون مین ہے جس جگہ اختلاف ۔ وہ لکھا ہے تجویز مین صاف صاف

مثلاً یہان ذکر ہے ایک کا | بعینہ ہے تجویز کا ترجمہ
ہوا اوسکے پڑھنے سے ظاہر یہین | وہ یون لکھتے ہین اپنی تجویز مین
ہروک اور گیلی کا ہے یہ بیان | کہ مرنے لگا جب کہ ناگہ یہان
تو فورًا سوار آیا اور جان کر | فرس اپنا ڈالا ہے تا نگہ پر
مگر ہوفر کہتے ہین کرکے یقین | کہ یہ ماجرا مین نے دیکھا نہین
جو ستروین صفحہ کو تجویز کی | پڑہو تم تو احوال سارا کہلے
ججون کا اس ایما سے مطلب تہا | کہ جب تینون لفٹنٹ تھے ایک جا
تو اونمین سے دو شخص دیکھین یہ حال | نہ دیکھے مگر تیسرا ہے محال
مقام تعجب ہے حیرت کی جا | نہین ذہن اس کو کبھی مانتا
کہ جب ایک جا تینون افسر تھے | تو لازم تھا ہر حال سب دیکھتے
اسی طرح حملہ مین ہے اختلاف | کہ ہے تذکرہ اوسکا بھی صاف صاف

بیان تانگہ والے کا ہی یون لکھا
جو ہنے پہ لفٹنٹ گیلی کے تھا

وہ کہتا ہے آتا تھا جب وہ سوار
تو رہوار تھا اوسکا بے اختیار

بہت تیز آتا تہا دوڑا ہوا
یہ اوجہر نتیجہ ہی اوس دوڑ کا

بہتر وان صفحہ پڑہین آپ اگر
تو یہ حال معلوم ہو سربسر

لکھا ہے خسارہ کا ذکر اس قدر
کہ ثابت نہین مدعی کا ضرر

تصریح جب لکھ چکے فیصلہ
تو ملزم کو فورًا بری کر دیا

گرا تہا تردد کا ایک اوسپہ کوہ
مگر شکر ہے بچ گیا وہ نلوہ

کمیشن کی تجویز مین شک نہین
ہے مرقوم جولائی کی بارہوین

بتا آیا ہون سال و تاریخ مین
جو پہلے ہی صفحہ مین مرقوم ہین

جو رکھتے تھے قانون مین دستگاہ
وہ بول اوٹھے بیساختہ واہ واہ

ہوئے سن کے مسرور خرد و بزرگ
یہ تجویز تھی فی الحقیقت سترگ

ثنا کی وکیلون نے بتجویز کی
عدالت کے انصاف کی داد دی

نہین فرصت اس سے زیادہ لکھون
مین لنگر کو اب دیکھنے جاتا ہون

## لنگر کی ابتدا اور حضوری لنگر کے بیان مین

سنین آپ لنگر کی ہی اصل کیا
یہ کس طرح مشہور و شائع ہوا

عیاں ہے جو مضمون تاریخ سے
بیان کرتا ہون نظم مین مین اوسے

کہ جسوقت گلکنڈہ تہا تخت گاہ
تو سلطان محمد تھے اک بادشاہ

لقب قطب شاہ اونکا مشہور تہا
دکن اون سے اوس وقت پر نور تہا

تہا شہزادہ عبداللہ اونکا پسر
جو تھا سلک شاہی مین یکتا گہر

ولی عہد اونکا تہا وہ رشک ماہ
ہوا بعد اونکے وہی بادشاہ

عزیز اوسکو رکھتے تھے دل سے عزیز
کہ تہا رشک یوسف وہ صاحب تمیز

نمکوار تھے جان و دل سے فدا
ارکین دولت تھے سب شیفتہ

بعمرِ طفولیت اک روز وو | ہُوا جلوہ گر فیل پر سیر کو

ہزار اور سینتیس ہجری تھے سال | کہ جب کا ہی یہ واقعہ اور حال

مؤرخ کی تحریر سے ہی یقین | کہ تھی ماہِ ذی حجہ کی تیرہوین

ہی سمورت اوسنے لکھا نامِ فیل | دکن کے لیے وہ ہُوا عامِ فیل

وہ ہاتھی کبھی کا ہنین تھا شریر | نہ موذی نہ ظالم نہ اصلا شریر

مہاوت کی مرضی کا پابند تھا | مہاوت بھی اوس سے رضامند تھا

پر اوس دن ہُوا اوسکو مستی کا جوش | پراگندہ اور گم کیے سب کے ہوش

غضب جوشِ مستی مین ہُنہناتا تھا | کبھی سُونڈ سر پر کبھی گہہ پاؤن پر

وہ چنگھاڑین تھین اور وہ شور خیان | کہ حیران ہو ہو گیا فیلبان

سکھایا تھا جو کچھہ وہ کہتا رہا | مگر کچھہ نہ ہاتھی نے مانا کہا

یہ تہا حال ہو جیسے ہاتھی بنا | بری چی وغیرہ سے نا آشنا

بہت جھومنہ سے اشارہ یہ تھا ۔ نہیں مانونگا آج تیرا کہا

مہاوت نے ماری کچک بے حساب ۔ عقوبت بہت کی بہت کچھہ عتاب

مگر کیا چلے مست ہاتھی سے بس ۔ نکالی فقط سب نے دل کی ہوس

جو مستی مین جھنجلایا وہ برملا ۔ تو کجبار جنگل کو سیدھا چلا

ارادہ کیا جانے کا سوئے دشت ۔ لگانے لگا مثلِ دیوانہ گشت

بڑے شہسوار اور بڑی سانٹ مار ۔ لیے ہاتون مین برچھیان آبدار

لگے ساتھہ اوسے روکنے کے لیے ۔ بہت تیز برچھون سے ہولے دیئے

لہو دونون پٹھون سے بہنے لگا ۔ برا حال زخمون سے تھا سونڈ کا

وہ پیش آگیا تھا جو مقسوم مین ۔ لگی تلخ پھل نخلِ خرطوم مین

پھرائے جو ہاتھی لڑائی کے تھے ۔ کہ رک جاوے ہمجنس کی زور سے

مگر اونکی جانب توجہ نہ کی ۔ نہ ٹکر نہ کشتی ہوئی ایک بھی

غضب چابکی کرتے تھے سانٹ ما
ادہر بان چھوڑا ادہر کو اتار

یہ سب اس لیے تھا کہ ٹھہرے ذرا
مگر وہ تھا زور و [illegible]ن اپنے بھرا

نہ رکنا تھا ظالم نہ ہرگز رُکا
تدارک جو ممکن تھا وہ ہو چکا

روانہ ہوا لیکے شہزادہ کو
پھر آئے گئے تھے تعاقب مین جو

جُدا ہی پریرو کی آفت ہوی
کھلے غم مین سر بند نوبت ہوی

وہان کون نوبت بجاتا بھلا
کیسکی نہ تھی ہوش غم سے بجا

جو نوبت بجاتے وہ تھے سینہ کوب
ہوے دست و پا خشک مانند چوب

پڑی چوٹ وہ رنج و غم کی بہم
کہ صدمہ سے چپ ہو گئی زیر و بم

بہ شدت تھی پھیلی ہوا ئے الم
کہ نقارونکو بھی تھا نفخ شکم

دُہل کی جسامت تو ایسی گھٹی
کہ خالی فقط رہ گئی کھال ہی

جلاجل کی رہتی تھی جوڑی بہم
پر اوسدن چھٹا ساتھ با درد و غم

گرا رنج مین ایک اِدہر ایک اودہر
نہ تھی ایک کو دوسرے کی خبر

ہتی خاموش شہنائی اور سرنچ ہی
کبھی صدر پر اوسکے ناسور تھے

وہ بولی ہی گیا جسپہ ہو وہی لعب
صدا کبھی سینہ ہی چھلنی ہو جب

ہوا یہ اثر صدمہ و رنج کا
کہ گھٹ گھٹ کے قرنا کا دم رک گیا

عجب ایک سناٹا تھا ہر طرف
دلونکی خوشی چونپ ہتی بر طرف

اوداسی تھی سارے جلوخانہ مین
اندہیرا تھا بے نور کاشانہ مین

سنا مان نے جسوقت یہ ماجرا
کہ شہزادہ کو لیکے ہاتھی گیا

گئے جستجو کو ہزارون جوان
کہین نام کو بھی نہ پایا نشان

پچھاڑین زمین پر وہ کھانے لگین
خواصین قیامت مچانے لگین

بیان تھا کہ داغِ جگر دے گیا
سبہ دیو شہزادہ کو لے گیا

اوڑا لے گیا سنگدل لال کو
گہن لگ گیا بدرِ اقبال کو

نہ اوترا ہوا جس گھڑی سے سوار
سواری پہ ایسی خدا کی سنوار

اوٹھایا ہے کیا حشر بیٹھے بٹھائی
یہ مٹی مین ملجائے چولہی مین جائی

اب آوے تو گولی اوسے ماردو
کہ اس ناہتی کا ستیاناس ہو

کہانتک کہون کیا تلاطم پڑا
تڑپتا تھا ہر ایک چھوٹا بڑا

نہ کھانے کی فکرین نہ پینے کا ہوش
کہ چشمہ کی صورت تہا رقت کا جوش

دلونکو جو تہی بستگی اور ملال
تو کھلوائی جاتی تہی ہر لحظہ فال

عجب حشر برپا تھا اور تہلکہ
محل مین جدا اور باہر جدا

نجومی و رمال حاضر تھے سب
تفوّل مین مصروف تھے روز و شب

نمکخوار کرتے تہی سب شور و شین
مگر ہان یہ کرتی تھین رو رو کے بین

اری میرے پیارے کدہر تو گیا
جوانی مین نورِ نظر تو گیا

بصارت کہان جب ہی فرقت تری
فقط دیکھنے کی ہین آنکھین مری

گذر جاتی ہین ہو کے تجھپر نثار
مجھے زیست بے تیرے ہی ناگوار

مریجا بن گھر سارا سنسان ہے
مجھے بھی بلالے تو احسان ہے

کرون تجھہ سے ملنے کی تدبیر کیا
کہان جاؤ مین کس سے پوچھون پتا

مجھے لوگو اسے کاش صدقے کرو
مرون مین دعائین خداسے کرو

بضاعت ہی دنیا مین وہ ہی مری
کمائی ہی بارہ برس کی مری

لگا ہی ابھی اسکو تیرہوا برس
کٹھن ہی یہی زندگی کا برس

وہ تیرہ برس کی ابھی جان ہی
بہت بھولا بھالا ہی انجان ہی

اسی سے مجھے اور وسواس ہے
نظر مین مری ہر طرف یاس ہے

الٰہی لب گور ہی یہ کنیز
بس اب جلد کر میری مٹی عزیز

کسی طرح سے دل سنبھلتا نہین
ملے وہ نہین مرچکون مین کہین

اوجاڑا ہی باغی نے شاداب باغ
بھرا گھر کیا خالی اور بیچراغ

جو دشمن کمر باندھتا جنگ پر ۔ تو لڑتی مری فوج دل کھول کر

مرض کوئی ہوتا تو کرتی دوا ۔ نکلتا تو ہر طرح کا حوصلہ

پر اس سانحہ کا کرون کیا علاج ۔ کہ غائب ہوا وارث تخت و تاج

کہین کچھ پتا ہی نہ کوئی نشان ۔ خدا جانے اِسوقت وہ ہی کہان

نہ معلوم زندہ ہی وہ گلعذار ۔ کہ کچھ دشمنون کو ہوا دریاب

خدا ہی نگہبان یہہ ہون جانتی ۔ مگر آمنہ تو نہین مانتی

یہہ آپ آمنہ کی وہ بد ہوتی ہی ۔ کہ جل جل کے مان عمر بھر روتی ہی

الٰہی بروحِ حسینِ شہید ۔ ملے مجھ سے میرا حسینِ سعید

توھی بیکسی مین ہی سب کا رفیق ۔ پدر اور مادر سے بڑھ کر شفیق

توھی اوسکا مالک ہی مین کون ہون ۔ تری ذات سے طالبِ عون ہون

مرے پاس تھی اک امانت تری ۔ ہوئی اوسکی خدمت مین کٹ عمر مری

گر اب رحم آسے کروگے عزیز  
وہ بچہ ترا عبد ہی مین کنیز

کرم ویسا ہی میرے اوپر بھی کر  
کہ جیسے نجیب اور یعقوب پر

کیا تو نے رحم و کرم بیحساب  
وہ دونون کے دونون ہوئے کامیاب

جو فرزند اونکے ہوے تھے جدا  
کہ موسیٰ تھے اور یوسف مہ لقا

تو پھیرا تھا تو ہی نے ہنگام یاس  
انھین باپ کے پاس اونھین ماں کے پاس

کہ اُمّ الکتاب اس کا ہی بیّنہ  
سوا اِسکے ہو کون شے بیّنہ

ہی گھر بھر مین بس ایک بچہ وہی  
ہی بھلا وا بیوہ کے دلکا وہی

الٰہی کیا مین نے تیرے سپرد  
تو ہی کردے پھر اوسکو میرے سپرد

خدا سے کرو تم دعا اے حسین  
کہ پھر آسے گھر کا مرے زیب و زین

وہ ہاتھی جو لنگر تک آجائیگا  
تو سونیکا لنگر اوسی وزن کا

چڑھا اونگی حضرت کی درگاہ مین  
لٹا دونگی اللہ کی راہ مین

غریبوں کو دیدونگی سونا وہ سب | کرو دور مجھ سے یہ رنج و تعب

یہان لنگر اوسکا ہر اک بٹتا ہی | جو ہاتھی کے اک پاؤن مین بٹتا ہی

وہی سکے لنگر کی بھی ہی مثال | شتر کے لیے جسطرح ہی عقال

بہت منتین بھی کی اور نذر و دعا | بہت کی بدرگاہِ ربّ العلیٰ

وظیفہ تھا گہ سبحان اللہ کا | کبھی وردِ استغفر اللہ تھا

ہر اک لحظہ تھی آہ ہر دم بکا | کیا کرتے تھین بلبلا کر دعا

دعائین عمل ٹوٹنے اور ٹوٹکے | کئے سب جہانتک کہ معلوم تھے

جب اولجھن سے بیتاب وہ بی بی تھین | تو سب عورتین مل کے سمجھاتی تھین

کہ بی بی زیادہ نہ غم کھائے | کہین خود نہ بیمار ہو جائے

جلی جانِ حاسد عدو غم سہی | سدا آپکی کوکھ ٹھنڈی رہی

اب آتا ہی وہ دن کہ پھر گھر بھری | تو بولین خدا تیرا کہا کری

مگر مجھکو امید بالکل نہین
کہ ہاتھ آئیگا پھر وہ دُرِّ ثمین

بھلا اب وہ پیارا کہان ہین کہان
وسیلے ملاقات کی ہین کہان

نہین آسے ملنے کی پچھن نظر
تڑپتی رہونگی یونہین عمر بھر

کوئی یو سلے آویگا یکبارگی
مری بات لکھ رکھیے اسوقت کی

محبت عجب بانکی بھی ہوتی ہی
نہین اسقدر بے بہا کوئی شے

کبھی مان نے فرقت میں فرزند کے
نہ پوشاک بدلی نہ کنگھی ہی کی

نہ کھاتی نہ پیتی تھین ماجرے سب
گذرجاتا تھا دن کا دن شب کے شب

جو فرزند کے بھوک اور پیاس کا
اوسی بیقراری مین دھیان آگیا

گھڑی بھر کے پانی چھلکوا دئے
درختون مین صد ہا لٹکوا دئے

یونہین چھینکون مین میوہ توشہ غذا
بھرے اور لٹکوا دئے جا بجا

کہ شدت سے ہوگی اوسی بھوک پیاس
نکل آوے شاید کسی نخل پاس

رسا سایۂ پنجتن سے ہو بخت ۔ کہ ہاتھی ہی دم لیوے زیرِ درخت

تو شہزادہ کچھ کھائے پانی پیئے ۔ بسر کر کے کچھ روز یونہین جیئے

بہت لوگ اونکو نہ آب و طعام ۔ لئے پھرتے تھے دشت مین تا بشام

کہ ملجاوے شہزادہ شاید اونہین ۔ تو کچھ چیز دیدین اگر دیسکین

خدا بھی ہی کیا ہی کریم الرحیم ۔ ولے بیکسون کا بحالِ سقیم

جو گذرے کئے روز شہزادہ بن ۔ جسے لوگ کہتے ہین تینتیس [۳۳] دن

تو کرنا خدا کا پھر ایسا ہوا ۔ کہ مستی سے منمورت اچھا ہوا

ہوا اوسکے مستی کا جسدم زوال ۔ وہی ہو گیا جو تھا سابق کا حال

گیا ساتھ مستی کے جوش و خروش ۔ نئے سر سے پھر آگئے گویا کہ ہوش

اطاعت مہاوت کی کرنے لگا ۔ دم اوسکی محبّت کا بھرنے لگا

اشارون پہ کرنے لگا سارے کام ۔ کیا پاؤن خم جب کہا کر سلام

کیا پھر نہ کچھ شور اوسنے شتر | چلا آیا چپ چاپ خود تھان پر
مگر جھول اوسکی تھی سب تار تار | ہزاروں ہی لپٹے تھے صحرا کے خار
بدن سارا کیچڑ مین آلودہ تھا | مشقت سے فاقون کے فرسودہ تھا
ہوی جبکہ رجعت کی برپا خوشی | محرم کی ستر ہوین تاریخ تھی
سوار اوسپہ شہزادہ تھا تندرست | مگر زرد فاقون سے تھا اور سست
گلے کی رگین سب تھین عیان | نہایت تھا لاغر بہت ناتوان
یہہ تھا رنگ شہزادہ کی شکل کا | کوئی پھول ہو جیسے سوکھا ہوا
جو یہین دیکھا ہاتھی کو آتے ہوے | پھرے لوگ خوشیان مناتے ہوے
یہہ ڈیوڑھی پہ جا اوشتر نے دی خبر | کہ آ نکلا پھرتا پھراتا قمر
خواصین جو تھین غمزدہ ناامید | بہت خوش ہوئین سنتے ہی یہہ نوید
محل مین گئین اور آگے گر کہا | کہ شہزادہ کو زندہ لایا خدا

مبارک سلامت کا وہ غل ہوا — کہ شاید فلک تک گئی ہو صدا

جو واقف ہوئین بی بی مان صاحبہ — کہ شہزادہ کی مان تھین وہ تائبہ

کہا شکر صد شکر اللہ کا — لہ الحمد و المجد و الکبریا

مرا منہ کبھی اوسکے قابل نہ تھا — کہ جو اوسنے احسان مجھپر کیا

گئین پیشوائی کو خود ڈیوڑی پر — کہ باہر سے آیا وہ رشکِ قمر

فرو کرکے سر مان کو تسلیم کے — جو تھی مان کے لایق وہ تعظیم کے

نظر آئی جب شکل فرزند کی — تو لیکر بلائین دعا مان نے دی

باقبال زندہ سلامت رہو — فدا ہووے مان تم پہ بصحت رہو

مری جان کیا ہو گیا ہی یہہ حال — ہوا بدر کاہیدہ ہو کر ہلال

اڑی ہین لٹین زلف کی گرد مین — نہین خون بالکل تنِ زرد مین

غضب رنگِ عارض ہی سونلا گیا — مرا پھول بے آب کمھلا گیا

پڑی دہوپ ممکن نہ سایہ ہوا | اسی سے ہی منہ تمتایا ہوا

مرا دل ہوا جاتا ہی پاش پاش | کئے جا ہین خاروں کے رُخ پر خراش

مرا چاند اک ماہ پھرتا رہا | نہین کاہیکو بلکہ کچھہ دن سوا

بہت ضعف ہی ناتوانی کمال | کوئی دیکھو تو میرے بچہ کا حال

یہہ کہکر بہت شوق سے پیار سے | پسر کو لگایا گلے بہنچ کے

اودہر ہاتھہ پھیلا کے نہوڑا کی گر | بصد شوق مادر سے لپٹا پسر

ملا جب وہ محبوب رونے لگین | لگا گر گلے خوب رونے لگین

عجب درد سے روئین او سوقت ان | کہ سب روئے جو جو کھڑے تھے وہان

کہا ماں سے بیٹی نے با انکسار | کہ ہین آپ اب کسلئے بیقرار

خدا نے کیا دور رنج والم | نہ اب روئے میری سر کی قسم

سراسر ہوا فضل اللہ کا | کہ ان قدموں کے پاس ہین آگیا

نہیں اب تو موقع کوئی رنج کا
یہہ ہی بلکہ ہنگام شکر خدا

کہ چھوٹا ہون کن کن بلاؤن سے مین
بچا آپ ہی کی دعاؤن سے مین

اثر آپ ہی کی دعاؤ نکا تھا
یہہ خادم جو محفوظ و زندہ رہا

وگرنہ کچہہ امید باقی نہ تھی
سمجھتا تھا مین ختم ہی زندگی

بہت چھانی جنگل خطرناک دشت
کہ ہی دردانگیز وہ سرگذشت

جو پیش آئین تکلیفین جو جو خطر
کرونگا وہ عرض آپسے بیٹھ کر

بجا لائین مجرا خواصین تمام
لیا ہنس کے گلرو نے سبکا سلام

اشارہ سے ظاہر کیا خلق کو
کہ یعنے تم اچھی طرح سے تو ہو

ہوا بعدہ رسم خیرات کا
مقدر مین جو جسکے تھا وہ ملا

پھر ایما ہوا غسل و حمام کا
ہوا نجت بیدار حجام کا

پُر اندوہ جو حال فرقت مین تھا
وہ اب رو باصلاح باری ہوا

برآمد ہوئے جبکہ حمّام سے | مہ چاردہ جسطرح شام سے
تو پوشاک کی کشتیان سامنے | برابر چُنین لا کے خدام نے
کیا ایک کو اونمین سے زیبِ تن | کہ ٹھہرا مبارک وہی پیرہن
تھی پوشاک کو بھی نہایت خوشی | کہ جامہ سے باہر ہوی جاتی ہی
اِدھر تو فقط زیب و زینت ہوی | پر اس تن سے جامہ کی عزّت ہوی
سکندر کا ہم طالع آئینہ تھا | کہ جسمین پڑا عکس شہزادہ کا
ہوا ہمقران آئینہ سے قمر | یہہ موجد نے صنعت کا پایا ثمر
خوشی سے سراسر کھلی جاتی تھی | نظر آتی تھی وانت کنگھی کے بھی
پسینہ ہی شہزادہ کا عطر تھا | ملا تو بھی کچھہ عطر شہنار کا
اِن آرائشون سے جو فرصت ہوی | تو زیور پہننے کی نیّت ہوی
ہوئین پیش زیور کی جو کشتیان | بھری تھین جواہر سے وہ کشتیان

زمرد کا جھمکے کا یاقوت کا | مگر موتیونکا لوٹنے ۔ انتہا

وہ مردانہ زیور تھا آراستہ | مرصع جو تھا اور پیراستہ

اگرچہ وہ چوغا بہت خوب تھا | مگر وہ ہی پہنا جو مرغوب تھا

سرِ شہ سے سرپیچ تھا سربلند | کہا مہر نے اوسکو اقبالمند

جو کلغی چمکنے لگی فرق پر | ہُما نے کیا سایہ پر کھول کر

درخشان تھا جیغہ کہ روشن تھا چاند | نہین چاند بھی اوسکے آگے تھا ماند

کیا جبکہ مالہ کو زیب گلو | تو پھیلے مکان مین ضیا چارسو

گُندھی تھی گتھی سب دُرِ شاہوار | ستارہ تھا ہر لولوئے آبدار

ہزارین تھین کیے دل سبزہ رویونکی بھی | گرفتار حلقہ مین اوس مالہ کی

جو پہنا وہ شاہِ خوش اقبال نے | تو پریان بھی دوڑی لگین ڈالنے

نگہ سب کی مالہ سے ایسی لڑی | کہ پھر واپس آنے مین مشکل پڑی

وہ بھج بند تھے بازو و نیز نفیس — کہ جنمیں بڑے ہیرے تھے بیس بیس

وہ اونکی تڑپ تھی کہ مین کیا کہون — سہیل یمن سے بھی ضو تھی فزون

بڑی موتیونکی جو تھین سُمرنین — گرہ کھول کر باندھلین ہاتھونمین

جو دُر آی بحرِ سخاوت کی ہات — وہی ہفت دریا کی تھی کائنات

گُہر تھی وہ پہلے بھی اب بھی گُہر — مگر آبرو بڑھ گئی کسقدر

جو کی زیبِ انگشت انگشتری — ہوے دنگ انسان و جن و پری

بس اوس وقت یاد آئے عالیمقام — جنابِ سلیمان علیہ السّلام

مین تشبیہ دون کس سے شہزادہ کو — سراپا جواہر کا ٹکڑا تھا وہ

کمر بند جو زرا سے تھا خوبتر — ظفر لپٹے جاتی تھی ہر پیچ پر

جو زیور بھی سب ہو چکا زیبِ تن — چلا شاہزادہ سوے انجمن

نقیبون نے آواز دی طُرّقُوا — سدا ہووے پامال فرقِ عدو

ہوا منعقد جس مین دربارِ عام — وہ عالی مکان تھا فلک احتشام

تکلف سے تھا تہنیت کا جلوس — معطر مکان تھا بسان عروس

شرف بخش تھا شاہِ والا گہر — کہ برج اسد مین تھا روشن قمر

ہوا جبکہ شہزادہ مسند نشین — مسرت کی نذرین گذرنے لگین

پئے نذر جو اہلِ سیف آتے تھے — وہ نذرونمین تلوارین کھلاتے تھے

بہت لوگون نے تحفہ ہدیہ دیا — ہوے پیش قاضی تو کنٹھا دیا

کوئی زر کوئی ہُن کوئی اشرفی — بڑھا رکھ کے ہاتھونپہ اور نذر دی

مری نذر چلی ہو یہہ شوق تھا — گرا پڑتا تھا ایک پر دوسرا

بیان کیا ہو اوس دن کے دربار کا — کہ مینہ کیطرح ہُن برسنے لگا

ہوئی ڈھیر یون بات کی بات مین — کہ پروانہ شعلہ پہ برسات مین

ہوا نقد مطلب سبھونکو حصول — بعزت ہوئین سب کے نذرین قبول

ہوے بہرہ اندوز دربار سے ملا کچھ نہ کچھ سبکو سرکار سے

کسیکو تو منصب کسیکو خطاب کسیکو ملا نقد ہی بے حساب

کسیکو ملا خلعتِ بے بہا کسیکو ہوا آل تمغا عطا

کسیکو ملے گانون جاگیر مین جو لکھی تھی فرمانِ تقدیر مین

ملا وہ برین عہدا ور خدمتین ملین اونکو جنکی لڑین قسمتین

کسیکو فرس اور ہاتھی ملا کئی اک کو طبل و علم بھی ملا

پڑی پھر تو محفل مین طبلہ پہ تھاپ کہا سب نے قاضی سے رخصت ہون آپ

بجین نوبتین بج گئین شادیان ترنم کا تھا آسمان تک سمان

پڑی تھی جو پژمردہ نوبت نواز اوٹھی کھلکے ہی شکر بندہ نواز

خوشی کی وہ نوبت بجانے لگے کہ دل وجد مین سب کے آنے لگے

خوشی سے تھے نقارے پھولے ہوے نہین بلکہ پھولے سماتے نہ تھے

ہوئی تنکے آمادہ اس امر پر | کہ بہجت کی پہنچا وین کو سون خبر
نظر آئی جب دم ہمایون قدم | تو شہنائی اوس دم ہوئی تازہ دم
ہوئی وہ بھی خوش تھی جو نے روح جان | جلاجل بجانے لگے تالیان
پڑھین لشکرین ہان نے سو رکعتین | دیا حکم ادا ہو وین سب منتین
تو لنگر بھی تلوا لیا کی نہ دیر | وہ لنگر ہوا وزن مین تیرہ سیر
خزانہ سے اوتنا ہی سونا دیا | اوسی روز لنگر بھی بنوا لیا
کمر مین وہ شہزادہ کے باندھ کر | بہ آداب شاہانہ با کرّ و فر
حسینی علم کو روانہ کیا | تزک اور حشم خسروانہ کیا
کیا افسرون نے تکلّف سوا | کہ وہ دن تھا گویا کہ دن عید کا
سحر دم نسیم بہاری چلی | حسینی علم کو سواری چلی
محل سے روان تا حسینی علم | صفین فوج کی تھین بجاہ و حشم

سواری مین ہموْرت اوس وزیر تھا — عماری مین مہ جلوہ فرما تھا
کہ اپنے تھا شہزادہ اوس پر سوا — روپے بانٹتے ہین تھی طرفہ ہوا
جدہر پہنچتا چھرا لٹرائی ہوتی — غضب لوگون مین ہاتھا پائی ہوی
اودہر ایک مٹھی اودہر ایک مشت — ہوئی خوب ہی شہدون مین مشت مشت
نجوبی سمجھتے ہین آپ اور ہم — کہ درگاہ ہے اک حسینی علم
اسی بلدۂ حیدرآباد مین — ہے مشہور فرخندہ بنیاد مین
یہہ مخفی نہین خاص اور عام سے — کہ ہے اک محلّہ اسی نام سے
جو درگاہ مین پہنچا وہ تاجور — تو باندھی ہوی آپ کھولی کمر
چڑھایا وہ لنگر مین جو تھا — اُوتارا بڑا بار یون نذر کا
پھر اوس سے نیکو ٹکڑے ٹکڑے کیا — غریبون کو بانٹا بنامِ خدا
مہینہ وہ بیشک محرّم کا تھا — ہوئی جبکہ اس رسم کی ابتدا

ہوے اسکو دو سو اکہتر برس
وہی رسم ہوتا ہی یہہ ہر برس

مسلمانون ہی مین ہی اسکا رواج
دکہنیون ہی لیکن زیادہ رواج

معین کوئی دن نہ تاریخ ہی
نہین اسمین مشروط ہی کوئی شئے

محرم کے نو دن ہین مختص مگر
نہم تک یہہ معمول ہی بیشتر

نگر کی ہی تاریخ ایک اختیار
ہر اہل دول سے جو ہین نامدار

کہین تیسری اور چوتھی کہین
ریاست کے لنگر کی ہی پانچوین

## حضوری لنگر کے بیان مین

محرم کی پنجم کو ہوتی ہی دہوم
کہ کرتے نہین لوگ اپنے رسوم

حضوری ہی لنگر کا رہتا ہی شوق
نظارہ کی دہن اور شرکت کا ذوق

یہہ مشہور ہو جاتا ہی جابجا
کہ ادہر راہ سے آکے یون جائیگا

جو ہین شایق دید بہر نشست
وہ کرتے ہین پہلے ہی بندوبست

دکان کوئی لیتا ہو کوئی مکان — کرایہ بھی ہوتا ہی اوسدن گران

کیا تھا یہہ ناچیز لنگر کے روز — بقصر ہمایون گیتی فروز

سر راہ ہی جو کہ دولتسرا — فلک مرتبت آسمان جاہ کا

اسی بلدہ مین واقع شاہ گنج — جسے دیکھکر دفع ہوتا ہی رنج

وہان دس بجے سے مین حاضر ہوا — جو حالات پیش آے ظاہر ہوا

صفت کیا کرون اوس عمارت کی عرض — نہایت ہی رفعت بڑا طول و عرض

ہوا وار دلچسپ روشن رفیع — سخی کے بھی دل سے زیادہ وسیع

بلندی ہی بنیاد سی اوسکے ساتہہ — تصور سے اونچا ہی دو چار ہاتہہ

بتاوے فلک بھی جو پوچھو پتا — کہ وہ ہی مکان آسمانجاہ کا

خدا جانے دیکھا نہین لامکان — یہان تو نہین کوئی ایسا مکان

وہ دروازے ہین درحقیقت بلند — جو اہل غرض پر نہین ہوتے بند

نہین بانکون کے لئے سدِّ باب
اسی در پہ درماندہ ہین کامیاب

دلِ امداد عاجز پہ تولے ہوے
ہراک در ہی بازو کو کھولے ہوے

چھتون سے تحیّر مین ہین شیخ و شاب
کہ بے آب یان کسقدر ہین حباب

ہراک سقف پر کی ہین گلکاریان
گلستان حکمت کی ہین کیاریان

عجب بیل بوٹے عجائب ترنج
بنے ہین کہ نقّاش تھے نکتہ سنج

شجر گل ثمر برگ کے ہیئتین
نمایان ہین پریون کی بھی صورتین

نہین طائرِ وہم کا بھی گزر
چھتونمین بنائے ہین پریون نے گھر

دکھاتے ہین تھوڑی سی جا مین بہار
طیور و وحوش و جبال و بحار

نظر مین ہین سب سر گرو جب بلند
کیا خوب دریا کو کوزہ مین بند

ریاضت کا نقاشون کے ہی ثمر
نہین سیر سے سیر ہوتی نظر

ہین قلّابے یا حلقۂ زلفِ یار
دل آویز مانند چشمِ نگار

زبرجد کی ہمرنگ ہی ہر چدار — پھر اوسپہ سنہری ہی نقش و نگار

عجب کام ہی آب زر سے بنا — جو بہزاد ہوتا تو کرتا ثنا

کروں دستکاری کا مین کیا بیان — کہ مانی ہین مانی سنے اوستادیان

یہہ صنعت عیان دیکھتا وہ اگر — تو رہجاتا حیران قلم پھینک کر

ہر اک کمرہ مین لمپ ہین بیحساب — ہین چسپیدہ دیوارون سے ماہتاب

تعجب ہی تمثیل سے تم کو کیا — مکان بہی تو ہی آسمانجاہ کا

نہین ہی کوئی اسمین پردہ کی بات — کہ پردونکی سب پر کھلی ہین صفات

بہت پُر تکلف ہین نایاب ہین — چمنہائے ریحان شاداب ہین

یہی شبہ رہتا ہی سبکو مدام — کہ لٹکے ہین پھولونکے سہرے تمام

عجب حُسن اونسے ہی دردازونپر — چھٹے رہتے ہین نصف ادہر نصف اودہر

یہ ہی بازو دونپر درونکے بہار — کہ دونو طرف جیسے گیسوئے یار

بند ہین گر تو دن ہی کُھلین تو ہی رات
یہہ وابستگی ہر تعجب کی بات

جو اس در پہ ملجائے پریون کو بار
تو پردون سے آنکھین ملین سات بار

رہ نیک پردے کے پوشیدہ زر
نہین ہونے دیتے ہین ظاہر خبر

نہ شہرت نہ اعلانِ لطف و عطا
کہ در پردہ مدِ نظر ہی سخا

یہہ راز ابتو ہر ایک پر کُھل گیا
کہ پرتو ہی یہہ پردۂ غیب کا

زمین بوس کیونکر نہون ہم یہان
کہ ہی آسمانجاہ کا آستان

کرون تذکرے کیا مین سامان کی
ہین قالین سب خاص ایران کی

بہت قیمتی سُرخ بانات کا
کئی ایک زینون پہ ہی فرش تھا

بڑی ناند ہین چھوٹے شجر
کناری کنارے ہی ہر زینہ پر

نہایت ہی آراستہ ہی مکان
بہت ہین فلک مرتبت کرسیان

سجاوٹ ہی اطلس سے زربفت سے
کہ پڑتا ہی عکس آمد و رفت سی

تصاویر عمدہ ہین تحفہ فریم ‏ ‏ ہر اک کا منقش مطلا فریم

وہ سامان نظر آتا ہی جا بجا ‏ ‏ کہ ہٹنے ہی کو دل نہین چاہتا

سجا کیا رہین اوس مکانمین جلیس ‏ ‏ جسے دیکھہ کر جاتی ہی بھوک پیاس

نہین ممکن آسائشون کا بیان ‏ ‏ مرصع ہین آرام کی کرسیان

اگر قصد آرام جہان کرین ‏ ‏ تو لین کھول کر ہاتھہ آغوش مین

اگر جاسئے کوچ کے آس پاس ‏ ‏ کرین کوچ حیرت سے عقل و حواس

۴۵

وہ بلور کے جھاڑ ہین سب جہان ‏ ‏ کہ جلتی ہین ہر اک مین سو بتیان

ہوا روشن اک تجلی سینائی طور ‏ ‏ یہہ ہین جھاڑ سب پر تجلی و نور

کنول سبز اور سرخ ہین بیشتر ‏ ‏ لٹکتے ہین جھاڑونمین جیسے ثمر

جو شعلے ہین وہ پھول ہین خوشنما ‏ ‏ ہین آویزے جھاڑونکی پتونکی جا

ہر اک جھاڑ کی جڑ ہی زیر زمین ‏ ‏ پر انکو زمین سے تعلق نہین

نہ جڑ ہی نہ اسفل سے ہی واسطہ ‏ کہ انکا ہی اوپر کا کچھ سلسلہ

یہہ سب پھولتی ہین جو ہوتی ہی شام ‏ کہ پر نور ہو جاتا ہی گھر تمام

ذخیرہ ہر اک جھاڑ ہی نور کا ‏ کہ ہی روشنی انکی سایہ کی جا

لٹکتی ہین آویزہ بازیب نور ‏ کہ جسطرح آویزۂ گوش حور

ہوا سے ہی قلمون کے جنبش عیان ‏ تڑپتی ہین یا کانٹون مین مچھلیان

پر آویزہ اڑیان ہین وہ دلربا ‏ کہ جھونکا و نمین ہی یارکے زلف کا

تحیر کا ہر آئینہ ہی مقام ‏ کہ گھر بھول جاتا ہین سب خاص و عام

جو ہوتا اب اسکندر شہریار ‏ خراج حلب ان پہ کرتا نثار

جو دیکھین ان آئینون کو اک نظر ‏ تو حیرت مین خوش و رہین عمر بھر

نہ ذرہ غبار اور نہ داغ اک ذرا ‏ ہی اسکے لئے قلب حاسد مین جا

نہ چھالا نہ چھائین نہ دھبا نہ میل ‏ چمک سب مین ہی صاف مثل سہیل

مجلّا ہین آنکھون سے تِل کی طرح ۔ بہت صاف مومن کے دل کی طرح

تخالف ہی مطلق نہ کچھ انحراف ۔ موافق منافق سے یکسان ہین صاف

کدورت ہی نہ فیہ ما فیہ ہے ۔ صفائی سے ظاہر ہی ہر ایک شے

ان آئینون سے لطف ہی ایک اور ۔ ذرا کیجئے گا کسیوقت غور

اودھر کا جو سامان اصلی ہی سب ۔ وہ آئینون مین عکس دیتا ہی جب

تو معلوم ہوتا ہی سنئے وہم تک ۔ کہ ایسا ہی سامان ہی دور تک

سب اسباب سامان ہی وہ لاجواب ۔ لبِ آئینہ رکھتے ہین اوسکا جواب

بہت لطف نظّارہ کا تھا وہان ۔ بلند اور سر راہ عمدہ مکان

تماشا تو تھا ہی ضیافت بھی تھی ۔ مدارات بہی اور دعوت بھی تھی

کئی سو تھی انگریز اور لیڈیان ۔ بپوشاک شایستہ با عزّ و شان

ہوئے رونق افزا رزیڈنٹ بھی ۔ اور اونکے کئی ایک اسسٹنٹ بھی

کئی ایک سر رشتوں کے عہدہ دار — بہت افسرانِ ذوی الاقتدار

تماشے کو آئے تھے ہو کر طلب — تکلّف کی پوشاک پہنے تھے سب

غرض تھے کمر بند و دستار سے — کہ واقف تھے آدابِ دربار سے

ہوئے جمع افسر کوئی ڈیڑھ سو — ستاروں کے مانند پھیلی تھی ضو

کئی میز پہلے ہی سے تھے سجے — گھڑی میں مگر جو ہیں گیارہ بجے

تو خدام میزوں پہ لائے طعام — جو تھیں نعمتیں لا کے رکھیں تمام

وہ شفاف میزوں کی تھیں چادریں — مجلّی چادرِ ماہ کو جو کریں مہ

گلوں کی تھی میزوں پر اوس کی بہار — سکتے تھی سب اوسکی کرلو شمار

جو میزوں کی تھیں چادریں اوڑھنا — بنی تھی بناوٹ ہی میں برگِ گل

شجر جیسے کھلتے ہیں خاص و عام — کھلی ہوتے ہیں پھول جیسے تمام

پھر اوسپر تھیں ٹیبلر کی دستانیاں — کہ سب چادروں کو کیا گلستان

بچھائی تھین پھولون کی یون پتیان — کہ تھین جن سے پھولون کی شکلین عیان

نمایان تھے بیل اور بوٹے عجیب — کہ تہا حسن جن کا عجیب و غریب

سوا اونکے گلدستہ بھی تھے دہرے — کہ جنکے تھے سب پھول پتے ہرے

مہکتی تہی گھرون مین خوشبوئے گل — نگاہون کے تھے سامنے روئے گل

ہر اک تختہ مین تہا گلشن باغ — نظر کو طراوت تھی خوشبو دماغ

بہت کرسیان تھین برائے نشست — نہایت سلیقہ سے تہا بندوبست

بکثرت نفیس اور لذیذ اغذیہ — ہوئی مہمانون کو یکسان عطا

نہ کچھ تہا تفاوت نہ کچھ امتیاز — کہ ہو ایک محروم اک سرفراز

نہین جو تکلف تھا وہ عام تہا — اگر فرق کچھ تھا تو بس جام کا

بتاؤن جو انگریزی کہانونکے نام — تو کوئی نہ سمجھیگا میرا کلام

کہ ہر لفظ وہ غیر مانوس ہے — نہین جانتے اونہین ہم کوئی شے

تو لکھنے ہی سے ہے کیا فائدہ
علاوہ برین خوف ہے طول کا

بس اتنا ہی کافی ہے اِس جا کلام
کہ انواع و اقسام کا تھا طعام

مگر جو تھا وہ تھا نہایت لطیف
بہت بامزہ تھا بغایت لطیف

وہ شدت سے تھا برف کا سلسلہ
کہ ہر کمرہ خِطّہ تھا کشمیر کا

مہیّا تھین میوونکی بھی ڈالیان
کہ جو جس نے چاہا کیا نوش جان

ولایت سے کے اسٹابری لالہ فام
کئی رنگ کے خوش مزا خاص آم

بہت خوب شیرین تھین خوبانیان
اننّاس پر شیفتہ انس و جان

بہی سیب زرد آلو انگور انار
ترنج اور نارنگیان تھین ہزار

بکثرت تھے پستے بھی بادام بھی
نمک مین جو بریان تھی اور خام بھی

یہہ میوے بھی مہمان جب کھا چکی
تو لنگر کے نظّارہ کو سب جُھکی

دکھائی دیا خوب جمِّ غفیر
تماشائیون کا تھا مجمع کثیر

سر راہ تھے لوگ بے انتہا
مکانوں کے چھجوں پہ بھی تھی نہ جا

دکانوں پہ بھی لوگ جا کر ڈٹے
نہ بے دیکھے لنگر کو ہر گز ہٹے

نہ پائی جگہہ تو بھی گھس پل گئے
مگر دیکھنے والوں مین مل گئے

تماشائیوں سے تھی کوٹھے رکے
زمین کی طرف سر تھے سب کے جھکے

جوان تھے صفائی کے مصروف کار
زمین صاف کرتے تھے وہ بار بار

خذف یا کہ خاشاک ہو کیا مجال
سڑک کا تھا آئینہ تمثال حال

بہت بھیڑ تھی اور بڑی کشمکش
کڑی دھوپ سے تھی بشدت عطش

جو سقے تھے پانی کے مشکین لیے
پلاتے تھے وہ ہی چھڑکتے بھی تھے

## یہاں کی رنگ روپ کے بیان مین

اوسی وقت رستہ مین دیکھا یہہ رنگ
کہ تھی باعث خندہ بعضوں کے ڈھنگ

بنا تھا جوان ایک ہمرنگ شیر
ڈراتا تھا بچوں کو منہہ پھیر پھیر

بدن زرد تھا جیسے شیر ونکی کھال ‏ ‏ سیہ تھین لکیرین وہین لال لال

سئیے تھا نگر دم کو اک دوسرا ‏ ‏ کہ تھا دم سے اور شیر سے واصلا

بنا تھا کوئی شکل لنگور کی ‏ ‏ کبھی خو کیا اور کبھی جست کی

بنا خرس کی صورت اک نوجوان ‏ ‏ سیہ جسم گردن مین تھی ریسمان

بنا تھا کوئی پیک کوئی فقیر ‏ ‏ کوئی راجہ اندر کی شکل و نظیر

شبیہین غرض سیکڑون مختلف ‏ ‏ بنین تھین جو ہین رانگ سے متصف

بناتے جو ہین بعض اپنی شکل ‏ ‏ تمسخر کے قالب مین یون بھر اکل

تو اونکو بہت لوگ زر دیتے ہین ‏ ‏ جو خالی ہین دامن وہ بھر دیتے ہین

نہین اسکا تاریخ سے کچھہ پتا ‏ ‏ محرم مین مخصوص یہ کیون ہوا

## حضوری لنگر کے تزک و احتشام کے بیان مین

نہین ذکر صید غزال غزل ‏ ‏ مین کرتا ہون تاریخ نظم آج کل

سنبھل جا بس اے طبع نازک خیال | کہ لکھتا ہون حضرت کے لنگر کا حال

بڑھاپے مین زور جوانی دکھا | ہو لنگر گران پہلوانی دکھا

سنے خامہ کو عنبر آمیز کر | زبان قلم کو گہر ریز کر

لطافت سے ہر فرد ہووے بھری | عطارد کو ہو شوق بخشیگری

نہ تصحیح ہووے کہین واگذاشت | یہ بھر محاسب ہو اک یادداشت

بیان کر بہ ترتیب توقیر فوج | کہ نظرون مین پھر جائے تصویر فوج

نظر پر چڑھی اسقدر دبدبہ | کہ چہرہ اُتر جاے مرّیخ کا

حضوری ہی لنگر بڑا داخلہ | گذر آج ہی دھوم سے فوج کا

جنود مضامین کو لا برملا | یہی وقت ہی تو بھی دے جائزا

مضامین کی آمد ہو مانند سیل | مثالین درخشان ہون مثل سہیل

برآمد ہین سلطان نگہ روبرو | دوبالا ہو اقبال عمارت عدو

خبر شعلۂ ہمت کی لائے صبا ‏ بڑہی فوج وہ پل پہ ڈنکا ہوا
ادہر فوج تکبیر کہکر بڑہی ‏ اودہر لرزے سے ہر کو تپ چڑہی
مغنی بس اب چھیڑ طنبور کو ‏ کہ راحت ہو ہر قلب رنجور کو
صدا اُس کی کر دے مجہے بیخبر ‏ ہر اک تان کے ہو کہٹک قلب پر
زبان دہو کے زمزم سے کر زمزمہ ‏ کہ بخشے دلوں کو اثر زمزمہ
سنا ہمسفیروں کو وہ داستان ‏ کہ بلبل کے بہولیں خوش الحانیان
طلاقت زبان کی طبیعت کا زور ‏ دکہا دے کہ صلِّ علیٰ کا ہو شور
چمن میں بشاشت کا ہووے وفور ‏ پہڑک جائے بلبل کو ہو وہ سرور
کرے محو اور سہو اپنی فغان ‏ وہ اب حفظ کر لیوے یہی داستان
مجہے وجد میں آج مدہوش کر ‏ ذرا بار غم سے سبکدوش کر
رجز میں ترانہ خوش آہنگ ہو ‏ فلک تک رسا نغمۂ چنگ ہو

کروں جوش مین نعرۂ صفدری
لرزنے لگے کوسِ اسکندری

بجلا جل ہو قرصِ مہ و مہر کا
سرافیل کا صور قرنا کے جا

صدا جائے تکبیر کی تا سما
ملایک سنین فوج کا ہمہمہ

زمین پر بھی لنگر پڑے استقرار
کہ جھک جاے گاوِ زمین کی کمر

کدھر ہی تو ای ساقیِ جنگجو
صراحی نہ درکار ہی نہ سبو

نہین مَے پہ مائل طبیعت میری
نہین ہی کبھی کی یہہ عادت میری

مَے ارغوانی کا شایق نہین
کسی طرح مین اسکے لایق نہین

مجھے دیدے اک ساغرِ خسروی
کہ ہی آمدِ عسکرِ خسروی

نہ اِس ذکر مین جوش ہو کم مرا
دمِ روحِ قدسی ہو ہمدم مرا

کہ محبوبِ حضرت علی کی ہی فوج
اسی فوج سے ہی شریعت کو اوج

یہہ اسلام کی فوج مخصوص ہی
صفت اسکی بُنْیَانِ مرصوص ہی

یہہ ہی فوجِ اسلام باعظم وشان
ہی اِنَّا فَتَحْنَا سے اسکا نشان

جو کرتی ہی جنبش یہہ ذی منزلت
زمین تپتی ہی خود اِذَا زُلْزِلَتْ

اسی فوج مین ہی ندائے نقیب
کہ نَصْرٌ مِنَ اللهِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ

زبانون پہ ہی یک قلم اِنْ یَکَاد
اسی فوج کو سُوْرَةُ الصَّفِّ ہی یاد

فرس بھی ہین اس فوج کے بھ صفات
بخوبی سمجھتے ہین وَالْعَادِیَات

بہت تیز رو اور وہ خوش نہاد
کہ قربان ہون صَافِنَاتُ الْجِیَاد

ترقی ہی اس فوج سے دین کی
حمایت ہی طٰہٰ و یٰس کی

کلامِ الٰہی ہی ہر گاہ ورد
اِذَا جَاءَ نَصْرُ مِنَ اللهِ ورد

ظفر اور نصرت ہین دونون نقیب
مدد کو خدا اور اوسکا حبیب

ہوے پست اعلامِ کسریٰ وکئی
کہ رایت یہان آیتُ السَّیف ہی

سہیل یمن پر ہے یہہ خندہ زن
کہ ہی رایتِ بادشاہِ دکن

جہاندارِ دین پرور و تاجور | اسی دم سے گیتی کو ہی زیب و فر

یہہ ہین ہند مین جانشینِ نبی | یہان اِنکے دم سے ہی دینِ نبی

ہی اقبال کو ناز اِس تخت پر | سرِ چرخ ہی پایۂ تخت پر

ہر اک فخر اس تخت سے کرتا ہی | مکان لامکانی کا دم بھرتا ہی

اُسے پر ہین نازان مین و زمان | زمین کرتی ہی دعوئ آسمان

مزیّن ہوا اِنسے تاج و نگین | جہان آفرین نے کہا آفرین

حضورِ دکن ظلّ ربّ العلےٰ | سوادِ دکن مین ہی اِنسے ضیا

ہوئی مہرِ خاور سے زیبِ سپہر | دکن مین ہین حضرت درخشندہ مہر

یہہ نسبت ہی روشن یہہ تشبیہ تام | وہان نورِ عام اور یہان فیضِ عام

ہوا جب سے دروازہ حاتم کا بند | اِنہین سے زمانہ ہی اب بہرہ مند

کیا ایسا دستِ سخاوت دراز | کہین دست در آستینِ حرص و آز

جہاں مین ہی اس بارگہ کو شرف — سخاوت کا شہرہ ہی چارون طرف

ہی یان بندگی کے لئے آتے ہین — جہان مین خداوند کہلاتے ہین

ہی حکم عدل انکا ہی ہر دم رواں — ہوا تازہ پہر عہد نوشیروان

صفات اونکے اظہر من الشمس ہین — وہ سب آج ابین من الامس ہین

یگانہ سخا مین مروت مین فرد — فراست مین یکتا شجاعت مین فرد

جو قبضہ مین لین تیغ ظل اللہ — قضا بہی پکاری خدا کی پناہ

ہی بجلی سے شرر خنجر تیز کا — شفق عکس ہی تیغ خون ریز کا

ہر اک ضرب کے شہرے ایسے ہوے — کہ سکے دلون پر ہی بیٹہے ہوئے

بہت فتح کے نام چڑہ بڑہ چکا — یہہ سکہ ہی ٹکسال پر چڑہ چکا

اسی لڑتے بہڑتے زمانے ہوے — ہین سب اسکے لوہی کو مانے ہوے

ہمیشہ رہی ہی ظفر اسکے ساتہہ — رہا ہر لڑائی مین کہیت اسکی ہاتہہ

حضور دکن اسکے ہین قدردان — یہہ خم ہی پے شکر مثل کمان

کوئی جانے کیا خوبی تیغ کو — کوئی پیر و مرشد سا نا ہر تو ہو

وہ حضرت کے قبضہ مین ہی بہاے — قضا و قدر جمع ہین ایکجا

زمانہ کو دشوار ہی جان بری — سلیمان کی قبضہ مین ہی یہہ پری

قدامت مین گذرے گئی سو برس — وہی دم خم ابتک ہی ویسا ہی کس

پورانی ہی پر ماہ نو کا ہی طور — وہی ہی عروج اور ویسا ہی فر ور

اسی سے پڑی سلطنت کی بنا — یہہ ہی ملک اور مملکت کی بنا

لڑائی کے چالین ہی جانے ہوے — ہین سب کو چہ زخم چھپانے ہوے

اسی سے ریاست کی سب شان ہی — جو پوچھو تو یہہ ملک کی جان ہی

ہی اس تیغ سے دین حق کا ظہور — یہ تلوار گویا کہ ہے برق طور

ہی آئینہ اس تیغ برّان کا پھل — کہ منہہ دیکھتے ہی اسی مین اجل

یہہ ناخن کی صورت ہی عقدہ کشا ۔ یہہ ابرو کی صورت ہی عشوہ نما

جو یہہ خونِ اعدا کا طوفان دکھائے ۔ تو کشتی مہِ نو کی بھی ڈوب جائے

خوش انداز خوش خم خوش اندام ہی ۔ ہوا عرف تلوار اجل نام ہے

یہ پتھر کو بی کاٹے پھرتے نہین ۔ یہہ گرتے ہی کام اپنا کرتے نہین

مہ و مہر چرخ ابلق روز و شب ۔ اوسے چلتے دیکھین تو ساکن ہون سب

یہہ دم کس کسینے سنا ہی بھلا ۔ کہ قبضہ سے ملجاتا ہی بیپلا

اصالت مین یکتا ہی تیغ ہی ۔ کمان کی کمان تیغ کی تیغ ہی

بہت بارہ ہر چند دریا نہین ۔ اجل کا ہی گھر گھاٹ اوسکا نہین

جھلکنے مین پانی چمکنے مین آگ ۔ لچکنے مین ناگن لپکنے مین ناگ

یہہ دانت اژدہے کے ہین ہر جو نہین ۔ کہین اسکے کاٹے کا منتر نہین

سبک تیز خوش قد درخشان جمیل ۔ کسی دونون باگین یہہ ہی دو اصیل

نہین تھمنے دیتی کسیکے قدم — نہین دھار دریا کی دھارے سے کم

دکھاوی جو پانی مین شعلۂ آب — بہادی جو دریا لہو کا وہ آب

لعاب اوسکی پھل کا ہی کیا دلپذیر — بدن مین ہی فتح وظفر کا خمیر

کبھی برق یون جلد گرتے نہین — اجل ایسی پھرتی سے پھرتی نہین

نہین ناب کوچہ کہو موت کا — یہہ ڈہرا ہی سیدھا عدم کو لگا

وہ دوڑا کہ ہی قاطع تار جان — ہوا معتقد ہندوے آسمان

یہہ ہی ذو ذنب یا کہ دنبالہ ہی — نہین نوک آتش کا پرکالہ ہی

خمیر اوسکا ہی موتیون کی لڑی — سبک ایسے پھولونکی جیسی چھڑی

کرے سر وتن کو جگر کو کباب — اسی پھل مین یکجا ہی نار اور آب

عیان نار سے نار سینائے طور — روان آب سے آب فار التنور

فروتن سرانداز اور سرفراز — زبان کو جو پوچھو تو ہاتھون دراز

یہہ پیاس اور جالا گلہ ہی آبدار — منون خون پیکر نہ لیوے ڈکار

جو ہی پیٹ خالی تو بھوکی ہی یہہ — طلبگار جانِ عدو کی ہی یہہ

پری ہی کہ دم دیکے جی لیتی ہی — گلے مل کے سب خون پی لیتی ہی

عروسِ اجل کی ہی سب آن بان — یہ لے لیتی ہی رونمائی مین جان

بڑی جوہرون کی کیا ہی پہین — ندی ہی جو اہر مین گویا دولہن

ہوے پہل سے چسپیدہ ایسی اجل — کہ سب کہتے ہین یہ دوگانہ ہی پہل

بھلا یہہ کڑی کو سمجھتی ہی کیا — زرہ کی ہی یہہ تیغ عقدہ کشا

چکنیے کا ڈر خودِ آہن کو ہی — بڑی کوفت قبضہ سے دشمن کو ہی

حریف اوسکے چوٹون سے بچتا نہین — یہہ آفت کا پتلا ہی قبضے نہین

کھلاتی ہی پہل تیغ با جبر و قہر — پلاتا ہی قبضہ کٹوری مین زہر

چڑہے کون منہہ اسکے وقتِ مصاف — اسے خون بے انتہا ہین معاف

حقیقت مین یہہ قہر قہار ہے
جو پوچھو تو کہنے کو تلوار ہی

یہہ سر کاٹ کر نقدِ جان لیتی ہی
دیت خود ہی شعلہ زبان لیتی ہی

یہہ دار القضا مین ہی با اختیار
اجل ہی اسی تیغ کی پیشکار

بڑے جھگڑونکا تصفیہ کرتی ہی
سر و جسم کا فیصلہ کرتی ہی

یہہ قاضی بھی ہی خود ہی قاتل بھی ہی
سیاست بھی کرتی ہی عادل بھی ہی

کہون کیا کہ ہی کُند میری زبان
نہین اوسکی تیزی کا کرتا بیان

وہ ہی باوجودیکہ تیغ حضور
پہ ہی سر جھکائے ہوے بے غرور

بہم ہی وہ تیغ اور نیام اسطرح
محبت دلِ دوست مین جسطرح

خوش اوس پھل کی بو باس سے ہی نیام
کہ اوسکو تھی اسکی تمنا مدام

ہین اِس تیغ مین ماہِ نو کی صفات
نیام سیہ رنگ ہی چاند رات

پڑی کیون نہ دنیا کی اوسپر نگاہ
لیئے اپنے قبضہ مین ہین دین پناہ

آلہی ہمیشہ بہ نصرت رہین ۔ یہہ عسکر یہہ سلطان سکان زمین

رہی اسنسے آباد دنیا مدام ۔ بحق جناب رسول انام

ہوا ہاتہی اک سب سے پہلے عیان ۔ کہ لشکر کی آمد کا تھا یہ نشان

بڑا قد و بالا تھا اوس فیل کا ۔ کہ البرز اوس سے کہین پست تھا

مطلا تھی پیشانی اوسکی تمام ۔ کہ ہو لوح دیواچہ جسطرح کا

سراسر تھی رنگین خرطوم بھی ۔ کہ جیسے شفق ہو شب عیش کی

کرون اوسکی دانتونکا مین ذکر کیا ۔ ظفر ہاتہہ اوٹھائے تھی بہر دعا

بھلا کیا کرے کام میری زبان ۔ فصیحون سے کہے ہین دانت کھٹے یہان

سفید اوسکی تھی دانت سونے کی شام ۔ یہہ اوس روز دیکھی نئی صبح و شام

وہ بانات کی کارچوبی تھے جھول ۔ کہ سلمی ستارے کی تھے جیسے پھول

لٹکتی تھی گھنٹے یمین و یسار ۔ صدا جنکی تھی کجلی بن کی بھی پار

بڑی شان شوکت کا اوسپر علم ۔ لئے تھا کوئی شخص عالی ہمم

نشان پر تھا پھولون کا سہرا بندھا ۔ یہہ ہی رسم و دستور تعظیم کا

درخشندہ پنجہ تھا مانند ماہ ۔ پھرہرا سفید اور پرچم سیاہ

ہوا سے تھا پرچم کا کیا ہی جال ۔ پری جیسے بکھرائے ہو سر کے بال

لچکتا تھا پنجہ چھلکتا تھا نور ۔ مہکتے تھے خوشبو ٹپکتا تھا نور

علم کا تھا رتبہ بہت اوج پر ۔ ہما خود تھا گرویدہ پہلای پر

جھکا تھا جو بہر سلام آفتاب ۔ علم ہاتھہ اوٹھائے تھا پہر جو آب

پھر آئی شتربان و ناقہ سوار ۔ کہ لیلا کا ناقہ ہو جنپر نثار

بلند ایسے قامت کہ ہی پست کفر ۔ سیہ چشم تھے سب جلالت صفر

نمایان ہوی کوتوالی کی فوج ۔ رواں جیسے ہو بحر اسود کی موج

سیہ وردیان پہنی تھی ساری جوق ۔ جلو مین جلادت تھی با ذوق و شوق

جوان باخبر ہوشیار اور متین — سپاہی بڑے اور نہایت امین

تن و توش بھاری بڑی ڈیل ڈول — جو دیکھے تو غالب ہو رستم پہ ہول

بنی تھی سلاحوں میں سب اونچی — کمر میں تپنچہ چھری تیغ بھی

زبردست کوئی پیش قبض — جسے دیکھ کر روح دشمن ہو قبض

تھی مشت اور خنجر کی شکل اسطرح — کہ قوت پہ تشدید ہے جسطرح

پولیس کے کمالات خفیہ نہیں — گذران جوانوں کا کسجا نہیں

شب تار آنکھوں میں ساری کٹی — ہوئی روشنی صبح کی پوپھٹی

روہیلے سوار آئے ہمکو نظر — جو صافی تھے باندھے ہوئے سر بسر

فرس اون جوانوں کی تھی بیمثال — سواروں کی چہروں سے پیدا جلال

کشادہ تھی صدر اور قامت طویل — جوان سرخ چہرہ قوی و جمیل

دہری ترچھی کاندھوں پہ وہ برچھیاں — کہ انیان تھیں جن سبکی آتش فشان

سنان تھی ہر اک نخلِ دشتِ غزا — پھلو نہین بعینہ قضا کا مزا

لچکنے سے یہہ طور انیون کا تھا — کہ جیسے نکالی زبان اژدہا

عجب اون جوانونکی تھی آن بان — فرس بھی بہت تیز خوش رُو جوان

سِلاحون سے عالم جوانو پہ تھا — کہ صلِّ علیٰ سب بانونپہ تھا

عدو کا ہو خشک کیونکر لہو — کہ ہین انکے افسر بڑے جنگجو

جو عربونکی[1] جمعیت آنے لگی — لقب اون کی شوکت بتانے لگی

کہ تھی[2] یافعی اور آلِ کثیر — بہت آلِ باقیس اور باوزیر

بہت[3] جابری اور قحطان تھے — بہت الحموم اور سیبان تھے

بہت ہند وعبّادی اونمین جنود — بہت عوبثانی و آلِ عمود

تھی انکی سوا بھی قبایل بہت — مہذّب بہت اور عاقل بہت

تھا ہر اک قبیلہ کا مرفع[2] جدا — کہ آتی تھی ڈگڈگ کی پیہم صدا

نہ اونکی تھی وردی نہ سامان جنگ — بس ایک ایک جنبیہ تہی اور تفنگ

جو بندوق دیکھو زردار تہی — کہ چاندی ہی چاندی کی بہرمار تھی

رجز پڑہتے تھے کودتے جاتے تھے — وہ فقرے سمجہہ مین نہین آتے تھے

زبان عرب مین تھے سب چہچہے — اور اڑتے چلے جاتے تھے قہقہے

تماشائیون کا نہین تہا شمار — ہزارون تھے پیدل ہزارون سوار

کھچا کھچ تھی جمعیت آراستہ — ہوا کو بھی ملتا نہ تھا راستہ

نی وطبل ونقارہ وسنج ودف — بجاتی تھی فوجی جوان صف بصف

ہر اک فوج کے ساتھ تھے عہدہ دار — سواری مین ہاتھی تہا یا راہوار

قبائین تھین دیبا وکمخاب کی — سرون پر تھین دستارین سنجاب کی

مُحرّف تھے ڈالے ہوئے پرتلے — مُغرّق طلا مین تھے اوپر تلے

لگائے تھے وہ خنجر آب دار — کہ جنپر ہو خنجر عدو کا نثار

کمر میں جنوبی حسینی حسام — مرصع تھے قبضے مطلا نیام

کمربند سے تھی دو بالا نمود — کہ تھا جسکا تارِ طلا تار و پود

ہر اک حزب کا تھا جدا اک نشان — بلند اور زرّینہ باعزّ و شان

تکلف کا ڈنکا دہل جا بجا — ہر اک فوج کے آگے گھوڑون پہ تھا

وہ نقارون کے جھالرین لال لال — کہ جنسے تھی ڈنکون کی رونق کمال

بہت خوشنما اور چمکتی ہوی — رکابون تلک تہین لٹکتی ہوی

ہلاتے تھے دل زیر و بم کی ہمک — بھری تھی صدا گونج کی تا فلک

تہِ گنبدِ چرخ یہہ لطف تہا — کہ اولٹی پھر آتی تھی وہی صدا

پس و پیش احزاب افواج کے — بترتیب و نوبت گذر کرتے تھے

سوار ایک ہاتھی پہ با زیب و زین — محمد شریف اور محمد حسین

نظر آئے گھوڑون پہ اکثر جوان — کہ مثل اونکا کم ہی تہِ آسمان

وہ پٹھری وہ آسن وہ مضبوط ران ۔ کہ او کھڑے نہ کیسی ہی کچھہ ہو تکان

## افواج ہمراہی کی تفصیل اور صراحت کے بیان مین

مرے پاس بیٹھے تھے اک با خدا ۔ بتاتے تھے وہ مجھکو ہر مرتبہ

رسالہ وہ ڈونگر کا ظاہر ہوا ۔ قوی ہر جوان ہر فرس باد پا

رسالہ یہہ عالم علیخان کا ہی ۔ سوار اور گھوڑا ہر اک بانکا ہی

رسالہ ہی یہہ ہی بہت نامدار ۔ کہ مندوزئی اس مین ہین سب سوار

یہہ ہی ساری جمعیت مہدوی ۔ کہ ہین جسکے افسر جسیم و قوی

یہہ ہی سب کا سب ہنبی راجہ کا غول ۔ پراگندہ کردے جو اعدا کا غول

ادہر پھریے حضرت لے اب دیکھئے ۔ دکن مین قشون عرب دیکھئے

ہین سرداران سب کے شمشیر ملک ۔ کہ ہی تیغ سے جن کے توقیر ملک

یہہ کل فوج ہی ابن محضار کی ۔ کہ اک موج ہی بحر قہار کی

سعید ابن سالم جو عمشان ہین | یہہ اونکے جوانانِ فی شان ہین
یہہ سب ذیلِ سیّد عمر کاف ہین | جو مشہور از قاف تا قاف ہین
یہہ ہی احمدِ بن محمّد کی فوج | سپہ ہین ہی انکا بڑا اوج موج
وہ آتی ہی جمعیتِ باعبود | کہ ہی جس سے توقیر و زیبِ جنود
ہین اس فوج کے افسر ابن جمال | ٹپکتا ہی چہرہ سے جن کے جلال
وہ جمعیّتِ برقِ جنگ آتی ہی | زمین دبدبہ سے دبی جاتی ہی
نشان اوسکا اطلس کا تھا سبز رنگ | کڑا جس پہ سلمہ سے تھا برقِ جنگ
حبیب ابن صالح کا یہہ خیل ہی | یہہ ہی خیل یا قہر کی سیل ہی
ہین اس فوج کے با قنع جمعدار | بہت نیک نام اور بڑے باوقار
بہت اور فوجین تھین انکے سوا | بڑا نام جن کا ہی اور دبدبہ
ہین افسر بھی اکثر بڑے نامور | لقب و خطاب اونکے ہین بیشتر

مگر مین نے لکھے نہین سب کے نام — کہ تھا پیش یا خوف طول کلام

رہے جب تلک محو نظارہ سب — تو بے التجا اور بغیر طلب

جمائے ہوئے برف اور آب برف — پر از مغز بادام چاندی کے ظرف

الاچی ڈلی چائے قہوہ سگار — بکرّات و مرّات اور بار بار

لیئے پھرتے تھے لوگون کے سامنے — بہت چین پہنچایا خُدّام نے

کسی کا جو دل چاہا کچھ لے لیا — نہین سر ہلا کر بتایا کہ جا

بلند اک نشان پھر نمایان ہوا — طلیعہ جو تھا فوج گلکنڈہ کا

صدا بینڈ کی تھی بہت دلفریب — سُرون سے ہویدا تھا رعب و نہیب

نظر آئین باجون کی شکلین عجیب — دہن اون کے افعی کی صورت مہیب

بڑے گرشن تہین بہت پیچ و خم — لڑین سانپ جیسے لپٹ کر بہم

صدا اونکی کرتے تھے دلکو گداز — نہایت ہرا اوجلا تھا سامان ساز

برنجی تھے جوشن وضع باج تھے وو
مصیقل تھے ایسے کہ منھ دیکھ لو

وہ تھین وردیان بھی نئی رنگ کی
نہین تھین کسی کی بھی ڈھنگ کی

یہہ سب زیادہ تھے آراستہ
بہ ساز و بہ سامان پیراستہ

قواعد مین مشاق آداب دان
زبردست اور سرو قد سب جوان

اسی پل مین میسرم کی تھی فوج
کہ جسکا زیادہ ہو اب نام و اوج

بھلا کیون نہو فوج اس ڈہنگ کی
کمانڈ اس پہ ہے افسرِ جنگ کی

وہ گھوڑے پہ تھے اور پیچھے سپاہ
کہ جسطرح آنکھون کے آگے نگاہ

مِری ہے مرادا افسرِ جنگ سے
کہ مرزا محمد علی بیگ تھے

وہ سچ درسچ تھی اون کی کہ مین کیا کہون
بجا ہے جو فوجون مین یکتا کہون

عجب تھی نشست اونکی اور بگدہری
فرس کی تھی صورت بسانِ پری

جوانمردِ میدان غضنفر شکار
یہہ مین دونون سرکارو نمین یادگار

بہادر اولوالعزم با عز و شان — کمانڈر یہان اور میجر وہان

نہتوں مین ساونت جرأت مین سور — نمکخوار اور جان نثار حضور

مجاہد ہین اونکے ہے دل سے یقین — ملاقات تک مجھ سے اونسے نہین

رسالے بھی تجھے پلٹنین بھی کئی — ہر اک سامنے سے اشبوکت گئی

اگرچہ یہہ اوس فوج مین ضم نہین — یہہ باقاعدہ سے مگر کم نہین

کرون ذکر کیا توپ خانہ کا مین — کہ نرگاؤ سب اوسکے بیمثل ہین

یہہ شیر وان بھی کچہ نہین ہین وبیل — روانی وہ ہے جیسے بستی مین سیل

کرے گاوزوری جو گاوِ فلک — تو یہہ بھی ہلا دین زمین تا سمک

سر نو کا ہے صاف سینگون مین طور — مقامِ شرف انکا ہے برجِ ثور

وہ تو ہین کہ اعدا اگر دیکھ لین — تو اونکے دلون پر پڑا او لے دین

جو سب فوجِ بے قاعدہ آ چکے — تجمل حشم اپنا دکھلا چکے

توظاہر ہوئے فوجِ باقاعدہ — کہ اوس فوج مین ہی بڑا قاعدہ

جب آنے لگی فوجِ گوشہ محل — تو رفتار گردون مین آیا خلل

نشان کا تھا چیسم پھریرا کھلا — تماشائیون مین ہوا غلغلہ

حقیقت مین یہہ فوج کیا فوج ہی — یہی فوج گویا ظفر موج ہے

بہرہنج یہہ فوج تیار ہی — فنِ حرب مین خوب ہشیار ہی

جب آنے لگے قاعدہ کے جنود — ہوی پہلے پیلے کے پلٹن نمود

نشان آگے تھا بینڈ تھا اوسکے بعد — کمانڈر تھا پھر فوج کا اوسکے بعد

تکلف کی وردی تھی زیب بدن — چمکتے تھی سورج کی جیسے کرن

برہنہ تھی قبضہ مین خشان حسام — اور اک ہاتھہ مین تھی فرس کی لجام

کمانڈر ہین بالفعل کرنیل نول — جو کرتے ہین لشکر کے عقدون کو حل

کمانڈر کے پیچھے کئی عہدہ دار — پر اعلی اور ادنی تھے سب باوقار

عقب میں تھے اونکے جوان چار چار
عجب لطف کا تھا شمار اور قطار

سلاح اور وردی سب تھی درست
نہ تھا پیر اونمیں نہ تھا کوئی سست

فرس توپخانہ کے تھے بے بہا
بہت خوب ساز اور سامان تھا

کئی ایک تھیں ڈولیاں ساتھ ساتھ
کہار آٹھ آٹھ اور جوان ساتھ ساتھ

بنا تھا ہر اک شے پہ مانوگرام
اور انگریزی میں نام حضرت نظام

عجب وردیوں کے تھے رنگ اور طور
رسالے کے تو اور پلٹن کے اور

قواعد میں بے مثل اور بے نظیر
شجاعت جو پوچھو تو اوسکا خمیر

اسی طرز سے جب بڑہے وہ جوان
ہوئی جان ہنگلس کی پلٹن عیان

قواعد میں پلٹن یہہ ہے نامور
کہ شہرت ہی اِس فوج کی بیشتر

بڑا توپخانہ ہی اس فوج کا
کہ سامان کے ساتھ وہ بھی گیا

ہوا شیدیون کا رسالہ نمود
کہ تھی جسکی وردی برنگ کبود

مکمل بہ پوشاک و ساز و یراق | جوان اور فرس و شتر بھی مین طاق
گیا توپخانہ بھی اوس کے عقب | صفائی پہ ہر آئینہ تھا عجب
چہہ تھین پلٹنین با کمال احتشام | رسالے بھی اتنے ہی تھے لاکلام
جب آنے لگا عسکر پایگاہ | تو کرنے لگے غور سے سب نگاہ
نشان سے ہویدا ہوئی کیا ہی شان | خدا رکھے قایم یہہ نام اور نشان
جُدا اوسکا تھا احتشام و شکوہ | روانی مین دریا صلابت مین کوہ
جوانون کا ہی خوب تھا انتخاب | کہ جو سامنے آیا تھا لاجواب
تکلف کے تھین پگڑیان اور لباس | لگا جس پہ قیطون تھا پاس پاس
سلاحوان کا مین کیون کرون کچہہ بیان | کہ اون کے ہین مدت سی جوہر عیان
وہ گھوڑون کے دل بر تھی وہ پیش و پس | کہ ہاتھی کا پاٹھا تھا ہر اک فرس
فرس سب تھے اوس فوج کے بیمثال | عرب مین بھی ہین ایسی ملنے محال

زمانہ سے ہی اوج فوج بشیر — عدو کے لیے ہی وہ گویا نذیر

قدیم اور نامی گرامی ہی فوج — سلف سے یہہ مشہور و نامی ہی فوج

گذر ہو چکا جب کہ اوس فوج کا — ہوئی شام مغرب کا وقت آگیا

حضوری فرس پھر تو آنے لگے — جو پریون کی چھل بل دکھانے لگے

کوئی تیس بتیس تھے راہوار — خوش اندام خوش چہرہ آہو شکار

عجب حسن تھا جس کی حد ہی نہ تھی — نگہہ جا کے اوپر سے پھرتی نہ تھی

وہ پیاری تھی رفتار مثل نگار — کہ طاؤس بھی ہووے جس پر نثار

دنون مین جوان خاص نسل عرب — عرب مین بھی تھے بس یہی منتخب

اوٹھاتے تھے ہر گام انداز سے — چمکتے تھے زیور کی آواز سے

نہ لیتے تھے تیزی سے دم ایک پل — وہ کرتے تھے خود اپنے سایہ پہ بل

مرصع تھی زین اور زرین ستام — لڑی تھی جواہر کی ہر اک لجام

## اصل لنگر کے بیان مین

یہہ رہوار ہی جب بڑہے چند گام
تو لنگر نظر آیا با احتشام

کہ جس کے لئے تہا وہ سب عظم و شان
جو اوپر ابہی کرچکا ہون بیان

دکھائی دیا ایک مجمع کثیر
جسے چاہئے کہنا جم غفیر

فتیلے بہت مشعلین بے شمار
کہ جن کا نہووے کسی سے شمار

وہ روشن تہین سب اُٹہا ہاتہا مین ہی
عجب روشنی تہی کہ حد ہی نہ تہی

درختون کی تازہ ہری ٹہنیان
لئے ہاتہون مین ساتہہ تہی باغبان

کہجورون کی شاخین ہی ور نیشکر
لئے بعض کیلون کے تازے شجر

یہہ سامان ہی اب جزو اس رسم کا
مگر پہلے لنگر مین یہہ کچہہ نہ تہا

گہڑے دو دو شربت کے تہے بیشمار
اوٹہائے تہے وہ سب سرون پر کہار

پہر اک شامیانہ دکھائی دیا
کہ وہ سُرخ مخمل کا زردوز تہا

لٹکتی تھین وہ نقرئی جھالرین
کہ جو ماند نورِ قمر کو کرین

بہت تحفہ چاندی کی چوبین تھین چار
کہ چارون طرف حُسن تھا اور بہار

لیئے تھے اونہین چار مردِ قوی
بہم جسطرح قافیہ اور روی

سُنہری تھین قیطون کی ڈوریان
کہ تانے ہوے تھے جنہین نوجوان

بہت تھی تجلّی نہایت ضیا
سحر کا گمان شامیانہ پہ تھا

منور ہوا روشنی سے جہان
سنا ہی موذن نے دیدی اذان

نہ مجھے ایک کشتی ہی لنگر مین یاد
لیئے جاتی تھی جسکو بادِ مراد

وہ چاندی کی کشتی تھی باآب و تاب
نہ تھی اوسکی پوشش کم از آفتاب

کرن مین جھلاجھل تھی اسطرح کی
کہ جس سے چکاچوند آنکھون مین تھی

جو سایہ مین اوس شامیانہ کی تھی
اوسی مین تھی وہ شئی جو تھی نذر کی

یہہ مطلق نہین مجھکو معلوم ہی
کہ کشتی مین تھا نقد یا کوئی شئی

لیے تھا اوسے سر پہ اک باخدا ۔ جو آہستہ رفتار سے چلتا تھا

چنور ہوتا جاتا تہا دونون طرف ۔ کہ تھی نذرِ فرزندِ شاہِ نجف

بہت تازہ پھولون کی تھین ڈالیان ۔ تھا سنبل صفت مجمروں کا دہوان

اگر عود عنبر تھا بے انتہا ۔ محلّہ تھا خوشبو سے سارا بسا

بخور اور پھولون کی بو تھی عجب ۔ بخاراتِ ارضی معطّر تھے سب

فلک تک تھا خوشبو کا پیہم صعُود ۔ ملایک بھی پڑہتے تھے باہم درود

زمین مشک بیز اور ہوا عطر بار ۔ ہر اک سو تھی صلِّ علیٰ کی پکار

کئی شخص ہمراہ تھے نوحہ خوان ۔ جو پڑہتے ہوئے جاتے تھے بافغان

تھا نوحہ بحالِ حسینِ شہید ۔ لڑی جن سے بیدین فوجِ یزید

یہہ سب نوحہ خوان بھی جب آگے بڑھے ۔ تو مہمان سب گاڑیون پر چڑھے

جو حاضر ہوے تھے گئے اپنے گھر ۔ روانہ ہوئے کچھ ادہر کچھ اودھر

# خاتمہ

یہہ لنگر کا وزن اور یہہ سلسلہ — کبھی اس سے پہلے نہ موزون ہوا

کیا ہے بیان نظم مین مینے اب — عیان جس سے ہے ابتدا او سبب

عجب اک مرقع یہہ لنگر کا ہے — نمونہ شکوہِ سکندر کا ہے

لڑی موتیون کی ہی سلکِ کلام — کہ ہی نظم ترتیبِ فوجِ نظام

پروئی ہین کیا کیا دُرِ شاہوار — سوا ایک سے ایک ہے آبدار

نہین اسمین کچہہ حاجتِ انتخاب — کہ یہہ سلک کی سلک ہی لاجواب

ضیا فکر مین پی کے خونِ جگر — نکالی ہین خوش رنگ لعل و گہر

وہ خوش رنگ پتھر نہین یہہ مگر — کہ بازار بازار یا در بدر

ہر اک سنگدل کو دکھاتا پہرون — صفت وزن خود ہی جتاتا پہرون

ہین وہ لعل سعدن ہی جنکا جگر — یہہ سب لجۂ طبع کی ہین گہر

یہہ رنگ اپنا ہر بزم مین دینگی آپ
مبصر جو ہین وزن کر لین گے آپ

مزا دیگا دل کو زبان کا مزا
سلاست کی لذت بیان کا مزا

کھلیگا کرینگے جو بندش پہ غور
یہہ اُردو کی ہے روزمرہ کا طور

ہے شیرین بیانی بہ از شیر و قند
لب اسکے اثر سے بھی ہوتی ہین بند

کرینگی اگر منصفانہ خیال
یقین ہے پسند آئیگی بول چال

بس اب پیش کر دے یہہ سلکِ سخن
بہ نذرِ جنابِ حضورِ دکن

کہ وہ پیر و مرشد ہین ظلِّ الٰہ
دکن حیدرآباد کے بادشاہ

رہے سلطنت اونکی قائم سدا
رہے پیر و مرشد کا حافظ خدا

مری زندگی کا نہین اعتبار
رہے یہہ مری مثنوی یادگار

تمت

# منجانب مصنف

اس زمانہ مین شاعری اور اُسکا وُہ ضروری سروسامان جو مذاق و مناسبت
اور استعدادِ و فراغت کے لازمی ارکان کے ساتھ وابستہ ہی مع اپنی
قدردانی کے جس حد تک ہمارے ملک مین کمیاب ہوتا جاتا ہے غالباً
اُس سے ہر فردِ بشر اچھی طرح واقف ہے اور یقیناً اس کمی کا جو سبب ہے
اُس سے بھی اہلِ ملک کو بخوبی واقفیت ہو گی کہ اِدہر معاش کی عام تنگایت
نے اہلِ مذاق کا قافیہ تنگ کر کے فراغت اور استعداد سے بے بہرہ
کر رکھا ہے - اور ادھر مغربی اور مشرقی خیالات کے تباین نے
رہے سہے ولولون کو حرف غلط کی طرح مٹا دیا ہے - اس لئے
گذشتہ تیس بتیس سال سے میرا نام بھی اُنھین
لوگون کی فہرست مین داخل رہا جن کے دل تو سخن کے

مذاق اور مناسبت سے بھرے ہوے ہین۔ مگر زبان احتیاط کی
مجبوری سے نقد سربستہ کی طرح نہین کھلتی۔ مگر الحمدللہ کہ جب سے مین
اس ملک مین آیا ہون جہان اردو شاعری کے باوا آدم نے نقارۂ سخن
پر پہلی چوب لگا کر نوبت یہ نوبت تمام ہندوستان مین شاعری کا ڈنکا
بجوا دیا تھا۔ اور خصوصاً میرے زمانہ قیام حیدرآباد سے پھر باسی کڑھی
مین ابال آیا اور پھر نئے سر سے دل مین وہی جوش اور زبان مین
وہی گویائی پیدا ہو گئی اور چونکہ فضل الٰہی سے اب یہی ایک خطہ ایسا یادگار
زمانہ باقی ہے جہان آج تک باوجود بہت سے نئے لطیف مذاق پیدا
ہو جانے کے ہمارے قدیم ایشیائی علوم و فنون اور ہر قسم کے کمالات
کی بھی قدردانی کا چشمہ جاری ہے اور اعلیٰحضرت شہریار دکن اور ان کی
حضور معظم سے لیکر ہر درجہ و طبقہ کے عمائد و امرا اور اکثر خوش باشون تک

مین سخن گوئی اور سخن فہمی کا مادّہ اور مذاق موجود ہے۔ اسلئے مین نے
اپنے خالی وقتون مین جب کبھی دو چار گھڑی کو دل لگا اس مثنوی کا
لکھنا شروع کیا جسکا ایک حصّہ سال گذشتہ چھپ چکا تھا اور اب
ایک ہی نام کے ساتھ باقی دو حصّے بھی تمام ہوگئے جو اِس وقت
مکمّل صُورۃ مین عزیزون اور دوستون کے نگاہ کے رُوبرو حاضر ہین
مین خدای جان وجہان آفرین کا شکر بجا لاتا ہون کہ گویہ ناچیز مثنوی
اور اُس کا ہیچ میرز مصنّف اِس قابل تو نہ تھا کہ وہ یا اوسکی یہ نئی تصنیفین
اِس قدر عام پسند اور شہرت پذیر ہوتین۔ لیکن احباب کی بلند پروازی
خیال نے اُسے اپنی اپنی گوہر افشانیون سے کچھ ایسا زمین سے آسمان
بنا دیا ہی کہ نہ انکی شکریہ کے لئے مجھ مین قابلیت ہے اور نہ میرے محدود
الفاظ مین وہ استعداد کہ عہدہ شکر سے برآؤن۔ سوا اس کے کہ

جن عنایت فرماؤن نے جو رائے ظاہر فرمائی ہے اُس کو اُن کی محبت
اور التفات کا محض سمجھکر بجنسیہ ذیل مین درج کردون اور اپنی اور اپنی کتاب کی
آبرو بڑھاؤن والسلام۔

راقم

باقر حسن ضیا

## تقریظ قدوۂ شعرای جہان سرآمد سخنوران زمان منظور نظر خاقان اوستاد السلطان نواب مرزا خان دہلوی متخلص بہ داغ

| | |
|---|---|
| وہ عالی نسب میر باقر حسن | وہ سید وہ آل شہ ذو المنن |
| وہ اولاد دستور شاہ جہان | مخاطب بہ نواب اسلام خان |
| وہ سرکار آصف مین ہین باوقار | معزز مکرم بڑے عہدہ دار |

عدالت کی مجلس مین ہین معتمد | نہین عدل و انصاف کی جنکی حد
طبیعت منور تخلص ضیا ؎ | کہین جسکو کالشمس و بدر الدجی
وہ شیرین زبان اور شیرین مقال | کہ پانی بھرے جسکے آگے زلال
ہنر ور ہنر مند کے جوہری | شفیق و کرم گستر داغ بھی ؎
کہی مثنوی کیا عدیم المثال ؎ | محرم سے لگا کے ہے اوسمین حال
وہ چمکی جہان مین ضیائے دکن ؎ | کہ ہر بیت سورج کی ہے اک کرن
یہہ تاریخ بھی قابل دید ہے ؎ | اسی جام مین جام جمشید ہے
ہر اک سطر گیسوے دلدار ہے | ہر اک نقطہ خال رخ یار ہے ؎
ضیائے دکن پر پڑے گر نگاہ | تو قربان ہون روز و شب مہر و ماہ
بیان صاف صاف اور ایسا متین | پھسلتا ہے جس پر دل سامعین
زبان وہ زبان جو فصاحت کی جان | بیان وہ بیان جو بلاغت کی کان

نہین اسمین مضمون اولجھے ہوئے ‏ ‏ ہزارون بکھرے ہین سلجھی ہوئے

ہزارون ہین مضمون جدت کی ساتھ ‏ ‏ اُبلے پھر ایسے فصاحت کے ساتھ

ہر اک لفظ بے ساختہ دلنشین ‏ ‏ مگر پھر کوئی بے رعایت نہین

مضامین کی ایسی بندھی ہے لڑی ‏ ‏ کہ ساون کی گویا لگی ہے جھڑی

مرصع وہ ترکیب الفاظ کی ٭ ‏ ‏ کہ جیسے جواہر جڑے جوہری

پری بھی ہے حور خوش انداز بھی ‏ ‏ یہہ جادو بھی اور اعجاز بھی ٭

فسون ساز ہے یہہ ہر اک ڈھنگ مین ‏ ‏ یہہ ہے شعبدہ باز ہر رنگ مین

کبھی اسکا مصرع بگڑتا نہین ٭ ٭ ‏ ‏ حریفونسے بھی اپنے لڑتا نہین

ہر اک مصرع شوخ ایسا لکھا ٭ ‏ ‏ اودھر منہ سے نکلا ادھر دل مین تھا

کہین کچھہ کہین کچھہ کہین کچھہ ہے رنگ ‏ ‏ مگر ہے زبان کا وہی ایک ڈھنگ

سُنو کیسا لکھا اور کیسا لکھا ‏ ‏ بچا کر لکھا سب سے جچتا لکھا

گل اسپر ہے بلبل یہہ ایسا ہے باغ — چراغ اسکا پروانہ یہہ وہ چراغ

طبیعت روان ایسی دیکھی نہین — روانی مین رو ہے کہ رکھتی نہین

کہین رستمی کر گئے رزم مین — کہین خسروی کر گئے بزم مین

جو ہے عیش کی شکل جنت کی ہے — مصیبت بہی ہے تو قیامت کی ہے

نرالے مضامین نئے رنگ ڈہنگ — طبیعت عجب چلبلی شوخ و شنگ

چہلاوہ ہے بجلی سے طبع روان — ابہی یہہ یہان تھی ابہی ہے وہان

طبیعت کی طراریان دیکھئے — عمرو کی سی عیاریان دیکھئے

کسیکو میسر یہہ چستی نہین — کہین اسکی بندش مین سستی نہین

نزاکت مین گل سے بہی بڑکر ہے یہہ — رسائی مین بخت سکندر ہے یہہ

بلندی مین ہے آسمان سے بلند — منور مہ و مہر سے بھی دوچند

زبان سے ہے اظہر بیان کی صفت — بیان سے ہے باہر زبان کی صفت

قطعہ

دل صاف سے آئینہ منفعل | زبان پاک ایسی کہ مومن کا دل
سخنور اگر قدر اسکی کرین ہے | ضیا کا دہن موتیون سے بھرین
سزاوار اسکا نہین ہر کوئی ہے | دکھائے تو دشعر لکھکر کوئی ہے
جو کاغذ فلک کہکشان ہو قلم | سیاہی شبِ قیر کی ہو بہم
صفت اسکی لکہین فرشتے اگر | نہ پوری ہو توصیف المختصر
یہہ کیونکر نہ مطبوع و مرغوب ہو | حب اسکے لئے عہد محبوب ہو
سلامت رہین پادشاہ و وزیر | کئے جمع اہل ہنر بے نظیر

سنین اسکی تاریخ اہل سخن
منور مبین ہے ضیائے دکن
سنہ ۱۳۰۸ھ

دستخط

نواب مرزا خان داغ

# تقریظ و تاریخ

علامہ یگانہ اوستاد زمانہ مفتاح کنوز علم و کمال عالی طبع نازک خیال مہر سپہر سخن

## جناب مولوی میر علی حیدر صاحب

## طباطبائی متخلص نظم

## بسم اللہ و بحمدہ

یہہ مثنوی طراز چہرہ فصاحت ہے۔ رنگ رخسار بلاغت ہے۔ پھول سے مضمون کا گلزار ہے۔ موتی سے معانی کا ہار۔ صفائی بندش کا آئینہ خانہ۔ جواہر مضامین کا خزانہ۔ رنگین بیانی کا باغ۔ شراب معانی کا ایاغ۔ روانی و سلاست کی نہر۔ نہر لطافت کی لہر۔ چراغ بلاغت کی ضو۔ شعلہ فصاحت کی لو۔ افعی قلم کا من۔ سحر بیانی کی پون۔ اردوی معلی کا کارنامہ۔ بازار سخن

کی گرمی ہنگامہ۔ چمن نظم کی بہار۔ تکمۂ سنجوں کے گلے کا ہار۔ وقایع دکن کا

مرقع۔ سر سے آخر تک مرصّع۔ لفظین عطر مین ڈوبے سراپا

سلاست و خوش اسلوبی۔ ایک ایک مصرع موج کوثر۔ ایک ایک لفظ نفحۂ

عنبر۔ بیتین موتیون کی لڑیان۔ سطرین پہولون کے چہڑیان۔ مجمع سطور

گلدستہ۔ بین السطور چمن کا رستہ۔ گو ہر معنی آبدار۔ یاقوت مضمون کی

شعلہ بار۔ ہر مصرع کے گرد ستایش کا ہجوم۔ ہر شعر کے ساتھہ واہ واہ والا

دہوم۔ ہر مضمون شور آفرین اوٹہانے والا۔ ہر طرز بیان محشر کو جگانے

کیون نہو۔ مصنف اسکے کیسے کہنہ مشق شاعر ہین رموز بلاغت سے

واقف و ماہر ہین۔ مشاہیر اساتذہ سے طرز سخن سیکھے ہوئے

بڑے بڑے مبصّرون کے آنکہین دیکہے ہوے۔ واقعہ نگاری مین

یکتا مشق دیرینہ۔ سینہ جواہر سخن کا گنجینہ۔ جب ہاتھہ مین قلم لیا۔ فورًا

مضامین بکر نے جنم لیا جس رنگ مین چاہا زور وشور طبیعت دکھا دیا

مضامین آبدار کا دریا بہادیا۔ جس واقعہ کو چاہا صفائی سے نظم ہو گیا

جوہر تیغِ قلم موتی پرو گیا۔ پھر محض زبان دان ہی نہین۔ فن شعر مین اونکی

اوسپر رنگ طبیعت خداداد ہے

## قطعہ تاریخ

جنابِ مولوی باقر حسن نے
لکھے کیا پر ضیا و روشن اشعار

مضامین اونکے سب ہین درّ غلطان
قلم کا ہے سواد ابر گہر بار ہے

یہہ شیرازہ ہے یا موتی گندہی ہین
خجل ہے عقد مروارید کا تار ہے

ہوا ہے نظم یہہ مصراع تاریخ ہے
یہہ سب اشعار ہین لولوی شہوار

سنہ ۱۳۱۱ ہجری

دستخط مولوی میر علی حیدر صاحب طباطبائی متخلص نظم

# تقریظ

## معدن علم و کمال ادیب بے مثال جناب ملا عبد القیوم صاحب ڈپٹی کمشنر سررشتہ انعام

| | |
|---|---|
| کِتَابٌ فِیْ سَرَائِرِہٖ سُرُوْرٌ | مَنَاجِیْہِ مِنَ الْاَحْزَانِ نَاجِیْ |
| کَرَاحٍ فِیْ زُجَاجٍ اَوْ کَرُوْحٍ | سَرَتْ فِیْ جِسْمِ مُعْتَدِلِ الْمِزَاجِ |

از راستی نتوان گذشت و راست باید نوشت که ازین مثنوی ضیاء دل کن سواد سخن روشن و زین نظم طور وادی ایمن است - ہر نقطہ اش مرکز معنی و ہر دایرہ حرفش محیط نکات لا تعد و لا تحصی - الحق از ضیاء منخفش سواد سخن پر ضیا و ازین آلا ملا ہم با ہمہ بی سوادی و قف ہزار آفرین و صد تحسین و ثنا است -

دستخط
ملا عبد القیوم

ہمہ ولا و تولا
عبد القیوم المعروف
بملا

|

## تقریظ و تاریخ

# یادگار خاقانی ہندوستان شاعر شیرین بیان مالک اردوی معلی ادیب یکتا کان فصاحت معدن بلاغت معما کشای معانی ادق جناب مولوی سیف الحق صاحب دہلوی متخلص بہ ادیب

ہمنے تو جہانتک دیکہا اور سُنا ہے سخن کو ہمیشہ ایک دلچسپ اور مفید شے پایا ہی۔ بشرطیکہ اسکے معمولی ہیئے سادہی۔ معنے و مفہوم مین تصرف نکیا جائے چنانچہ آدمی تو آدمی یہہ معمولی باغ و راغ سکے طیور بھی جب کبھی کسی مرغزار مین شاخ گل و ثمر پر بیٹھہ کر یا کھین فضای کوہسار مین کسی چشمہ و آبشار کے کنارے چہچہاتے ہین تو گوہمین اُن کی بہاشا سمجھتے مین بالکل معذوری ہوتی ہے تاہم ان کا لحن و زمزمہ اتنا دلکش معلوم ہوتا ہی کہ ہم اُسکی لذة کو

بیان مین قاصر ہوتے ہین۔ اور حضرت انسان کا تو پوچھنا ہی کیا ہی۔ ان کی تو

بات بات نبات کا حکم رکھتی ہے یہانتک کہ نہ بات کرنے مین بھی ایک بات نکلتی

ہے۔ یہی معمولی باتین جنمین کسی خیال یا واقعہ کے اظہار کا قصد مضمر ہوتا ہے

جب اپنے غیر مرتب سلسلہ مین کی جاتی ہین جسکو نثر کہتے ہین تو انسانی

طلاقت کا جوہر غایب کو حاضر اور غیوب کو شہود کی صورت مین اس خوش نمائی

سے دکھا سکتا ہے کہ گویا کوئی منھ بولتی تصویر آنکھون کے سامنے موجود ہے

اور ہر رزم و بزم کا ایسا دل پذیر سماں بندھ جاتا ہے کہ جو کچھہ ہم سنتے ہین

مثل ہمارے چشم دیدہ علم کے ہو جاتا ہے۔ مگر جب ہم نظم کی موزونیت

پر نظر کرتے ہین جسمین قدرتی دلچسپی بلحاظ اوسکے ترتیب کی پائی جاتی ہی

تو وہ جس قدر زیادہ فصیح و بلیغ ہوتی ہے اور جیسا اعلی خمیر کسی مضمون کا

اوس مین اٹھتا ہی اُس کی تاثیر کی قوت بھی اُسی قدر زیادہ ولولہ انگیز بلکہ بعض وقت

وجد خیز ہو جاتی ہے۔

یہہ اثر اگرچہ سامع کے مذاق اور اسکی طبیعت کے مناسبت پر بہت کچہہ منحصر ہے

کہ جیسے جس کسی مین موزونیت کی استعداد ہوتی ہے ویسی ہی طبعیت بھی

اُس سے متاثر ہوتی ہے لیکن سچ یہہ ہے کہ فصاحت اور بلاغت جو اس اثر

کے خلاق یا حقیقی اجزاء ہین بجائے خود اسی قابل ہین کہ طبعیت کو بے قابو

کردین۔ چنانچہ جب یہہ دونون رنگ کسی ایک ہی شعر مین جھلکتے اور ایک

دوسرے کے پہلو مین نظر آتے ہین تو کچہہ اس سے بھی بڑہکر سلوک انسانی

طبعیت کی ساتھہ کرتے ہین۔ ہان! یہہ ضرور نہین ہے کہ ایک شخص جو

محض اخلاقی یا فلسفی مضامین کا دلدادہ ہو وہ بھی کسی عشقیہ شعر کو اتنا ہی

پسند کرے جتنا کہ ایک عاشق مزاج انسان پسند کرسکتا ہی۔ یا ایک

عشقیہ شعر کا پسند کرنے والا شخص جو صرف سوز و گداز اور فراق

و وصال کا لذت چشیدہ - یا مے وساغر کی بزم آرائیوں کا جاں دادہ ہے
کسی اخلاقی یا فلسفی مضمون کے شعر کو ویسا ہی پسند کرے جیسا کہ
اول الذکر شخص پسند کرتا ہی - مگر باوجود اسکے فصاحت و بلاغت کی فطری
قابلیت کے لحاظ سے ہم کہہ سکتے ہین کہ نفس مضمون اگر اچیانا کسی طبعیت یا
مذاق کے خلاف بھی ہوتا ہم الفاظِ شعر اپنے فصیح و بلیغ موزونیت کے
باعث کسی نہ کسی حد تک ضرور اپنا اثر پہنچاتے ہین اور یہہ تو بہت ہی شاذ
ہوتا ہے - کہ فصاحت و بلاغت کا وار خالی جائے -

یہہ بحث ہم ہر عام اور معمولی نظم سے کر رہے ہین - اور اسی لئے ہم نے
اس مین سے تہوڑی منہائی بھی اختلافِ مذاق کا ذکر چہیڑ کر کر دی ہے
لیکن اسوقت جس خاص نظم سے ہمین بحث ہی اور جس تعلق سے
ہمارے انکھون کے سامنے موجود ہے اپنے خوشگوار اثر کی جادو طرازی سے

اوس تھوڑی سی منہائی کی بھی روادار نہین ہی۔ کیونکہ اس مین ہر مختلف مذاق

کا مواد جمع ہے اور پھر اس عمدگی اور بہتات کے ساتھہ کہ اگر واہ واہ اور

سبحان اللہ کے بعد بھی کوئی درجہ حسن ستایش کا باقی ہوتا تو وہ بھی اوسی کا

حصہ ہوتا۔

یہہ نظم ہمارے برگزیدہ مخدوم جناب مولوی میر باقر حسن

صاحب کی نئی مصنفہ مثنوی ہی جسکا سال تاریخ اسی

۱۳۰۸ھ

بدیہی فقرہ سے عیان ہی اور جسکا اصلی نام ضیای دکن رکھا گیا ہے

مصنف ممدوح حیدرآباد کے مجلس عالیہ عدالت کی

معتمد ہین اور ضیا تخلص فرماتے ہین۔ اور اگرچہ کہنے کو مرحومی

حضرت اسیر لکھنوی کے شاگرد ہین مگر واقعی بات یہہ ہے کہ

اپنے فن مین اوستاد ہین۔ میر صاحب موصوف نے اس

مثنوی مین حیدرآباد کے مشہور و معروف لنگر کا حال لکھا ہی۔ جسکا قابل

دید جلوس ہز آغاز سال ہجری پر پانچوین محرم کو نکلتا ہی۔

با آخر مصنف سے لنگر کے معنی اور اوس کے مؤرخانہ تحقیق

اور سال گزشتہ کے لنگر کے نظارہ کی کامل یادداشت یعنی

ہز اکسلنسی ہز آسمانجاہ بہادر وزیر اعظم کے ایوان وزارت (واقع بلدہ)

سے اوسکا نظارہ۔ معزز یورپین۔ اور ملکی عمائد اور عہدہ دارون کی شرکت

مہمانون کے لئے میزبان جلیل کے جانب سے خوان خلیلی کا چنا جانا۔ ایوان

وزارت کی نظر فریب آسایش۔ لنگر کی تمام آئینی اور بے آئینی فوجون

اور پولیس کے جوق کا ترتیب وار نام ونشان۔ مختلف فوجی وردیون

کی زنگارنگ تفصیل۔ افواج نظامیہ کے کمانڈرون اور جمعیت غیر منتظمہ کے

جماعہ دارون کے اتے پتے۔ ترتیب فوج کا ردیف وار بیان۔ جمعیتون

کے یکے بعد دیگرے گذرنے کی صورت نوعیہ۔ سوار اور پیادون کی سج دہج

کا بیان۔ ہاتھیون۔ گھوڑون اور اونٹون اور اونکے ساز و سامان کا مذکور۔

عروب و حبوش کے فوجی دستون کا عجیب و غریب نظارہ۔ جوانانِ

فوج کے ہتھیارون کی سجاوٹ۔ اور اونکی آب و تاب کا فوٹوگراف

مختلف سوانگون اور تماشون کی ہو بہو تصویرین۔ اور سوای انکے بہت سے

چشمدید حالات جو باشندگان انسان کے لئے حیرت اور فرحت کا ذریعہ

ہوسکتے ہین۔ اس خوبی سے نظم فرمائے ہین کہ ہر صاحب مذاق کی رزم و نظم

مین رزم و بزم کے گنگا جمنی موجین ایک ہی بحر۔ (متقارب)

مین اٹھتی معلوم ہوتی ہین۔ ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ

قابل مصنف نے اس مثنوی مین اتنے مختلف میدان اپنی قادر الکلامی کے

دکھائے ہین کہ جو شخص جس چیز کا مذاق رکھتا ہے۔ اس سے کافی لطف

حاصل کرسکتا ہے۔ یہی وہ مثنوی ہے جو بجلاف اور مشہور مثنویون کے

تنہا دس بیس مثنویون کے متفرق مقاصد کا ایک بسیط مجموعہ ہی۔ ورنہ کوئی
ایسی مثنوی بہ مشکل نظر آئیگی جس مین کسی ایک ہی مضمون یا خیالی افسانہ
کے عاشقانہ اشعار کے سوا کوئی سچا مضمون بھی نظر آئے اور بیرو ما
مبالغہ کے عیب سے بھی پاک ہو۔ مگر ضیای دکن کے خوش فہم اور
زمانہ شناس مصنف نے اپنے کارنامہ کے صفحہ صفحہ مین ایک سے
ایک جدا اگانہ مضمون دکھایا ہی۔ اور لطف یہہ ہے کہ باجود پوری شاعرانہ
استعداد کے نہ کہین مبالغہ کو دخل دیا ہی۔ اور نہ کوئی خیالی یا من گھڑت
قصہ نقل کیا ہی۔ بلکہ جس چیز کی جیسی خد وخال تھی انکو اُسی صورت اور حثیت
مین دکھایا ہے۔ اس قدرتی حسن کے ساتھہ یہہ بات بھی اس مثنوی
مین قابل تعریف ہے کہ بعض اور **حالیہ** تصانیف کی طرح نہ اس مین ترک
مبالغہ سے کہین روکھا پن نظر آتا ہے اور نہ غیر اصلی واقعات کی رنگ آمیزی

ہونے سے کہین پھیکاپن دکھائی دیتا ہے بلکہ وہی شاعرانہ شوکت وہی
ناطمات تابلیت وہی ایشیای تشبیہات - وہی قدیمی استعارات اور وہی
فصاحت و بلاغت مصرع مصرع سے جھلک رہی ہے جس کو ہم
جس قدر زیادہ تعمق سے دیکھتے ہین اوسی قدر شوق اور ولولہ میں
جدۃ اور تازگی پاتے ہین -

نیز ہم اس مثنوی مین واقعات کے بے کم و کاست نظم ہونے سے
یہہ ایک مستزاد خوبی بھی پاتے ہین کہ وہ لوگ جنہون نے ہمارے
محبوب البلاد حیدرآباد کو نہین دیکھا - یا جنکی آنکھین محروم ہین
یہانکے لنگر کا جلوس دیکھنے سے محروم ہین اب اپنے اپنے
مقامات مین وہی من وعن کیفیت گھر بیٹھے دیکھہ سکین گے - بلکہ اتنا
اور بھی فایدہ مین رہین گے کہ اصلی لنگر کو تو زحمت سفر اور حضرت زرگوار

کرنے کے بعد سال بھر مین صرف ایک بار دیکھہ سکتے۔ لیکن اس کتاب مین اگر وہ چاہین تو بارہ مہینے وہی صورت اور وہی کیفیت آنکھون کے سامنے پاسکین گے۔

یہہ مثنوی میر حسن مرحوم کی مشہور مثنوی کی تصنیف کے برسون بعد نظم ہوئی ہے۔ جس کو اُس زمانہ کی زبان اور اوس وقت کے مقبول رنگ کے لحاظ سے نہ صرف بے نظیر مثنوی کہہ سکتے ہین بلکہ بعض خوبیون کے لحاظ سے ایک ابتدائی یا پہلی مثنوی بھی تسلیم کرتے ہین لیکن انصاف یہہ کہ "ضیای دکن" اگرچہ اس اعتبار سے نقش ثانی مانی جاسکتی ہے مگر اُسکا ہر حیثیت مین لاثانی ہونا بتارہا ہے کہ وہی اول نمبر کا خطاب پانیکی مستحق ہے۔

دستخط

سیف الحق دہلوی مخلص

ادیب

## تقریظ و تاریخ

### شاعر عالی خیال مشتاق بے مثال فصیح طراز شاہیر مضامین شکار جناب سید امیر اللہ احمد صاحب صدر عامل صدر ٹپہ خانہ سرکار عالی متخلص بہ امیر

جناب ضیا اوستاد سخن ٭ که معجز بیان است و موجز کلام ٭

به ترتیب این نسخهٔ دلفریب ٭ بفکر رسا کرده چون اهتمام ٭

بهر سو پے صید مرغ نظر ٭ ز مضمون پیچیده گسترده دام ٭

کلامی است جان بخش و سحر آفرین ٭ باعجاز عیسے علیه السلام ٭

توان گفت این را که آئینه هست ٭ ز تاریخ حالات ملک نظام ٭

عجب نسخهٔ نایاب شد دستیاب ٭ بعهد حضور و مدار المهام ٭

خدایا بآسایش جسم و جان — بداری تو این مهر و مه را مدام

چو این نسخه دیدم که خوش تحفه است — برای خواص و برای عوام

ز تاریخ آن جستم و کلک من

نوشت از دل خاص منظور عام

سنه ١٣٠١ هجری

دستخط

سید امیر الله صاحب متخلص به امیرؔ

# تقریظ و تاریخ

## در ثمین بحر سخنوری یکتا تاز عرصۂ نظم گستری صاحب
## طبع پُر نور جناب سید محمد کاظم رئیس لکھنو متخلص بحبیب

نیا رنگ لائی ہے مشقِ کہن
ہوا ہے تر و تازہ باغ سخن

ہوئی نظم وہ مثنوی بے نظیر
جسے دیکھکر وجد کرتے حسن

تغزل ٹپکتا ہے ہر بیت سے
دکھاتی ہے بندش عجب بانکپن

اچھوتے مضامین قصے نئے
وقایع ہین جتنے وہ سب من وعن

کہین آفتاب وزارت کا اوج
بہ نیروے الطاف رب زمن

کیا کینٹ کا کہین تذکرہ
عیان سازش اہل غدر و فتن

کہین وہ لگن قیصر ہند کو
خوشی سے جو دیتے تھے شاہ دکن

بیان کی ہے تفصیل سے نظم مین
مطالب ہین پوری بہ سر و علن

ہے دعوت ڈیوک آف کیناٹ کی
کہین مُظہرِ تبدل شاہ زمن ہے

ترقیِ تعلیم مین جُودِ شاہ ہے
دکھایا کسی جا بوجہ حسن ہے

رواج قوانین و تخفیف خرچ
شیوع مطب حفظ ارواح و تن

نلو نکا وہ پانی کہ جس سے رہے
تر و تازہ خلق خدا کا چمن ہے

نہین وصف گیسوئے مشکین یار
مسلسل ہین اخبار ملک دکن

ہے بےشل ہر حرف روشن سواد
خطا ہے نہ لے نام مشکِ ختن

سرِ مو نہین ہے حقیقت مین فرق
ہے ہر واقعہ کی جبین بے شکن ہے

سخندان کے گوش خرد کے لئے
ہین تابندہ گوہر نکات سخن ہے

کہان ابروئے دلربا کی صفات
کہان وصف شمشیرِ شاہ دکن

ثنا خوان اعیان دولت کے کیون
کرین وصف چشم غزالِ ختن

صف فوج مژگان کو یہان دخل کیا
ہے توصیف گردانِ لشکر شکن

رقم ہے یہان مدح باغ بشیر ٭
نہین عارض دلربا کے چمن ٭

حسین ہولین خود بینیان گر کبھی
پڑہین مدحت غنچہ یاسمن ٭

وہ موزون ہر اک بات سنکر جسی
بھرین قدر دان موتیون سے دہن

معادن کے ٹھیکے کا دلچسپ حال
ہے منظوم اک باب مین من وعن

یہ تشبیہ دندان ولب مین کہین
ہین موتی عدن کے نہ لعل یمن ٭

کہین رُت دکھاتا ہی اپنی بسنت
نظر آتے ہین خوش گلو نغمہ زن

کہین نظم فرماکے لنگر کا حال
قلم سے لیا کار بخشئے تن ٭ ٭ ٭

دکھایا ہے کل فوج کا جایزہ ٭
سراپا ہے زرمیہ داب سخن

ہدایت بیان کرکے اس رسم کی
کیا ہے کہین تازہ حال کہن

وزارت مین سر آسمان جاہ کے
ہوا جو وہ منظوم ہے من وعن

بیان کی سلاست مین رنگ انیس
سخن کے متانت مین طرز حسن

بہت خوب کہتے ہین اوستاد ہین
عدالت کے مجلس مین ہین معتمد

اجی مولوی میر باقر حسن
کبھی لکھنو انکا ہی تھا وطن

زبان مین ابہی تک وہی بات ہے
کہین وہ جو ہے مستند بے سخن

حبیب اب کرو نظم تاریخ نظم
نکل آئے پر باتون باتون مین سن

بِلا د و صفت ساتھہ موصوف کے
کہو آب و تاب ضیائے دکن

سنہ ہجری

دستخط
سید محمد کاظم رئیس کنتور متخلص بہ حبیب

# تقریظ و تاریخ

## بربہان بیشہ فصاحت مسند نشین ایوان بلاغت شاعر شیرین زبان خوش گو و فصیح اللسان جناب خواجہ محمد باقر صاحب لکھنوی متخلص بہ شیدا

آلہی عجب کچھہ تیری ذات ہی
تیری بے نیازی کی کیا بات ہے

نئی شان ہے تیری رب کریم
نرالے ہین باتین تیرے ای قدیم

فقط تونے اک کُن سے کیا کیا کیا
نہین تو سوا تیرے کچھہ بھی نہ تھا

نہ یہہ تھا نہ وہ تہا نہ یہ تھا نہ کچھہ
بس اسکے سوا اور کہوا نہ کچھہ

شہ مرسلین کی حقیقت لکھون
تیری راز مخفی کی صورت لکھون

تیرا کنز مخفے جو ہو بر ملا ہے
تو پردہ کہلے حسن لا قید کا ہے

احد اور احمد مین آئے بی نیاز
بس اک نکتہ ہے مابہ الامتیاز

اوسے کیا بتاؤن اسے کیا کہون ۔ اوسے وحدہ اسکو یکتا کہون

زبان اب نہ کہلوا جہان آفرین ۔ کہ حق بات کہنا گنہہ کچھہ نہین

کسیکو کیا مالک تاج و تخت ۔ کسیکو سر فراز و فیروزہ بخت

کسیکو دیا ناز و حسن و جمال ۔ کسیکو کسیطرح کا اک کمال

کسیکو ملا دعوے ماؤ من ۔ کسیکو کیا شاہ ملک سخن

غرض جسکو جو تونے چاہا دیا ۔ الٰہی بتا دے مجھے کیا دیا

نہ بخت ہمایون نہ طالع بلند ۔ نہ طبع رسا جو ہو عالم پسند

نہ عذب البیان ہون نہ شیرین کلام ۔ کہ جو ہو پسند دل خاص و عام

نہ مضمون طرازی نہ جدت کا نام ۔ رہی اک زبان اوسکو میرا سلام

وہ کیا امر فخر و مباہات ہے ۔ بس اک کہنے کو بات ہی بات ہے

زبان سے زبان بھی کچھہ ایسی نہین ۔ جو ہو قابل مدح اور آفرین

زبان ہے زبان ضیاء دکن ؏
پسندیدۂ طبع اہل سخن ؏

سنا جس نے خوبیان ہو گیا
جو پوچہو تو قایل جہان ہو گیا ؏

زبان پائی وہ صاف ستہری سلیس
اور الفاظ پاکیزہ عمدہ نفیس

زبان اسکو کہتے ہین اردو اسے
بیان وہ کہین عین جادو جسے

نئے استعارے ہین نادر خیال
عجب روزمرہ عجب بول چال

یہ نازک خیالی ہے کسکو نصیب
مضامین جو دیکہو عجیب و غریب

تو تشبیہین لکہے کوئی کیا مجال
مثالین وہ وی ہین کہ جو بیمثال

مضامین وہ بہتر ہوے ابدار
کہ الماس و گوہر ہین جنپر نثار

یہہ پائے واتے بحر سخن
کہ جیسے ہے دریا کوئی موجزن

حباب تنک ظرف اسکا کہان
ابلتی ہین دُر مضامین یہان ؏

کہون حسن بندش اگر دیکہے
کہلا آئینہ سا ہے جو ہر دیکہے

مین تعریف اوسکی کہان تک لکہون
وہان تک وہ کم ہے جہانتک لکہون

اگر ہم سی پوچہو تو سچ کہدین ہم
عجب مثنوی ہے قسم ہے قسم

ہر اک شعر اپنے جگہہ فرد ہے
کوئی اور کہدے اگر مرد ہے

بجا ہی جو تقویم اوس کو کہے
جو دیکہا تو مضمون کہلے غیب کے

گر اوسکو کہون جام جم ٹہیک ہے
اوسی جو مین سمجہون قسم ٹہیک ہے

فقط نام لشکر کا سنتے تہے ہم
ہزارون سے پوچہا تو تہا کم سے کم

نہ معلوم ہو تو کوئی کیا کہے
یہ کیا چیز ہے جانتے ہی نہتے

حقیقت نہ سنتے اب تو سب پر کہلا
کہ یہہ اصل اوسکی ہے اور یہہ پتا

قصص اور بھی ایسے لکہے مین چند
کیا جس سے کوزہ مین دریا کو بند

نہون ختم قصے جہانتک لکہون
کہانتک لکہون مین کہانتک لکہون

کہون کیا وہ ہے کونسی مثنوی
یہہ رشید انے تعریف جسکی لکہی

وہ ہے مثنوی ضیائے دکن — فروغ بیان شمع بزم سخن ہے

مصنف ہین اوسکے وہ صاحب قال — جناب معظم ذوی الاقتدار ہے

گرامی ہدایت خجستہ صفات — ہے اسوقت مین مغتنم اونکی ذات

محب علی عاشق پنجتن ہے — جو ہین معتمد میر باقر حسن ہے

کہون اوسکے چھپنے کی تاریخ اب — جسے سن کے اکبار خوش ہوین سب

لکہون اوسکو مین اک نئے ڈہنگ سے — نہ واقف ہو ہر ایک جس رنگ سے

دلا اوسکی تاریخ تاریخ ہے — سنا اوسکی تاریخ تاریخ ہے

سنین اوسکی تاریخ نازک خیال ہے — جو اول کا حصہ چھپا اگلے سال

سنہ ۱۳۰۰ ہجری

یہہ ہے مثنوی ضیاء دکن ہے

کہ ہے جلوہ آرا عروس سخن

دستخط

خواجہ محمد باقر صاحب لکہنوی متخلص بہ شیدا

# تقریظ

## صاحب علم و کمال نثار بیمثال نکتہ سنج معانی طباع لاثانی جناب مولوی ابو عبداللہ سید محمود الرضوی دام مباحث جنگ مناظر الدولہ فقیہ الملک فصاحت جاہ

مثنوی ضیاء دکن جسکا ہر حرف رشک نجوم ثاقب۔ جسکا ہر لفظ روشن کواکب ہے
باعتبار معنے ایک بحر ذخار ہے کہ کوزی مین بند ہے۔ و باعتبار محاورہ پاکی
صفائی بیان گوہر شب چراغ سے زیادہ ارجمند ہے۔ جسکا ہر دایرہ بیضائے
دیدہ بینا مین ایک مہر تابان جسکا ہر نقطہ چشم مبصر مین غیرت نجم درخشان
مثنوی ہے یا کارنامہ دانش۔ ضیاء دکن ہے یا عنوان صحیفہ بینش۔
دریای نور ہے۔ یا تجلی کدۂ طور آفت کا بیان غضب کی زبان اگر مثنوی گلزار نسیم

ماہ ہے۔ تو یہہ مہر۔ وہ زمین ہے تو یہہ سپہر۔ کہان گل بکاولی کہان
ضیاءِ دکن۔ وہ پروانہ یہہ شمع لگن۔ اگر بدر منیر پر اسکی ضیا پڑجای
اسقدر گہٹی کہ ہلال فلک بنجای۔ یہہ بلاغت کی مخزن وہ رکاکت کی
معدن۔ اس مثنوی سے اور مثنویونکو وہی نسبت ہی جو زمین سے آسمان
کو۔ مکان سے لامکان کو۔ مصنف اس مثنوی کے ایک فاضل اجل
مصنف گردون محل ہین۔ یعنی روشن ضمیر ستودہ خمیر۔ والا فطرت
پاک نہاد فرشتہ سیرت خجستہ نژاد۔ سرآمد سخنگویان معنی گستر شاہ
بیت سفینہ کمال وہنر۔ عنوان صحیفہ دولت واقبال بسملہ نسخہ اہبت و
اجلال ناسخ مایہ آتش پایہ سخن سنج عدیم المثال فخر شعرای ماضی و
حال۔ نخلبند ریاض نثر رنگین۔ سرو بلند جویبار نظم شرین۔ مخزن فصاحت
و بلاغت جناب مولانا سید باقر حسن صاحب معتمد مجلس عالیہ عدالت خیبکا

الصاف ہمدوش عدل گستری - جبکا کرم گمنامی فروش نام خالد و یحیی خلق مجسم جبکا نامہ طبلہ عطار ورو کش نافہ ہای آہوان تاتار کرم جبکی کرم سے صاحب کرم حشم جبکی حشم سے صاحب حشم فرخندہ خصائل خجستہ شمائل بحر سخا - ابر عطا - اختر برج شرافت گوہر درج نجابت - مصنف بالکسر اور مصنف بالفتح - جسکی بات بات نبات ہے میری تعریف وہی مثل ہے کہ چہوٹا منہ بڑی بات ہے - خالق کون و مکان یعنے خدای این و آن جس قدر اس مثنوی مین نقاط ہین اوسقدر عمر - اور جسقدر حروف ہین اوسیقدر خزانہ - اور جتنے الفاظ ہین اوتنے خدم و حشم - اور جسقدر ابیات ہین اوسقدر اولاد مصنف کو مرحمت فرما - اور عالم اونکے لوای عدالت کے زیر سایہ بال فشان رکہہ - آمین یارب العالمین -

دستخط

ابو عبد اللہ سید محمود الرضوی داماد مباحث جنگ مناظر الدولہ فقیہ الملک فصاحت جاہ علیہ الرحمۃ

# تقریظ

## از نتایج افکار نواب محمد عبداللہ خان ضیغم لکھنوی منصبدار ریاست حیدرآباد داماد آنرئبل نواب سر شرف الامرا ستارۂ ہند مرحوم شاگرد رشید نواب نیاز احمد خاں صاحب ہوش رئیس بریلی

سخن شناسان عالی دماغ کہاں ہو۔ آؤ دیکھو کہ باغ سخن کیسا پھولا پھلا ہی۔ یہہ وہ گلستان ہی جسمین ہر ایک پھول کا رنگ جدا ہی۔ خداوندا تختۂ چمن کاغذ پر یہہ کونسی پری تمثال سراپا سخن و جمال جلوہ گر ہے۔ اہا ہا کیا انوکھی چتون کیا تیکھی نظر ہے۔ شیرین گفتاری قیامت کی۔ ناز و ادا آفت کے۔ عجیب معشوق شیرین مقال ہے۔ کیا ہی محبوب عدیم المثال ہے۔ جسکی ایک ایک ادا پر ہزار ہزار دل نثار۔ جسکی پیاری پیاری صورت دیکھکر دل بیقرار۔ یا اللہ یہہ کون مانی وقت ہے۔ جسنے یہہ دلفریب تصویر خامہ جادو نگار سے کھینچکر

رنگ و روغن خوبی اور دلبری کا بھر دیا ہے۔ جیسکا چلبلا پن دیکھکر دل ہاتھہ سے جاتا ہے۔ ہان ہان یہہ شاعر شیرین گفتار۔ فخر روزگار۔ نازک خیال۔ منتخب اہل کمال۔ جناب فیضماب منبع اخلاقِ حسن **مولانا میر باقر حسن صاحب** معتمد مجلس عالیہ عدالت المتخلص بہ **ضیا** کی تیغ زبان کا باآب وتاب جوہر اور دریائے معانی کا نایاب گوہر ہے۔ سبحان اللہ کیا دلچسپ مثنوی ہے۔ فصاحت و بلاغت لفظی و معنوی کوٹ کوٹ کر بھرے ہے۔ مضامین نئے اور بندش صاف ہے۔ سچ تو یہہ ہے کہ زاید تقریر از موصاف ہے (ضیای دکن) نام بھی خوب ہے۔ ہر ایک کے دل کو مرغوب ہے۔ واقعی مثنوی لاثانی ہے عمدہ مجموعۂ شیوہ بیانی ہے۔ انطباع کی خبر سنکر مجھسے نرہا گیا۔ فوراً قطعہ تاریخ لکھکر ممدوح کے خدمت مین پیش کیا

| | وہو ہذا | |
|---|---|---|

| مثنوے حضرتِ ضیا نے لکھی | | دلکش و پراثر بہت مرغوب |
|---|---|---|

دیکھنے سے مجھے ہوا اسدم ہے
سن ہجری کا مادہ مطلوب ہے ہے

ہاتف غیب نے ندا یون کی ہے ہے
بہ ندائے نشاط و خوش اسلوب

اسکی تاریخ سنے لئے لکھتے
ضیغم انداز مثنوی کیا خوب ہے
۱۳۱۲ھ ہجری

دستخط
محمد عبداللہ خان ضیغم لکھنوی۔

# تقریظ

## فضیلت مآب قابلیت انتساب ادیب جلیل جناب مولوی محب اللہ وکیل رئیس لکھنو

سبحان اللہ اس لعبت دلفریب یعنے عروس سخن کا جمال جہان سوز جہان نظارہ فروز ہوا۔ سنان آبدار تہا یا نشتر تیز خنجر روحی ہتا یا دشنہ تیز جب براہ گوش اوترا لسان نور دلمین بیٹہا جس بزم مین یہہ ساحر پہونچا کیا کہون کیا کیا اپنے سحر سامری سے اہل بزم کو صورت تصویر بنا دیا رفتار کی نرمی گفتار کی گرمی طلعت کی خورشیدی شوکت کی جمشیدی نگاہ کی کافر ماجرای زلف واژگون کی رسائی۔ تیرہ مژہ کی آبداری۔ سنان غمزہ کے زخم باری۔ وہ کیا ہے جو اسکے جیب و دامان مین

نہین۔ وہ کچھہ ہے جو عالم امکان مین نہین۔ کہا برق طور کیا وادی ایمن
اسیکا خندہ زیر لب ہی۔ اسیکے تیغ ادا کا قتیل ہے اگر عجمی ہے یا عربی
ہی۔ کہین چشم خون پالا ہے۔ کہین اشک جیحون زا۔ کہین نالہ ارغن ہی کہین
ستایش سوسن۔ کہین نالش ستودہ ہی کہین ستایش بیہودہ۔ سچ تو یہ ہے
کہ سخن عنوان صحیفہ آفرینش ہے۔ اور نور نگاہ بینش۔ نظم مین وہ جادو نگاہی
نثر مین وہ تازہ کاری۔ کہ سبحان اللہ کہتے جاؤ تہک تہک کر رہتے جاؤ
نہ ذوق گویا گرانمایہ ہو نہ شوق شنوا اہتی کاسہ۔ کیا ذوق کیا غالب کیا
کلیم۔ کیا طالب۔ ہر ایک فارس مضمار سخن تہا۔ اور خود زمانہ بھی مربی
اہل فن تہا۔ نہ غم جامۂ و نان۔ نہ فکر آرایش خوان۔ سر مین شور تھا
قلم مین زور تھا۔ کام کر گئے سو دنیا مین نام کر گئے۔ نہ اب وہ زمانہ رہا نہ وہ
اہل فن۔ نہ وہ سخن فہم نہ وہ قدردان سخن۔ اگر ایسے عہد جہالت مہد مین

کوئی جوہر فرد کسی قلمرو یا کسی مملکت یا کسی قریہ مین نظر آجائے یا اوس نقطہ منتخب کے فرد کامل ہونیکی خبر آجائے - زبان گویا کیونکر خاموش رہے - ظلم ہے اگر تجاہل فروش رہے - مثنوی ضیاءِ دکن دیکھون اور زبان منھہ مین رکھکر چپ رہون - الضاعت بالائی طاعت کتاب ہی - یا فرد انتخاب فصاحت کا چشمہ ہی - یا بلاغت کا لُجّہ نقاط ہین یا لعل رمانی - دوائر ہین یا لعل بدخشانی جسکا ہر مصرعہ غیرت آتشکدۂ آزری جسکا ہر شعر رو کش مہر خاوری - جسکی ملاحت پر حلاوت فریفتہ - جسکے حلاوت پر بلاغت شیفتہ - یہہ شمع ہے عالم پروانہ - یہہ دام ہے اور معانی دانہ - جسکی سادگی پر ہزار شوخی نثار - جسکے محاورہ شیرین سے ہزار معانی نازک شرمسار - مصنف اس کتاب پاک کے ادیب کامل رو کش سحبان وائل اصمعی دوران - فرزدق زمان - گرانمایہ - والا پایہ - پیر مغان خمخانہ سخن

سخن طرازی۔ رستم دستان معرکہ نکتہ پردازی شاعر جادو فن سامری
گوسالہ سخن جناب مستطاب مولوی میر باقر حسن صاحب معتمد عدالت دام اقبالہم
ہین جنکی فصاحت سے بلاغت ادب آموز جنکی سحر زبانی سے اعجاز بیانی
بہرہ اندوز۔ اگر اس تصنیف لطیف کو مرکز دایرۂ دانش کہون تو
مصنف والا گہر کو ارسطوی عالم بینش لکہون گا۔ مثنوی اور پہر
ایسی مثنوی کہ جسمین نہ مبالغہ ہے نہ لاف و گزاف جو مضمون ہے
راست و صاف مصنف باکمال نے لنگر کا تفصیلی حال مورخانہ اس
روش پسندیدہ سے رقم فرمایا ہے کہ خود سخن کے منہہ مین بہر آیا ہے
وہ کاشانہ وزارت کے آرایش بے ائین و باآئین فوج کی نمایش
ایوان وزارت ادہر افسران یورپین و ملکی عمایدین کے دعوت ہر گروہ
کا ترتیب وار نکلنا ہر غول کا یکی بعد دیگرے چلنا جلشیون کی شوکت

اور گھوڑونکی ساز میسرم کی فوج اور اونکا انداز۔ عروب کی کثرت اور اونکے وحشیانہ رفتار۔ روہیلونکا جوق اور اونکی قطار مختلف سوانگون کی کیفیت انکا رنگ تماشون کی حالت۔ اس خوبی سے تحریر فرمایا ہے کہ ہر ایک حالت کی واقعی صورت پیش نظر کر دیا ہے۔ نہ ستایش باغ ہے۔ نہ ذکر راغ۔ نہ بیان گل وبلبل ہے۔ نہ نشان ناختہ وصلصل صاف صاف ہر ایک حالت کا بیان ہے۔ اور قیامت کا بیان ہے سحر زبانی کے ساتھ وہ جادو بیانی کہ نہ سودا کو نصیب ہوا نہ میر کو نہ امیر خسرو دہلوی نہ شمس الدین فقیر کو۔ آفرینندہ عالم مصنف والا مناقب کو دنیا مین فرمانروائی کے ساتھ عمر طبعی کو پہونچاوے اور اس مثنوی کو تا قیام قیامت مصنف کے قیام نام کا باعث کرے۔ آمین یارب العالمین۔

# قطعہ تاریخ تصنیف شاعر یگانہ فصیح یکتائی ما

## ادیب بے مثال صاحب علم و کمال

## جناب محمد محسن صاحب متخلص بہ احسن

## لکھنوی

| | |
|---|---|
| ۱ چہ ز تصنیف معتمد صاحب<br>۱۳۰۰ف | ۲ نظم امثال ما جرائے دکن ہ<br>۱۹۰۱ع |
| ۳ ہر سئہ تاریخ طبع آن احسن | ۴ رونق بزم از ضیائے دکن<br>۱۳۰۰ |

دستخط

مہدی حسن صاحب متخلص بہ احسن لکھنوی

## قطعہ تاریخ تصنیف گوہر دامار فضل و کمال مصنف نازک خیال سید آقا حسین صاحب لکھنوی متخلص بہ ہجر

زہے معتمد صاحب ذی وقار | چہ در سر رشتۂ نظم گوہر بسفت
بگردید تصنیف قصہ عجیب | بگوش دل او را ببایدشگفت

بہ فصلے سن طبعش از ہجر ہاتف
ضیای دکن مطلع نور گفت
سنہ ۱۳۰۱

دستخط

آقا حسین مرزا متخلص بہ ہجر برادر آقا قاسم صاحب وکیل

# تقریظ و تاریخ

## واقف نکات سخنوری ماہر زبان پہلوی و دری

## ہم پایۂ عرفی و ظہوری جناب ابو القاسم مولوی فضل رب صاحب

## غازی پوری متخلص بہ عرشی

شاعر حضور نظام دام دولتہ

اللہ اللہ سخن بھی کیا عروس بے مثل و ناظورۂ بے مثال ہی۔ کہ من حیث الصورت کلید قفل دہان۔ و من حیث المعنی گنجینۂ طلسم خیال ہی۔ رنج و غم۔ درد و الم ناز و نیاز۔ سوز و گداز۔ حسرت و حرمان۔ درد و درمان۔ داغ جگر۔ تیر نظر خون گرمی اختلاط سرد مہری ارتباط۔ ان مدارج کا اظہار۔ اور ان مراتب کا بیان۔ اسی سخن کا تبسم زیر لبی۔ اور اسی نطق کا ایک کرشمہ تاب فرسا ہی ورنہ موجودات کی نمایش۔ مخلوقات کی زیبایش۔ نظم و نثر کی دلاویزی قصص اور اخبار کی شکر ریزی قمری کا نغمہ بلبل کا زمزمہ اگر تم زمین سے

تا بام آسمان جاتے بزم سخن کے یہہ ہنگامہ آرائیان کہان پاتے - دیدۂ بینا ہو یا گوشۂ تنہائی - اوسکو فروغ - اسکو فراغ - اوسکو بصارت - اِسکو چراغ اِسی سخن ہمایون کی برکت ہی - اگر زنجیر عشق یا دام محبت ہی - سرکار نطق خلد اللہ ملکہ و دولتہ کے بارگاہ عالم پناہ مین اگر حضرت سخن قدم رنجہ نفرماتے یعنے تشریف نہ لاتے تو مبالغہ کے دفتر مین یہہ کہان لاف و گزاف ہوتا گر ز نالہ کہان خارا شگاف ہوتا - دہن مین زبان - زبان مین نطق نطق مین سخن - سخن مین اثر - اثر مین اجابت - حق تو یہہ ہی کہ یہہ دولت ابد مدت اِسی سرکار نطق کے بدولت ہی - نطق ایک دریا ہی - اور سخن اوسی دریا کا ایک جانفزا چشمہ - یا یون کہئے کہ وہ ایک ساز ہی اور وہ اُسی ساز کا ایک دلربا نغمہ - وہ آفتاب یہہ اوسکا نور - وہ بزم عشرت یہہ اوسکا سرور غرض یہہ ہی کہ سخن عرض ہی اور نطق جوہر - یا سخن جوہر ہے اور نطق

شمشیر دو پیکر۔ حق تو یون ہی کہ سخن تمام جہان کی جان ہی اور اگر بچشم خرد
دیکھئے تو خود ایک جہان ہی۔ کہین آغوش تمنا ہی۔ کہین دیدۂ حیرت
کشا۔ کہین شکست شیشۂ دل ہی۔ کہین تماشائے رقص بسمل۔ اِسکے باتون
مین جو شیرینی ہی نہ عسل مین ہی نہ قند مین۔ نہ لبہائے خوبان کا شمیرد
تا شقند مین جسطرف رُخ کیا مختلف دریا بہا دئے۔ ہزارون گھر ہائی شیراغ
نے بہا دئے۔ کہین حنظل ہی کہین قند و نبات۔ کہین زہر ہی۔ کہین
آب حیات۔ کہین اثر رنگ ہی کہین لعل رمانی۔ سخن فی المثل
جان ہی اور جہان بمنزلہ قالب یہہ مطلوب ہی جہان اسکا طالب ایسا سخن
کہ جسمین یہہ لطف معنوی ہی وہ فرزانہ روشن گہر **مولوی میر باقر حسن
معتمد عدالت** کی مثنوی ہے۔ وہ کانِ بلاغت۔ یہہ جانِ
فصاحت۔ وہ صدر نشین محفل کملا۔ یہہ حیرت بخش بزم شعرا۔

وہ نکات لطیفہ کا مخزن ۔ یہہ لطافت ظریفہ کے معدن ۔ یہہ بیت تانہ
ترانہ ہی ۔ یا قدح کشان معنی اکے سلئے مرد افگن خمخانہ ۔ زلف خرد کا
شانہ ہی ۔ یا قلمرو سخن مین مستحکم کا شانہ ۔ جسکی ہر بیت حوصلہ فرسا
جسکا ہر مصرعہ ہوش ربا ۔ نہ اطناب مخل نہ ایجاز مخل نہ خس نہ خاشاک غلو
و اغراق سے تمام رہگزر پاک ۔ قابل دید ہی کہ نہ مبالغہ ہے نہ کہین تعقید
اوسپر یہہ لطف کہ اس فرزانہ روشن گہر نے حیدر آباد کے لنگر کا
حال جو پانچوین محرم کو نکلتا ہی ۔ ایسا مورخانہ لکھا ہے کہ تصویر کھینچکر
پیش نظر رکھدیا ہی ۔ کوئی لکھنے والا لکھکر دکھادے ۔ یا کسی اقلیم کسی
قلمرو مین اوسکا نظیر بتادے ۔ تو ہم جانین اور مانین ورنہ یہی مصنف لاثانی ہی
جو مخزن معانی اور مانی کا ثانی ہی ۔ کیا بہزاد کیا مانی ۔ دونون نقاش صور جسمانی
ہین ۔ اور یہہ صورت گر اشکال معانی ۔ یہہ وہ لیلا ہی جسکے مجنون ہزار عاقل

یہہ وہ شیرین ہے جسکے فرہاد ہزار کامل۔ آئین سخنوری وہنجار معنے آفرینی
کوئی کس سے سیکھے۔ مگر اس دور مین طالب فن سخن کو لازم ہے کہ اس سے
سیکھے مصنف پاک گوہر زبان میر و طرز حالی دونون کا جامع ہے۔ اگر
دونون اپنے رنگ مین سہا و سہیل ہین تو یہہ بدر لامع ہے
نہ زبان مین رکاکت۔ نہ بیان مین طوالت۔ جو ذکر ہے دلپسند۔ جو بیان ہے
ارجمند۔ جو حکایت ہے وہ مرغوب۔ جو روایت ہے وہ خوش اسلوب
کیا کیا کنایات رنگین۔ و استعارات شیرین اس مختصر مین مضمر ہین۔ یہہ مثنوی
فی المثل اگر باغ بہشت ہی۔ تو یہہ استعارات حور پیکر ہین۔ مین اور میری
زبان کثیف۔ مصنف اور اوسکی تصنیف لطیف کی تعریف۔ ذرہ و مہر کی
حکایت ہے۔ قطرہ و بحر کی روایت ہی۔ وہ جمال کمال ہے اور
کمال جمال۔ نشان شان جلالت۔ شان نشان بسالت۔ عقل و خرد جسکا

رگ وریشہ - عدالت وکرم جسکا پیشہ - ظالمونکا سرکوب - جابرونکا خانہ روب - جسکا عدیل معدوم - جسکا نظیر موہوم عقل مجسم ہی یا اسمان رفعت علا ہی کیا کہوں کہ اس قالب بشر مین یہ کیا ہی - خدای جل شانہ مصنف کو بہ ترقی عمر ودولت محسود روزگار اور اس مثنوی کو تا روز شمار رہبر گمراہان وادی سخن فرمای - اور اس عرشی نیم زندہ کو دفتر اموات سے نکال کر زمرۂ احیا مین محسوب کرے - ع این دعا از من واز خلق خدا امین باد

## تاریخ مثنوی ضیای دکن

| | |
|---|---|
| ضیاے دکن آنکہ فر فروغش | زند سیلی رشک بر مہر خاور |
| ز ہر حرف پیدا دو صد مہر بیضا | بہر نقطہ پنہان دو صد حقہ گوہر |
| زند موج از آب بین السطورش | دو صد سلسبیل و دو صد حوض کوثر |
| شود آفتابے ازین نور و ظلمت<br>یعنی سطور و بین السطور | کہ جبریل نور است و ظلمات شہپر |
| ازین ہر دو کافور و عنبر کہ دانی<br>یعنے نور و ظلمت | ہلال است استادہ پیش بہمیر |

نهان در سپیدیش حوری به بینی — گر گسترده بر دوش جعد معنبر

کتابی است با تنگ لوشاد مانی — معانی که از تنگ لو خا و آزر

(نام حکیم)

چو هر هفت شد هفت حرف کتابش — بهر هفت اقلیم آمد مظفر

(نام حکیم — یعنی ضیاء دکن)

نهانکرده آثار هفت اختر انرا — بهر هفت آن هفت چرخ مدور

چو تاریخ سالش بجستم ز عرشی

بگفتم بگو گفت گفتار بهتر

سنہ ۱۳۲۰

دستخط

ابوالقاسم فضل رب عرشی شاعر حضور نظام دام دولتہ

تقریظ ریختۂ کلک جادو سلک منشی سحر زبان شاعر شیوا بیان جناب منشی محمد عبدالقدوس صاحب قدسی شاگرد برادر کہین جناب حسان الہند ملک الشعرا ساسیان ششم ابوالقاسم مولوی فضل رب صاحب عرشی۔

## قطعہ

پیکِ صبا گر کرمے میکنی
تحفہ ز مورے بسلیمان ببر

تحفۂ درویش چو برگیست سبز
نانِ جو و تُرّہ بہ مہمان ببر

رانِ گوزنی ز کفِ یوزِ لنگ
پیشگہ شیر نیستان ببر

ریزۂ گوہر بہ بدخشان سپار
دستۂ ریحان بہ گلستان ببر

قطرہ بہ لطفش چو گہر می شود
قطرہ بدان چشمۂ نیسان ببر

صفحۂ تقریظ ضیای دکن
در نگہِ صاحبِ دیوان ببر

گفتۂ قدسیِ پریشان خیال
پیشگہ ثانیِ حسّان ببر

بنام خداوند آمرزشگر

رسن باف خیال کہ در کارگاہ تخیل صد ہزار بساط زبرجدی از تار و پود افکار

روکش زمردین طیلسان سپهری بافته ره آورد و دیبا طرازان سخن

فرمود زرّین شادروان معرفتش را تاری کشادن ندانست - و اندیشه

عرش تاز که فرازگاهِ خیال خیل خیل طائران زمردین بال معانی را که

اندیشه عرش تاز عقل نخست دران بیشه اندیشه نارساست پر و بال

فرو بسته والاخردان قدسی گهر را یرمغان فرستاد در دشوارگزار

بیدای ادراکش گامی فراپیش نهادن نتوانست - بسر پنجهٔ کاف

و نون گریبان نیستی دریدن و پست و بلند آفریدن اگر قادری و خالقی

نیست از چیست - وگر صانعی و آمری نیست از کیست - سپهر را گردش

ماه و مهر را فروزش سیماب را بال برق و زحان را بربط ناهید خار مغیلان

را دشنهٔ بهرام کرمک شب تاب را فروزش خورشید از کیست و برای

چیست - خدایا اگر زبان سخنگوی دارم وگر اندیشه آسمان پوی ذرّه

با مهر بیضا و قطره با دریا زمین با آسمان و درویش با سلطان چه زهره گفتار دارد

گر ختم که مهمانخانهٔ قدسی آشفته نوا را مبدا نهای خرد فروزا نیاشته و در

حدیقهٔ ضمیرش گلهای خرد گونه گون کاشته ـ غزال طبعش را نیافه کشای

گزیده ورک کلکش را بغالیه سائی درونش را بنور پرستش افروخته دبر درونش

بیغمهای درونی سوخته هرچه آفریده و کشیده و داده و بخشیده از کشت

و بالشت اگر گرفتنت گرفت و گرهشتنت هشت آنرا هفت دوزخ واین را

هشت بهشت هرچه کاشته ام و درروده ام نه کاسته ام نه افزوده ام

چنانکه میفرماید مولای و استادی برادر مهین مولانا عرشی مدظله

این هرچه که هست داده کشت | راهم بلعل کشاده کشت

از کشت هرآنچه در دلم رست | تخم بد و نیک هردو از کشت

این نامه کشت کان نوشتی | زین کشت بگیر هرچه کشتی

افزایش و کاهشم چه باشد — با حکم تو خواهشم چه باشد

گر خواهش ماست خواهش تست — آب جگرم ز بارشش تست

خواهم که بروز پر ز غوغا — ناکرده بگیر کردهٔ ما

بگذار حرام خامه ام را — ننوشته شمار نامه ام را

تاریک شب است و نی چراغم — ماند به نهال خشک باغم

چون ابر بهار برگ و بر بخش — این خشک نهال را ثمر بخش

از مهر بخاک من گذر کن — خاکستر من بگیر و زر کن

گر نیکی و گر گناه کردم — آخر نه ترا پناه کردم

خشم تو به بد چو قهر باشد — پس فرق به نیک و بد چه باشد

یا خود کرمی سوی بدان کن — یا رحمت خویش را نهان کن

کرده کردهٔ تست اگر بر گفت و کرد دستگاهم دادهٔ جادهٔ خرد کشاده کن

وبرگم آماده خواسته ام پژ رفته کُن ور هگذرم رفته دستی ده که بدستم نا
وناهی به شستم شکست را بست و بست را کشاد بدستگاه بشر باید نه بدست
قضا و قدر - هان و هان ای قدسی ناسزاوار ناسپاس کافر ماجرا
وای باتش نفسی سخن مرغ آتشخوار وای قلمرو معانی را صاحبقران
روزگار را عمی را نظر بیخبران را خبر موسائیان را تجلی طور شماسیان را
فروزش هور ساتگین را بط باده اندوهگین را بت ساده - روشنگهران
را فکر بیضا مشکین نفسان را طبع غالیه سا فرداده کیست و برای چیست
اگر پای و زبانی داری برخیز و بیش ازین نفس نالے تاب را در سینه زندانی
کن اگرچه از کساد بازاری هنر آتشت افسرده است و دلت پژمرده -
جگرت لخت لخت است و روزگارت سنگ و زمین سخت و دستت کوتاه
و خیالت تباه فکر از رنجوری حواس ستوه و مدرکه از ناسازی اندیشه درمانده نوشت

نیش گشته و دوشت ریش اما خسروی گنجینه سخن را چون گنجوری عذر بجوری
کاری نکشاید شاید که دستی یدر آید و افسری بسر نهد رہی بشناسا بری
و کالائی به کالا حری - قدح کشان خمخانه سخن که رده رده بر بساط میکشی فرا همند
نیمه سرمستند و نیمه خود پرست یکے را نشاء بفراوانی است یکی را خمار
بسر گرانی - رفتگان از خمخانهٔ سخن ایاغها پیموده سرخوش غنودند
آیندگان بدُردِ ته نشین مستی دگر یافتند رونقی دگر افزودند - در هر سر
شوری دگر است و در هر کلک زوری دگر نه هر سنگریزه لعل بدخشان
است نه هر رخشان مهر درخشان نه هر کرمک شب تاب است
نه هر قطره گوهر نایاب نه هر شاعر انوریست نه هر دیبا شستری
نه هر پرنده عقاب است نه هر تُرک افراسیاب نه هر درخش نم شبنم
لیسد نه هر مگس تار عنکبوت رسید عُقاب فکر سخنور اگر بال و پر کشاید فراز

سپہر بر پشت طوبی آساید مگر مصنف ضیای دکن را ندیدہ کہ جحیم

و نعیم ہر دو در آستینہا پنہان دارد۔ آن برای اشرار و این برای

اخیار ہم تیغ دارد وہم میغ آن برای گردان رزم و این برای

مردان بزم کلک مشکبیز دارد و زبان شکر ریز مگر تا تار در دام دارد

و طوطی در کام سکندر ہست از تیغ لسان ذو الفقار ہست از کلک دو زبان

صریر کلکش صفیر عود است و نفیر رود سرنا در دہان دارد و طنبور در میان

نگرندگان را اگر حرفش نہان شود لبشرائین دو وہم نیر و فزایدہم نور بخشد

ہم زنگ از دل زداید ہم آفتاب پاشد شہباز طبعش جز بگردون

نہ استد و شاہین فکرش جز پشت طوبی نیاساید نے تا ہی ذرہ اش را

فراخی جہان دگر بایستی و مواجی دریایش را وسعت کشور دگر بایستی

نہ خدا ایست نہ لپسر خدا اما در کشور سخن عالمی دگر آفریدہ بحرے دگر بجوشش آورد

آسمانی دگر بلند کرد و این آسمان را در میان آن آسمان بند کرد باشگاه

عیسی یک آفتاب دارد و فروز شکدهٔ ضیا صد مهر جهان تاب دارد او مهرآست

دانش پژوه ذرهٔ مهری تابد ذره نوری رباید او مرغ ستاگهی خواه مرغ مرغ می بالد مرغ

مینالد - او تیر حاسد شیر تیر قندیل خویش میفروزد شپر با آتش رشک می سوزد او باد

حاسد بید بادی می وزد بید می لرزد - صریر کلکش جنبش موج باد شمال است هم راح بخشد

هم روح هم سفینه باشد هم نوح - الله الله کتابی است با نقطهٔ انتخابی لی لی

در جلبیت نگهرهای شتاب آبسته بر جستگی گوهر رونق مهر و ماه شکسته قدسی لالیست

باب حیوان پرورش یافته خورشیدی جلبابیست از تار و پود بوارق ایزدی بافته

در دشواریها آسان بند است او آسانیها آسمان پیوند - یارب این قدسی نگارش بدلهای سخن بندان

روشنی پاشد و فروغ باد و نگارش نگارشگر بدیده ها بینا دلان سرمه پذیر و پذیر رفتار تاراج تاراج -

نگارشگر ننگ آفرینش محمد عبد القدوس المتخلص به قدسی برادر کهین شاعر جادوفن ابوالقاسم

ساسان شم مولوی محمد فضل رب صاحب المتخلص به عرشی غازیپوری شاعر حضور نظام دام دولته -